# عرب میں فتنہ

۲- حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی جب تک کہ میری امت کے قبائل بتوں کی عبادت نہ کرنے لگیں۔''

(احمد 5/350، 357 ابن ماجہ 3952، ترمذی 2219)

۳- حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ حضور اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کے آزاد غلام سے روایت ہے کہ حضور جان کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''مجھے اپنی امت کے بارے میں گمراہ کرنے والے حاکموں کا سب سے زیادہ خوف ہے (کہ وہ دین کو بہت زیادہ نقصان پہنچائیں گے) میری اُمت کے بعض قبائل عنقریب بتوں کی عبادت شروع کر دیں گے اور بعض قبائل مشرکوں کے ساتھ مل جائیں گے۔ قیامت سے پہلے تقریباً تیس دجال جھوٹے ظاہر ہوں گے جن میں ہر ایک دعویٰ کرے گا کہ وہ نبی ہے میری امت کا ایک گروہ ہمیشہ حق پر قائم رہے گا۔ ان کی ہمیشہ (اللہ تعالیٰ کی طرف سے) مدد ہوتی رہے گی اور کوئی مخالف قوت انہیں نقصان نہیں پہنچا سکے گی، حتیٰ کہ اللہ کا امر (یعنی قیامت آجائے)

(حوالہ ابن ماجہ، ابواب الفتن، باب ما یکون من الفتن 2/3192)

۴- حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتی ہیں کہ میں نے حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ ''دن رات ختم نہیں ہوں گے جب تک لات اور عزیٰ کی عبادت (دوبارہ) نہ شروع ہو جائے'' میں نے عرض کیا یارسول اللہ نورِ مجسم سیّد دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم میں تو سمجھتی تھی کہ جب اللہ تعالیٰ نے فرما دیا: وہ اللہ ہی ہے جس نے اپنا رسول ہدایت اور دین حق دے کر بھیجا تا کہ اسے باقی سارے ادیان پر غالب کر دے، خواہ مشرکوں کو کتنا ہی ناگوار کیوں نہ ہو؟ (سورۃ توبہ:

33) تو اب یہ ہمیشہ کے لئے ہے۔آپ نورِ مجسم رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ایسا ہوگا جب تک اللہ چاہے گا۔

(مسلم کتاب الفتن واشراط الساعة، باب لاتقوم الساعة حتی تعبد وس ذوالخلصة)

## آدمی کی لان اور جانوروں کا کلام کرنا

(۱) حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرور کون ومکان صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ خدا کی قسم! قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی:

(i) ''جب تک درندے انسانوں سے نہ بولیں گے''

(ii) ''اور جب تک انسان کے کوڑے کا اگلا حصہ''

(iii) ''اور جوتی کا تسمہ اس سے ہم کلام نہ ہوں گے''

(iv) ''اور جب تک اس کی ران اسے یہ نہ بتادے گی کہ تیرے پیچھے تیرے گھر والوں نے یہ کام کیا ہے۔یعنی قیامت سے پہلے ایسا ہونا ضروری ہے۔

(جامع الترمذی الفتن 218، ابن حبان 318/14، ابن ابی شیبہ 664/8، البدایہ والنہایة 150/6، البزار 143/3)۔

## جانور کا کلام

۲- حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: ''ایک بھیڑیئے نے ایک بکری پر حملہ کیا اور اٹھا کر چلتا بنا۔ چرواہے نے بھیڑیئے کا تعاقب کیا اور اس سے بکری چھڑانے میں کامیاب ہو گیا۔ بھیڑیا اپنے انداز میں بیٹھ کر کہنے لگا: تجھے اللہ کا خوف نہیں کہ تو مجھ سے ایسا رزق چھین رہا ہے جسے اللہ تعالیٰ نے میرا مقدر ٹھہرا رکھا ہے؟ چرواہے نے تعجب بھرے انداز سے کہا: بھیڑیا! اور مجھ سے انسانوں کی طرح باتیں کر رہا ہے؟ بھیڑیئے نے کہا: کیا میں تمہیں اس سے بھی عجیب بات کی خبر نہ دوں محمد صلی اللہ علیہ وسلم تو یثرب (مدینے) میں لوگوں کو ماضی کی باتوں سے آگاہ کر رہے ہیں۔ یہ سن کر چرواہا فوراً بکریاں

ہانکتا ہوا مدینے جا پہنچا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا واقعہ سنایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا واقعہ سنایا آپ نبی کریم رحمتہ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس نے سچ کہا ہے قسم اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، قیامت قائم نہ ہوگی حتیٰ کہ درندے انسانوں سے باتیں کریں گے۔ آدمی کا کوڑا اور جوتے کا تسمہ اس سے ہم کلام ہوگا۔ علاوہ ازیں اس کی ران اسے اس کی عدم موجودگی میں اس کے گھر میں ہونے والی باتوں سے باخبر کرے گی۔ (ترمذی 2181 ابن ابی شیبہ، 101، شرح السنۃ 4177 البدایہ 151/6)

۳- ایک روایت میں ہے کہ وہ آدمی (چرواہا) یہودی تھا اور اس واقعہ کے بعد مسلمان ہو گیا۔ (احمد 404/2)

۴- حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور سرورِ کون ومکان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک آدمی اپنے بیل پر بوجھ لادے جا رہا تھا بیل نے اس کی طرف دیکھا اور کہا: ''میں اس مقصد کے لئے نہیں پیدا کیا گیا، بلکہ کھیتی باڑی کے لئے پیدا کیا گیا ہوں'' لوگوں نے حیرانگی اور گھبراہٹ سے کہا سبحان اللہ تو حضور شہنشاہِ مدینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں تو اس بات کو سچ سمجھتا ہوں (اور اس پر تعجب نہیں کرتا) ابوبکر اور عمر بھی اسے سچ کہتے ہیں۔ (مسلم کتاب الفضائل باب من فضائل ابی بکر صدیق)

بعض روایات میں گائے کا کلام کرنا بھی مذکور ہے، جیسا کہ بخاری میں ہے کہ ایک آدمی گائے پر سوار ہوا تو گائے کہنے لگی میں سواری کے لئے پیدا نہیں کی گئی بلکہ میں تو کھیتی باڑی کے لئے پیدا کی گئی ہوں۔ اس پر لوگوں نے تعجب خیز انداز میں سبحان اللہ کہا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں، ابوبکر اور عمر اس (گائے کے کلام) پر ایمان لاتے ہیں۔

حضور نبی کریم راحۃ اللعاشقین صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے مبارک میں مسجد نبوی میں کھجور کے منبر کا تنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے فراق میں رمنا، پتھروں اور درختوں کا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کرنا، اونٹ کا آپ کے پاس آکر مالک کی شکایت کرنا۔ یہ سب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات ہیں لیکن آخری زمانے میں حجر وشجر اور دیگر جمادات

عام انسانوں سے کلام کریں گے جو قیامت کی علامات میں سے ہیں۔

## لڑنے اور فرار ہونے کے فتنے کا ظاہر ہونا

(۱) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی ہے کہ قیامت قائم نہیں ہوگی۔ یہاں تک کہ اس سے پہلے تین فتنے برپا ہو جائیں۔ سیّدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں: ہم لوگ حضور پرنور شافع محشر صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتنوں کا ذکر کیا اور بہت کثرت سے ان کا تذکرہ کیا۔ یہاں تک کہ فتنہ اخلاص کا ذکر کیا تو ایک کہنے لگا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فتنہ اخلاص کیا ہے؟ آپ حضور نبی کریم رحمتہ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بھاگنا اور جنگ ہے۔ پھر اس کے بعد سرا کا فتنہ ہے، جس کا دھواں ایک ایسے آدمی کے تیر کے نیچے سے نکلے گا جو میرے اہل بیت والوں میں سے ہوگا۔ وہ یہ گمان کرے گا کہ وہ مجھ سے ہے، لیکن مجھ سے نہیں ہوگا اور بے شک میرے ولی دوست تو وہی ہیں جو متقی ہیں۔ پھر لوگ ایک شخص پر اعتبار کریں گے جیسے کہ سرین، پسلی کے اوپر، یعنی ایک کجی والے شخص پر اتفاق کریں گے۔ پھر وہیما کا فتنہ ہوگا اور اس اُمت میں کسی کو نہیں چھوڑے گا، مگر یہ کہ اسے ایک طمانچہ مارے گا جب لوگ کہیں گے کہ فتنہ ختم ہو گیا تو وہ اور بڑھے گا۔ اس میں آدمی صبح کو مومن ہوگا تو شام کو کافر ہوگا۔ یہاں تک کہ لوگ دو خیموں کی طرف نہ ہو جائیں۔ ایک ایمان کا خیمہ ہوگا جس میں نفاق نہیں ہوگا اور دوسرا نفاق کا خیمہ، جس میں ایمان نہیں ہو گا۔ پس اگر تم اس وقت ہو تو اس دن یا اس سے اگلے دن دجال کا انتظار کرو۔ (ابوداؤد)

## اللہ عزوجل کے ذکر کی برکت

(۱) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم لوگوں نے سنا ہے کہ کوئی ایسا شہر ہے جس کا ایک کنارہ خشکی میں ہے اور ایک کنارہ دریا میں ہے۔ لوگوں نے کہا: جی ہاں رسول اکرم نورِ مجسم صلی اللہ

علیہ وسلم۔ آپ نے فرمایا قیامت قائم نہیں ہوگی، یہاں تک کہ حضرت اسحاق علیہ السلام کی اولاد میں سے 70 ہزار مسلمان اس شہر میں جہاد کریں گے۔ جب یہ لوگ اس شہر کے پاس پہنچ کر پڑاؤ ڈالیں گے تو یہ ہتھیار سے جنگ کریں گے نہ کوئی تیر چلائیں گے۔ صرف لا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر کہیں گے تو اس شہر کے ایک قلعے کا کنارہ گر پڑے گا، پھر دوسری مرتبہ لا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر کہیں گے تو دوسرا کنارہ گر پڑے گا۔ پھر تیسری مرتبہ یہی کہیں گے تو قلعے کا پھاٹک کھل جائے گا اور یہ لوگ شہر میں داخل ہو کر مالِ غنیمت پائیں گے اور اس دوران میں یہ لوگ مالِ غنیمت تقسیم کر رہے ہوں گے'' اچانک کوئی چیخ کر کہے گا کہ یقین مانو دجال نکل پڑا۔ یہ لوگ فوراً ہی ساری چیزوں کو چھوڑ کر اپنے گھروں کو واپس لوٹ جائیں گے۔ (مشکوٰۃ 467/2)

یہ پیش گوئی ابھی پوری نہیں ہوئی غالباً امام مہدی کے ظہور کے بعد شام کے مسلمان یہ جہاد کریں گے اور یہ ان لوگوں کی کرامت ہوگی کہ نعرۂ تکبیر سے پورا قلعہ مسمار اور مفتوح ہو جائے گا اور یہ لوگ ایسے بہادر اور شیر دل مسلمان ہوں گے کہ دجال کے خروج کی خبر سن کر اس سے جنگ کرنے کے لئے اپنی بستیوں کی طرف لوٹ پڑیں گے۔ نہ فرار ہوں گے نہ مرعوب ہوں گے۔

## اہل ایمان اور نصرانیوں کا میدان جنگ میں ملاق

(۱) حضرت یسیر بن جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔

ایک مرتبہ کوفہ میں سرخ طوفان آیا تو ایک آدمی آیا جس کا تکیہ کلام یہی تھا کہ اے عبداللہ بن مسعود قیامت آگئی۔ حضرت یسیر رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں اے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ ٹیک لگا کر بیٹھے ہوئے تھے، (اتنی بات سن کر) سیدھے ہو کر بیٹھ گئے اور فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی، جب تک کہ وراثت کی تقسیم ختم نہ ہو جائے اور مالِ غنیمت کے حصول میں کوئی خوشی نہ رہے۔ پھر ملک شام کی طرف اپنے ہاتھ سے اشارہ

کر کے فرمایا: دشمن مسلمانوں کے خلاف اور مسلمان اپنے دشمنوں کے خلاف یہاں جمع ہوں گے۔ (راوی کا بیان ہے کہ) میں نے کہا: آپ کی مراد رومی دشمن ہیں؟ آپ نے فرمایا: ہاں! پھر اس وقت بہت لڑائی شروع ہوگئی، مسلمانوں کا ایک لشکر موت کی بیعت کرے گا اور کہے گا کہ ہم اور کہے گا کہ ہم غالب ہوئے بغیر واپس نہیں لوٹیں گے، پھر لڑائی کریں گے حتیٰ کہ ان کے درمیان رات حائل ہو جائے گی اور دونوں گروہ بلا فتح واپس لوٹ جائیں گے اور جو لشکر لڑائی کے لئے بڑھا تھا وہ بالکل فنا ہو جائے گا۔ پھر (دوسرے دن) مسلمان موت کی شرط لگائیں گے کہ بلا فتح ہم واپس نہیں جائیں گے اور لڑائی کریں گے حتیٰ کہ رات ان کے درمیان حائل ہو جائے گی اور دونوں گروہ (یعنی مسلمان اور آدمی) بلا فتح واپس چلے جائیں گے جو لشکر لڑائی کے لئے بڑھا تھا وہ بالکل فنا ہو جائے گا۔ پھر (تیسرے دن) مسلمان موت اور فتح کی شرط پر نکلیں گے اور شام تک لڑیں گے، تو پھر دونوں گروہ بلا فتح واپس پلٹ جائیں گے اور جو لشکر لڑائی کے لئے بڑھا تھا۔ وہ بالکل فنا ہو جائے گا۔ پھر چوتھے دن باقی مسلمان رومیوں کی طرف بڑھیں گے اور اللہ تعالیٰ ان کے ذریعے دشمن کو مغلوب کریں گے اور وہ ایسی لڑائی کریں گے اس جیسی کسی نے دیکھی نہ ہوگی۔ حتیٰ کہ پرندہ ان کی لاشوں پر سے گزرے گا مگر وہ مر کر گر جائے گا۔ ان کی لاشوں سے آگے نہیں بڑھ سکے گا۔ ایک باپ کے اگر سو بیٹے ہوں گے تو واپسی پر ان میں سے صرف ایک ہی باقی ہوگا۔ پھر کس غنیمت پر خوشی ہوگی اور کون سی وراثت تقسیم کی جائے گی؟ دریں اثناء وہ اس سے بڑی بات سنیں گے کہ ایک منادی (یعنی شیطان) آواز بلند کرے گا کہ دجال تمہارے اہل وعیال میں آچکا ہے تو وہ لوگ سب کچھ وہیں چھوڑ کر اس کی طرف متوجہ ہو جائیں گے اور دس گھڑ سواروں کو تفتیش کے لئے بھیجیں گے۔ نبی اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں ان کے اور ان کے آباؤ اجداد کے نام اور ان کے گھوڑوں کے رنگ خوب اچھی طرح پہچانتا ہوں اور یہ گھڑ سوار اس دن روئے زمین کے سب سے بہترین گھڑ سوار ہوں گے۔

(مسلم کتاب الفتن باب اقبال الروم فی کثرۃ القتل مند خروج الدجال2899، حاکم4/524احمد1/544)

۲- ایک روایت میں ہے کہ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "جنگ عظیم قسطنطنیہ کی فتح اور خروج دجال (یہ تینوں کام صرف) سات ماہ میں ہوں گے۔

(ابوداؤد کتاب الملاحم باب فی تواتر الملاحم4295)

## علاقہ قسطنطنیہ کی فتح

اس وقت کا شہر قسطنطنیہ قیامت آنے سے پہلے کافروں کے ہاتھ میں چلا جائے گا، پھر مسلمان اسے فتح کریں گے، یہ علامت ابھی باقی ہے۔

(۱) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ رومیوں کا لشکر مقام العماق یا مقام دابق (شام) میں پڑاؤ کرے گا تو ان لوگوں کے مقابلہ کے لئے شہر (حلب یا دمشق) سے ایک لشکر نکلے گا جو اس دن اہل زمین کے سب سے بدترین لوگ ہوں گے۔ جب یہ لوگ صحبت نہیں کریں گے تو رومی کہیں گے کہ (اے مسلمانوں) تم ہمارے اور ان مسلمانوں کے درمیان راستہ خالی کردو جن لوگوں نے (جہاد کرکے) ہمارے آدمیوں کو گرفتار کرلیا ہے۔ ہم ان سے جنگ کریں گے۔ مسلمان کہیں گے کہ تمہیں خدا کی قسم! ہم تمہارے اور اپنے بھائیوں کے درمیان راستہ خالی نہیں کریں گے۔ پھر یہ لوگ رومیوں سے جنگ کریں گے تو ایک تہائی مسلمان شکست کھا کر بھاگ جائیں گے، جن کی توبہ اللہ تعالیٰ کبھی قبول نہیں فرمائے گا اور ایک تہائی مسلمان قتل ہو جائیں گے جو اللہ تعالیٰ کے نزدیک تمام شہیدوں سے زیادہ افضل ہوں گے اور ایک تہائی مسلمان فتح یاب ہوں گے یہ لوگ کبھی فتنوں میں مبتلا نہیں کئے جائیں گے۔ اور یہی لوگ قسطنطنیہ کو فتح کریں گے اور اس دوران یہ لوگ اموال غنیمت کو تقسیم کر رہے ہوں گے اور اپنی تلواروں کو زیتون کے درختوں پر لٹکائے ہوئے ہوں گے کہ بالکل ہی ناگہاں شیطان چیخ کر اعلان کرے گا کہ مسیح دجال تمہارے پیچھے

تمہارے گھر والوں پر حملہ آور ہو گیا ہے۔ یہ سن کر لوگ اس جگہ سے نکل پڑیں گے۔ حالانکہ یہ خبر بالکل غلط ہوگی، لیکن جب یہ لوگ شام (بیت المقدس) میں پہنچیں گے تو اس وقت دجال نکلے گا۔ یہ لوگ دجال سے جنگ کرنے کے لئے صف آرائی کر رہے ہوں گے تو اس وقت نماز کی اقامت کہی جائے گی اور حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام آسمان سے نزول فرمائیں گے اور ان لوگوں کی امامت فرمائیں گے۔ جب اللہ تعالیٰ کا دشمن (دجال) ان کو دیکھے گا تو اس طرح پگھلنے لگے گا جس طرح پانی میں نمک پگھل جاتا ہے اور اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس کو چھوڑ دیتے تو پگھل کر ہلاک ہو جاتا، لیکن اللہ تعالیٰ اس کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ سے قتل فرمائے گا۔ پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنے نیزہ پر لگا ہوا دجال کا خون لوگوں کو دکھائیں گے۔

(مشکوٰۃ 466/2 باب الملاحم/مسلم، کتاب الفتن باب فی فتح قسطنطنیہ وخروج الدجال ونزول عیسیٰ ابن مریم 2897)

وضاحت (یاد رہے کہ اعماق اور دابق دو الگ الگ مقام ہیں جو شام کے مشہور شہر حلب کے قریب واقع ہیں۔ دونوں جگہوں میں سے کوئی ایک میدانِ جنگ بنے گا۔ ترکی آج کل مسلمانوں کے قبضے میں ہے جو آئندہ کسی وقت عیسائیوں کے قبضہ میں چلا جائے گا اور مسلمان قیامت سے پہلے اسے دوبارہ فتح کریں گے۔ استنبول کا پرانا نام قسطنطنیہ ہے۔ اس حدیث میں مسلمان جس شہر سے نکل کر رومیوں سے جنگ کریں گے۔ اس کے بارے میں اختلاف ہے کہ حدیث کے لفظ من المدینہ سے کون سا شہر مراد ہے؟ ابن الملک کا قول ہے کہ اس سے مراد حلب اور بعض شارحین حدیث نے فرمایا کہ اس سے مراد دمشق ہے اور بعض نے کہا کہ اس سے مراد مدینہ طیبہ ہے' لیکن ازہار میں اس قول کو ضعیف بتایا ہے کیونکہ دوسری روایتوں سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ رومیوں سے لڑنے کے لئے نکلنے والا لشکر حضرت امام مہدی کا لشکر ہوگا اور ان دنوں مدینہ منورہ کی آبادی ویران ہو چکی ہو گی۔ (مرقات 159/5)

# دجال کے خروج کا سبب قسطنطنیہ کی فتح

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بیت المقدس کی آبادی یثرب (مدینے) کی خرابی کا پیش خیمہ ہوگی، مدینے کی خرابی جنگوں کے آغاز کا سبب ہوگی۔ جنگوں کے آغاز کا انجام قسطنطنیہ کی فتح ہوگی اور قسطنطنیہ کی فتح دجال کے خروج کا اعلان ہوگا۔ حضرت نافع بن عتبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم نورِ مجسم نے فرمایا: تم جزیرہ العرب والوں سے لڑو گے اور اللہ تمہیں اس کا فاتح بنا دے گا، پھر تم روم سے لڑو گے اور اللہ تمہیں اس کا فاتح بنا دے گا۔ پھر تم دجال سے لڑو گے اور اللہ تمہیں اس پر بھی فتح دے گا پھر حضرت نافع رضی اللہ عنہ نے کہا: اے جابر! ہمارے علم کے مطابق دجال اس وقت تک نہیں نکلے گا جب تک روم فتح ہو جائے۔ اگر چہ 1453ء میں سلطان محمد الفاتح کے ہاتھوں قسطنطنیہ فتح ہو چکا ہے لیکن خروج دجال کے وقت دوبارہ مسلمان اسے فتح کریں گے جیسا کہ درج بالا دلائل سے یہ بات ثابت ہوتی ہے۔

حضرت ابن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: اللہ کے رسول نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ قسطنطنیہ اور روما میں کون سا شہر پہلے فتح ہوگا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہرقل کا علاقہ یعنی قسطنطنیہ پہلے فتح ہوگا۔

(احمد 234/2 دارمی 137/1 حاکم: کتاب الفتن والملاحم 468/4 الدرالمنثور)

# سمندری پہلے جیش کے لئے خوشخبری

بخاری اور مسلم وغیرہ میں ایک حدیث ہے کہ سیّدہ امّ احرام رضی اللہ عنہ کے گھر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حجتہ الوداع کے بعد ایک روز کھانا تناول فرما کر قیلولہ کے لئے لیٹ گئے۔ سیّدہ ام احرام رضی اللہ عنہ (جو رشتہ میں آپ کی خالہ لگتی تھیں) نے آپ کا سر دیکھنا شروع کر دیا۔ اس دوران آپ کو نیند آ گئی۔ تھوڑی دیر کے بعد سیّدہ ام احرام

رضی اللہ عنہا نے دیکھا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مسکراتے ہوئے اٹھ کھڑے ہوئے۔ سیّدہ احرام رضی اللہ عنہا نے مسکرانے کا سبب پوچھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میری امت کے کچھ لوگ سمندر میں جنگ و جہاد کے ارادہ سے اس طرح سوار ہیں جس طرح بادشاہ اپنے تختوں پر بیٹھے ہوتے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے ان سب کے لئے جنت واجب فرما دی ہے۔ سیّدہ ام احرام نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دعا فرمائیں کہ میں بھی اس لشکر میں شامل ہو جاؤں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی اور پھر آرام کرنے کے لئے لیٹ گئے کچھ دیر بعد آپ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پھر مسکراتے ہوئے اٹھے اور فرمایا: مجھے دکھایا گیا ہے کہ میری امت کا پہلا لشکر جو (قسطنطنیہ) پر حملہ کرے گا اس کے لئے مغفرت کا پروانہ ہے۔ پہلے لشکر کے لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری اُمت کا پہلا لشکر جو بحری لڑائی لڑے گا اس پر جنت واجب ہوگی۔

(تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو: بخاری جلد اص 410، 904، 405، 403، 391، جلد 2، ص 930، 929 / مسلم 142/2 / اصابہ 8/224-223)

## اول سمندری لشکر

تاریخ کے اوراق سے پتہ چلتا ہے کہ سب سے پہلا مسلمانوں کا بحری لشکر اور بحری بیڑا بحر متوسط میں ڈالا گیا جس نے 28 ہجری میں سمندر کے سینہ کو چیر کر قبرص پر اسلامی علم بلند کیا۔ وہ لشکر سیّدنا امیر معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ کی قیادت میں تھا۔

(عمدۃ القاری 14/198-165)

اس لشکر میں سیّدہ ام احرام رضی اللہ عنہا سیّدنا ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سیّدنا ابوالدرداء رضی اللہ عنہ اور سیّدنا عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ جیسے اکابر امت تھے۔

(اسد الغابہ 5/575)

واپسی پر سیّدہ امّ احرام رضی اللہ عنہ سواری پر سوار ہو رہی تھیں کہ خچر کے دبکنے سے

نیچے گر گئیں اور انتقال فرما گئیں۔

(بخاری 2/929۔1،391 عمدہ القادری 14/1198 ارشاد الساری 5/63)

چنانچہ سیّدہ احرام رضی اللہ عنہا کی قبر قبرص میں ہے اور وہاں کے لوگ کہتے ہیں کہ یہ ایک نیک اور پاک باز عورت کی قبر ہے۔ پیش گوئی کا پہلا حصہ تو سیّدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں پایہ تکمیل کو پہنچا۔ رسول اللہ نے اس پیش گوئی میں جہاں بحر روم کی لڑائیوں کی خبر دی اور قبرص وقسطنطنیہ کی فتح کا مژدہ سنایا وہاں مسلمانوں کے بحری بیڑے کے بارے میں بھی خبر سنائی چنانچہ یہ بحری بیڑا بھی سیّدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے قائم فرمایا اور یہ پانچ سو جنگی جہازوں پر مشتمل تھا۔ جس کے سامنے بازنطینی بیڑا اتھا۔ (صفۃ الصوۃ 2/38)

آپ حضور جان کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کے لئے بھی مغفرت کی بشارت دی جو مدینہ قیصر یعنی قسطنطنیہ پر لشکر کشی کریں گے۔ قسطنطنیہ مشرقی یورپ کا قلب تھا۔ اس کی فتح سے مسلمانوں کے لئے یورپ کی فتوحات کا دروازہ کھلتا ہے۔ چنانچہ سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے دور خلافت میں اپنے بیٹے یزید کی زیر قیادت قسطنطنیہ پر حملہ کرنے کی غرض سے ایک بحری لشکر بھیجا۔

(بخاری 1/401 حاشیہ ابن اثیر 3/1227 ارشاد الساری 5/104)

اس لشکر میں بڑے بڑے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بھی شرکت فرمائی جن میں سیّدنا ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ اور سیّدنا حسین بن علی رضی اللہ عنہ بھی تھے۔

(البدایہ النہایہ 8/151)

سیّدنا ابوایوب رضی اللہ عنہ وہیں وفات پاگئے چنانچہ ان کی قبر وہیں ہے اگرچہ اس وقت قسطنطنیہ فتح تو نہ ہو سکا لیکن چونکہ اس کی فتح کے بارے میں بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیش گوئی تھی کہ تم قسطنطنیہ فتح کرو گے۔ (مسلم 2/392، ترمذی کتاب الفتن)

ایک روایت میں ہے کہ بلا شک تم لوگ قسطنطنیہ فتح کرو گے تو اس کا حاکم کتنا اچھا حاکم ہو گا اور اس کو فتح کرنے والی فوج کیسی اچھی فوج ہو گی۔ اس کی فتح کے لئے کئی لوگوں نے کوشش کی۔ یزید بن معاویہ کے حملے کے بعد 79 ہجری مطابق 15 اکتوبر 715ء کو سلیمان بن عبدالملک نے قسطنطنیہ کا محاصرہ کیا لیکن کامیابی نہ ہوئی پھر ہارون الرشید نے 782ء میں اس پر حملہ کا ارادہ کیا۔ اس مرتبہ ملک آریرن نے خراج ادا کرنے پر صلح کر لی۔ بایزید اوّل 1936ء میں اس شہر کا محاصرہ کیا جو چند ماہ جاری رہا لیکن اس کو بھی اس کے فتح کرنے میں کامیابی نہ ہوئی پھر جون 1422ء میں مراد ثانی نے اس شہر کا محاصرہ کیا لیکن وہ بھی بے سود رہا۔ اللہ تعالیٰ نے اس شہر کی فتح مراد ثانی کے فرزند محمد ثانی کے نام مقدر کی ہوئی تھی۔ چنانچہ محمد ثانی نے 9 اپریل 1453ء میں اس شہر کا محاصرہ کیا جو 29 مئی 1453ء کو ختم ہوا۔ حملہ کا خاص زور شہر کی خشکی کی طرف تھا۔ چنانچہ محاصرہ کرنے والوں نے بھاری گولہ باری سے فصیل کا بڑا حصہ منہدم کر دیا اور اس شہر کو فتح کر لیا۔ اس سے پہلے جتنے حملے تھے۔ ان سے اس شہر کی مضبوط فصیل فتح سے بچاتی رہی۔ جب محمد ثانی نے اپنی منجنیقوں سے بڑے بڑے گولے برسا کر اس کی فصیل کو منہدم کر دیا تو یہ شہر فتح ہو گیا۔ اسی روز سے سلطان محمد ثانی کا نام سلطان محمد فاتح پڑ گیا، مؤرخین بتاتے ہیں کہ یہ بوسنیا کا رہنے والا تھا اس محاصرے کے دوران دو اہم حادثے خاص شہرت حاصل کر گئے۔ ان میں ایک تو ترکی بیڑے کا راستہ شاخ زرّیں میں جو ایک بھاری آہنی زنجیر کے ذریعے بند کر دی گئی تھی۔ اس طرح داخل ہو جانا کہ اسے زمین پر گھسیٹ کر شاخ زرّیں میں پہنچایا گیا اور دوسرا شیخ شمس الدین کا سیّدنا ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ میزبان رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر کا دریافت کرنا احادیث سے پتہ چلتا ہے کہ دجال کے خروج سے قبل مسلمان قسطنطنیہ کو فتح کریں گے اور یہ فتح رومیوں کے ساتھ بڑی جنگ کے بعد ہو گی جب مسلمان رومیوں کو شکست دیں تو اس کے بعد وہ پھر قسطنطنیہ کا رخ کریں گے اور اللہ تعالیٰ بغیر کسی جنگ کے مسلمانوں کے ہاتھوں اس شہر کو فتح کر دیں

گے۔اس فتح میں مسلمانوں کا سب سے بڑا ہتھیار توپ وتفنگ نہیں ہوگا بلکہ تکبیر اور تہلیل ہوگا۔

## فوائد:

(۱) روم کو روما سے موسوم کیا جاتا ہے جو موجودہ دور میں اٹلی کا دارالحکومت ہے۔

(۲) قیامت کی مذکورہ نشانی تاحال ظاہر نہیں ہوئی لیکن ہمارا ایمان ہے کہ جس طرح اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی دوسری پیشگوئیوں کے مطابق روم وایران، مصر وشام وغیرہ فتح ہوئے۔اسی طرح روما بھی فتح ہوگا۔انشاءاللہ

۳- روما قسطنطنیہ کی دوبارہ فتح کے بعد فتح ہوگا۔

(احمد 234/2 دارمی: باب من رخص فی کتابۃ العلم 486 حاکم 468/4 الدرالمنثور 606/6 السلسلۃ الصحیحۃ 33/4)

## مجاہدین کے نعروں سے قسطنطنیہ کا فتح ہونا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ (ایک دن) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ سے پوچھا کیا تم نے کسی ایسے شہر کے بارے میں سنا ہے جس کے ایک طرف سمندر اور دوسری طرف جنگل ہے؟ صحابہ نے عرض کیا: ہاں یارسول اللہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت اس وقت تک نہیں آئے گی جب تک کہ حضرت اسحاق علیہ السلام کی اولاد میں سے ستر ہزار آدمی اس شہر کے لوگوں سے جنگ نہیں کرلیں گے چنانچہ حضرت اسحاق علیہ السلام کی اولاد میں سے وہ لوگ (جنگ کے ارادے سے) اس شہر میں آئیں گے تو اس شہر کے باہر (نواحی علاقے میں) پڑاؤ ڈالیں گے۔(اور شہر کا محاصرہ کرلیں گے) لیکن وہ لوگ شہر والوں سے ہتھیاروں کے ذریعے جنگ نہیں کریں گے اور نہ ان کی طرف تیر پھینکیں گے بلکہ لا الہ الا اللہ واللہ اکبر کا نعرہ بلند کریں گے اور شہر کے دو طرف کی دیواروں میں سے ایک دیوار گر پڑے گی۔

(اس موقع پر) حدیث کے راوی ثور ابن یزید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میرا خیال ہے

کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے یہاں سمندر کی جانب والی دیوار کہا تھا۔ اس کے بعد حضور جانِ کائنات فخرِ موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا کہ پھر وہ لوگ دوسری مرتبہ لا الٰہ الا اللہ و اللہ اکبر کا نعرہ لگائیں گے تو شہر کی دوسری جانب والی دیوار بھی گر پڑے گی۔ اس کے بعد وہ لوگ تیسری مرتبہ لا الٰہ الا اللہ و اللہ اکبر کا نعرہ بلند کریں گے تو ان کے لئے شہر میں داخل ہونے کا راستہ کشادہ ہو جائے گا اور وہ شہر میں داخل ہو جائیں گے پھر وہ مالِ غنیمت جمع کریں گے اور اس مالِ غنیمت کو آپس میں تقسیم کر رہے ہوں گے کہ اچانک یہ آواز آئے گی کہ کوئی کہہ رہا ہے کہ دجال نکل آیا ہے چنانچہ وہ سب کچھ چھوڑ کر (دجال سے لڑنے کے لئے) واپس لوٹ آئیں گے۔ (مسلم 2238/4)

جن احادیث میں شہروں کے دروازے اور دیواروں کا ذکر ہے تو دیواروں سے مراد حقیقی دیوار بھی ہو سکتی ہے اور اس کے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ دیوار سے مراد اس شہر کا دفاعی نظام ہو۔ اسی طرح دیواروں سے مراد اس شہر میں داخل ہونے والے راستے بھی ہو سکتے ہیں۔ (حوالہ تیسری جنگ عظیم اور دجال)

## اشجار اور احجار کا کلام کرنا

یہودی اتنی عجیب قوم ہے کہ ایسی کمزور ایمان والی قوم ڈھونڈنے سے بھی نہ ملے گی کیونکہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام نے لاٹھی کے معجزے سے دریا میں 12 راستے بنائے تو اتنے بڑے معجزے کو دیکھ کر یہودی قوم نے دریا کے پار کچھ لوگوں کو گائے کی پوجا کرتے دیکھا تو موسیٰ علیہ السلام سے کہنے لگے کہ ہمارے لئے بھی اس جیسا خدا بنا دیں۔ اس طرح ایک یہودی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور کہنے لگا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تمہارا رب سونے کا بنا ہوا ہے یا چاندی کا؟ اسی وقت حضرت جبرائیل علیہ السلام اُترے اور ایک تھپڑ مار کر اس گستاخ کا خاتمہ کر دیا۔ قیامت سے پہلے یہودی دجال کے ساتھیوں میں سے ہوں گے۔ اس وقت مسلمانوں کو دجال پر فتح ملے گی تو وہ یہودیوں کا

قتل عام کریں گے یہ قتال آخری زمانے میں ہوگا جس میں مسلمان نصرت پائیں گے سو اس وقت درخت اور پتھر بھی بول پڑیں گے اور کہیں گے: اے مسلم! اے عبداللہ! یہ میرے پیچھے یہودی چھپا ہوا ہے، آ اور اسے قتل کر دے۔ اس وقت شجر و حجر مسلمانوں کے ساتھ بڑے مہربان اور نرم دلی ہوں گے۔ یہ ان کی تائید اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے نصرت ہوگی۔

(۱) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ایک زمانے میں تم یہودیوں سے جنگ کرو گے اور تم یہودیوں پر غلبہ پاؤ گے۔ (اور جب کوئی یہودی کسی پتھر کی آڑ میں چھپے گا) تو وہ پتھر کہے گا۔ اے مسلم! یہ دیکھو یہ یہودی میرے پیچھے چھپا ہوا ہے، دوڑ و اسے قتل کر دو۔''

(متفق علیہ) صحیح البخاری، المناقب 3593، صحیح مسلم الفتن 2921ء)

شجر و حجر کا کلام کرنا قیامت کی نشانیوں میں سے ہے۔ سوائے غرقد کے درخت کے جو کہ یہودیوں کا درخت ہے۔ وہ کلام نہیں کرے گا۔

## شجر غرقد اور اہل یہود

۲- حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اکرم نورِ مجسم سیّد دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس وقت تک قیامت قائم نہیں ہوگی۔ یہاں تک کہ مسلمان یہودیوں سے جنگ کریں گے اور ان یہودیوں کو مسلمان قتل کر دیں گے۔ یہاں تک کہ کوئی یہودی کسی پتھر یا درخت کی آڑ میں چھپے گا تو وہ پتھر اور درخت پکارے گا: ''اے مسلمان! اے اللہ کے بندے! یہ میرے پیچھے ایک یہودی ہے تو آ جا! اور اس کو قتل کر ڈال۔ سوائے بجز غرقد کے درخت کے کیونکہ وہ یہودیوں کا درخت ہے۔

(مشکوٰۃ 466/2)

اس حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ اس قتل عام میں یہودیوں کو کہیں بھی پناہ نہیں ملے

گی۔ ہاں صرف ایک درخت جس کا نام غرقد ہے اس کی آڑ میں یہودیوں کو پناہ مل سکے گی۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ غرقد ایک خاردار جنگلی درخت ہے اور اس درخت کو یہودیوں سے کیا مناسبت ہے اور کون سا خاص تعلق ہے اس کی حقیقت اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ (اشعۃ اللمعات 157/4)

قیامت کی یہ نشانی ابھی تک ظاہر نہیں ہوئی ہے، بلکہ بعض اکائیوں سے یہ پتہ چلتا ہے کہ دجال کے نکلنے کے بعد یہودی دجال کی فوجوں میں شامل ہو کر سلمانوں سے جنگ کریں گے۔ ان یہودیوں کا یہ حال ہوگا کہ مسلمان ان کا قتل عام کریں گے اور یہودیوں کو غرقد درخت کی آڑ کے سوا کہیں پناہ نہیں ملے گی۔ (مرقات 157/5)

غرقد درخت کے بارے میں: یاد رہے کہ غرقد کے کانٹے دار درخت ہے جو بیت المقدس کی طرف عام طور پر پایا جاتا ہے اور یہودی اسے اپنا قومی درخت سمجھتے ہیں۔ غرقد کا درخت کانٹے دار جھاڑی نما ہوتا ہے جو کہ بنجر زمین میں اگتا ہے۔ اس درخت کو زمانہ قدیم سے ہی انسان کے لئے نقصان دہ سمجھا جاتا رہا ہے۔ انگلش میں اس کو باکس تھرون کہتے ہیں جبکہ اس کا نباتاتی نام الائیسم ہے۔

## میرے شہر کی ویرانی

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور اکرم رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ”بیت المقدس کا (بربادی کے بعد) آباد ہونا مدینہ کی ویرانی ہے اور مدینہ کی ویرانی جنگ عظیم کا نکلنا ہے اور جنگ عظیم کا نکلنا قسطنطنیہ کا فتح ہونا ہے اور فتح قسطنطنیہ دجال کا نکلنا ہے۔ (ابوداؤد 242/2 مطبع مجتبائی)

تشریح: حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ ان تمام واقعات کا ظہور یکے بعد دیگرے آگے پیچھے ہوگا اور قیامت سے پہلے ایک مرتبہ مدینہ منورہ کی آبادی ویران ہو جائے گی۔ چنانچہ اس بارے میں طبرانی کی ایک حدیث ہے کہ مدینہ کی آبادی بڑھ کر مسلع کے پہاڑ

تک پہنچ جائے گی، پھر مدینہ منورہ میں ایسا وقت بھی آئے گا کہ مسافروں کی جماعت اس شہر کے اطراف سے گزرے گی۔ تو یہ کہے گی کہ کبھی اس جگہ کوئی آبادی تھی کیونکہ عرصہ دراز تک ویران ہوتے ہوئے اس کے نشانات وآثار مٹ چکے ہوں گے۔

(حجتہ اللہ 843/2)

ابھی تک یہ نشانی عالم وجود میں نہیں آئی۔

## کتا مسجد میں

ایک حدیث میں ہے کہ حضورِ مکی مدنی تاجدار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''مدینہ کو اچھی حالت میں چھوڑ دیا جائے گا۔ یہاں تک کہ کتا یا بھیڑیا مسجد میں داخل ہوگا اور کسی ستون یا منبر پر پیشاب کرے گا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہا نے عرض کی: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اس زمانے میں مدینے کے پھل کس کے کام آئیں گے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پرندے اور درندے کھائیں گے۔ (المؤطا للامام مالک 392/2)

## میرے شہر میں خطرناک جانور

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ تم لوگ مدینہ منورہ کو خیر اور بھلائی پر چھوڑ جاؤ گے۔ پھر (آخری وقت میں ایسا اُجاڑ بیاباں ہوگا کہ) وہاں وحشی جانور، درندے اور چرندے بسنے لگیں گے۔ (قیامت کے قریب) قبیلہ مزینہ کے دو چرواہے مدینہ منورہ اپنی بکریاں لینے آئیں گے تو وہاں (بکریوں کے بجائے) سب کے سب وحشی جانور ہی پائیں گے (چنانچہ واپس پلٹ جائیں گے) جب ثنیۃ الوداع کی گھاٹی میں پہنچیں گے تو (وحشت کی وجہ سے یا قیامت قائم ہونے کی وجہ سے) منہ کے بل گر پڑیں گے اسے بخاری نے روایت کیا ہے۔ (کتاب الفضائل المدینۃ المنورہ باب من رغب عن المدینۃ)

## ویرانی کی وضاحت

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سرکار مدینہ فیض گنجینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بیت المقدس کی آبادی دراصل مدینہ کی بربادی ہوگی۔ مدینہ کی بربادی ہوئی تو عظیم معرکہ شروع ہو جائے گا۔ وہ معرکہ شروع ہوا تو قسطنطنیہ فتح ہو جائے گا اور جب قسطنطنیہ فتح ہوگیا تو پھر جلد ہی دجال ظاہر ہو جائے گا یہ کہہ کر سیّدنا معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ نے اپنا ہاتھ اس شخص کی ران یا کندھے پر مارا جسے حدیث بیان کر رہے تھے: اور فرمایا: یہ بات اسی طرح برحق ہے جس طرح تمہاری یہاں موجودگی اٹل ہے۔ یثرب سے مراد مدینہ منورہ ہے اور اس کی بربادی سے مراد اس کا اپنے باشندوں اور زائرین سے خالی ہو جاتا ہے۔ (سنن ابی داوٗد، الملاحم 4294)

## حضورِ مختارِ کل کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا اظہارِ دکھ

حضرت سفیان بن ابی زبیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

''میں نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی سنا کہ یمن فتح ہوگا تو کچھ لوگ اپنی سواریوں کو دوڑاتے ہوئے لائیں گے اور اپنے اور جو ان کی بات مان جائیں گے ان کو سوار کر کے مدینہ سے (واپس یمن کو) لے جائیں گے۔ کاش! انہیں معلوم ہوتا کہ مدینہ ہی ان کے لئے بہتر تھا۔ پھر شام فتح ہوگا تو کچھ لوگ اپنی سواریوں کو تیز دوڑاتے ہوئے لائیں گے اور اپنے گھر والوں کو اور جو ان کی بات مانیں گے اپنے ساتھ (شام واپس) لے جائیں گے۔ کاش انہیں معلوم ہوتا کہ مدینہ ہی بہتر تھا۔ پھر عراق فتح ہوگا تو کچھ لوگ اپنی سواریوں کو تیز دوڑاتے ہوئے لائیں گے اور اپنے گھر والوں کو اور جو ان کی بات مانیں گے، سوار کر کے (عراق واپس) لے جائیں گے۔ کاش انہیں معلوم ہوتا کہ مدینہ ہی ان کے لئے بہتر تھا۔

(بخاری، کتاب فضائل المدینہ باب من رغب عن المدینۃ 1875، مسلم 1388 احمد 5/9-278)

ان احادیث میں جن حوادثات کا بیان ہوا ہے یہ آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ ملے ہوئے ہیں۔ بیت المقدس کی آبادی، یعنی یہاں آبادی کا کثرت سے پھیل جانا اور کثرت کے ساتھ عمارتیں تعمیر ہونے کی وجہ سے شہر کا حدود اربعہ بڑھ جانا اور لوگوں کا یہاں پر رہائش اختیار کرنے کو ترجیح دینا، یہ بیت المقدس کی آبادی ہے۔

## ایمان فقط میرے پیارے شہر میں

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور سرور کون ومکان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وہ وقت قریب ہے کہ عراق والوں کے پاس روپے اور غلہ آنے پر پابندی لگا دی جائے گی۔ ان سے پوچھا گیا کہ یہ پابندی کس کی جانب سے ہوگی؟ تو انہوں نے فرمایا کہ عجمیوں کی جانب سے پھر کچھ دیر خاموش رہنے کے بعد کہا کہ وہ وقت قریب ہے کہ جب اہل شام پر بھی پابندی لگا دی جائے گی پھر پوچھا گیا کہ یہ رکاوٹ کس کی جانب سے ہوگی؟ فرمایا اہل روم (مغرب والوں) کی طرف سے۔ پھر فرمایا حضور سیّد دوعالم فخر بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ میری امت میں ایک خلیفہ ہوگا جو لوگوں کو مال کپ بھر بھر کے دے گا اور شمار نہیں کرے گا نیز حضور سرور کون ومکاں سیّد انس وجان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں میری جان ہے یقیناً اسلام اپنی پہلی حالت کی طرف لوٹے گا جس طرح کہ ابتداء مدینہ سے ہوئی تھی۔ حتیٰ کہ ایمان صرف مدینہ میں رہ جائے گا۔ پھر آپ نے فرمایا کہ مدینہ سے جب بھی کوئی بے رغبتی کی بنا پر نکل جائے گا تو اللہ اس سے بہتر کو وہاں آباد کر دے گا کچھ لوگ سنیں گے کہ فلاں جگہ پر ارزانی اور باغ وزراعت کو فراوانی ہے تو مدینہ چھوڑ کر یہاں سے چلے جائیں گے حالانکہ ان کے واسطے مدینہ ہی بہتر تھا کہ وہ اس بات کو جانتے نہیں۔ (مستدرک حاکم 456/4)

### وضاحت

عراق پر پابندی کی پیشن گوئی مکمل ہو چکی ہے سوائے ایمان والو! اب کس بات کا

انتظار ہے؟

وضاحت

مدینہ میں کوئی منافق نہیں رہ سکے گا، صرف وہی لوگ وہاں رہ جائیں گے جو اللہ کے دین کی خاطر جان دینے کی ہمت رکھتے ہوں گے۔

مسلم شریف میں حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ جب دجال مدینہ کے باہر آئے گا اور اپنا گرز مارے گا تو اس وقت مدینہ کو تین جھٹکے لگیں گے جس سے ڈر کر کمزور ایمان والے مدینہ سے نکل کر کفار کے ساتھ مل جائیں گے۔

حضرت ابونضرہ تابعی بیان کرتے ہیں کہ ہم حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کی خدمت میں تھے کہ انہوں نے فرمایا کہ قریب ہے وہ وقت جب اہل شام کے پاس نہ دینار لائے جاسکیں گے اور نہ ہی غلہ...... ہم نے پوچھا یہ بندش کن لوگوں کی جانب سے ہوگی؟ حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رومیوں کی طرف سے۔ پھر تھوڑی دیر خاموش رہ کر فرمایا: حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری آخری اُمت میں خلیفہ ہوگا جو مال لپ بھر بھر کر دے گا اور شمار نہیں کرے گا۔ (مسلم 395/2)

حضرت ابوصالح تابع رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ مصر پر بھی پابندیاں لگائی جائیں گی۔ (مسلم شریف 2896، ابوداؤد 3035)

## قتل وغارت کا عام ہونا

دنیا کے خاتمہ سے قبل مسلمانوں کی آپس میں خانہ جنگی ہوگی جس سے مسلمان گھٹ جائیں گے۔ اس وجہ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک موقع پر قیامت کی ایک نشانی کو بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ قیامت سے قبل رومی (عیسائی) بڑھ جائیں گے اور مسلمان گھٹ جائیں گے۔ شاید ایسا مسلمانوں کی آپس کی لڑائی کی وجہ ہو۔ واللہ اعلم!

## دونوں آگ میں

ماضی قریب میں ایران وعراق کو امریکہ نے دس سال تک لڑایا، اور امریکہ دونوں کو اپنا اسلحہ بیچ کر فائدہ اٹھاتا رہا۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، دنیا ختم نہ ہوگی حتیٰ کہ ایک دن آئے گا کہ قاتل کو علم نہیں ہوگا کہ اس نے کیوں قتل کیا اور مقتول کو علم نہیں ہوگا کہ اسے کیوں قتل کیا گیا۔ صحابہ کرام نے عرض کیا: یہ کیسے ہوگا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کثرت خون ریزی کی وجہ سے (اور یوں) قاتل اور مقتول دونوں آگ میں جائیں گے۔ (بحوالہ مسلم)

قاتل اور مقتول دونوں اس صورت میں جہنم میں جائیں گے جب دونوں ایک دوسرے کو قتل کرنا چاہتے ہوں۔ قتل کرنے والے کا جہنم میں جانا اس لئے ہوگا کہ اس نے ایک مسلمان کو قتل کیا ہے، لیکن قتل ہونے والے کو اس لئے جہنم میں داخل کیا جائے گا کہ وہ بھی چاہتا تھا کہ میں قتل کروں گا، لیکن اسے فرصت نہ مل سکی اور اپنے ارادہ کو عملی جامہ نہ پہنا سکا۔ رزق وقتل کی حرص مصمم ارادہ کی سزا ملے گی۔

## اہل ایمان کی آپس میں قتل وغارت گری

ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سیّد دو عالم فخر بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے میرے لئے زمین کو سمیٹ دیا ہے تو میں نے اس کے مشرق ومغرب کو دیکھا، میری حکومت کا پھیلاؤ وہاں تک ہوگا جہاں تک میرے لئے اسے سمیٹ دیا گیا ہے اور مجھ کو سرخ اور سفید دو خزانے ملے۔ مین نے دعا کی: اے میرے پروردگار! میری امت کو عام قحط سے ہلاک نہ کرنا اور اِن پر کوئی ایسا دشمن مسلط نہ کرنا کہ ان کی جڑ ہی کاٹ دیں۔ میرے پروردگار نے فرمایا: اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم جب میں کوئی فیصلہ کرلیتا ہوں تو وہ رد نہیں کیا جاتا۔ (میں نے تیری دعائیں قبول کیں) میں تیری

اُمت کو عام قحط سے ہلاک نہیں کروں گا، اور نہ ہی ان پر ان کے علاوہ کسی اور دشمن کو مسلط کروں گا جو ان کی جڑیں کاٹ دے، چاہے ساری دنیا تمہاری دشمن بن کر تم پر حملہ آور ہو، اگر چہ یہ بات ضرور ہوگی کہ خود مسلمان ایک دوسرے کو قتل اور قید کریں گے۔

## دنیا کے اختتام کی علامت

فائدہ:

مجھ کو سرخ اور سفید دو خزانے ملے، ظاہر تو اس سے سونا اور چاندی ہے لیکن زیادہ مشابہ یہ بات ہے کہ اس سے قیصر و کسریٰ کے خزانے، محل اور شہر مراد ہیں۔ اس مفہوم کی تائید درج ذیل احادیث سے ہوتی ہے۔

۳- حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کسریٰ (ایران کا بادشاہ) مر گیا، اب اس کے بعد کوئی کسریٰ نہیں ہوگا اور جب قیصر (روم کا بادشاہ) مر جائے گا تو اس کے بعد کوئی قیصر نہیں ہوگا۔ یہ دونوں ملک مسلمان فتح کر لیں گے۔ قسم ہے مجھے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے تم ضرور بالضرور ان دونوں کے خزانوں کو اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ کرو گے)۔

(صحیح مسلم، کتاب الفتن باب لا تقوم الساعۃ حتی یمر الرجل 7328)

اس زمانے میں فارس (ایران) کے بادشاہ کا لقب خسرو یا کسریٰ ہوتا تھا۔ جیسا کہ روم کے بادشاہ کو قیصر، چین کے بادشاہ کو خاقان، مصر کے بادشاہ کو فرعون یمن کے بادشاہ کو تبع اور حبش کے بادشاہ کو نجاشی کہا جاتا تھا۔

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے سنا رسول اکرم رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے البتہ مسلمانوں کی یا مومنوں کی (راوی کو شک ہے) ایک جماعت خزانے کو کھولے گی جو سفید محل میں ہیں قتیبہ کی روایت میں ہے۔ بغیر شک کے الفاظ یہ ہیں کہ مسلمانوں کی جماعت...... (صحیح مسلم کتاب الفتن، باب لا تقوم الساعۃ حتی یمر الرجل 7331)

ابیض ایک محل کا نام ہے جو مدائن میں واقع ہے جس کو اہل فارس سفید کوشک کہا کرتے تھے اس شہر پر مسلمانوں کا قبضہ ہونے کے بعد اس محل کی جگہ ایک مسجد بنائی جواب بھی موجود ہے نیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسریٰ کے خزانے کے برآمد ہونے کے بارے میں جو پیش گوئی فرمائی تھی، وہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں پوری ہوئی اور فاتح مسلمانوں نے اس خزانے کو نکالا تو معلوم ہوا کہ کنز ابیض کسریٰ کا خزانہ ہے اور کنز احمر قیصر کا خزانہ ہے۔

## کس دعا میں تاخیر کی گئی

میں نے اپنے پروردگار سے دعا کی کہ میری امت کو عام قحط سے ہلاک نہ کرنا۔ اس حدیث کی وضاحت صحیح مسلم کی حدیث سے بھی ہوتی ہے جو سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن عالیہ سے آئے (عالیہ وہ گاؤں ہیں جو مدینہ سے باہر واقع ہیں) آپ صلی اللہ علیہ وسلم بنی معاویہ کی مسجد پر گزرے اس میں گئے اور دو رکعتیں (نماز) پڑھی ہم نے بھی آپ کے ساتھ نماز پڑھی۔ آپ نے بڑی دیر تک اپنے پروردگار سے دعا کی پھر ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا کہ میں نے اپنے رب سے تین دعائیں مانگیں لیکن اس میں سے دو دعائیں قبول کی گئیں اور ایک قبول نہیں کی جس نے اپنے رب سے یہ دعا کی:

(۱) میری اُمت کو عام قحط سے ہلاک نہ کرنا تو اللہ تعالیٰ نے قبول کیا

(۲) اور میں نے دعا کی کہ میری اُمت کو پانی میں ڈبو کر نہ مارنا تو قبول کی اور میں نے دعا کی خود مسلمان آپس میں نہ لڑیں تو اس کو قبول نہیں کیا گیا۔

(صحیح مسلم کتاب الفتن باب ہلاک ہذا الامۃ بعضھم ببعض 7258)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ نے فتنوں کا ذکر فرمایا۔ آپ نے ان کا بہت ہی زیادہ تذکرہ

فرمایا یہاں تک کہ آپ نے فتنہ احلاص کا ذکر فرمایا۔ کسی نے پوچھا وہ فتنہ احلاص کیا چیز ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ حرب اور ھرب یعنی بھاگنا اور لڑنا ہے۔ ھرب کا معنی ہے بھاگنا بعض لوگوں میں اتنی عداوت اور لڑائیاں ہوں گی کہ وہ ایک دوسرے سے بھاگیں گے ایک دوسرے سے اعتماد اٹھ جائے گا۔ بعض لوگ دوسرے بعض لوگوں کو دشمن سمجھیں گے۔ حرب کا معنی ہے لڑائی یعنی ایک دوسرے کا مال ناحق لے لیں گے۔ دوسرے کے اہل وعیال کو ناحق ستائیں گے۔ دوسروں کی بیویاں اغوا کر کے لے جائیں گے۔ اس لئے ان کے درمیان لڑائی ہوتی رہے گی۔ پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فتنہ سرا کا ذکر فرمایا۔ سراء کا معنی ہے۔ خوش ہونا یعنی یہ مسلمان آپس میں لڑیں گے اور دوسری قومیں ان کے اس حال کو دیکھ کر خوش ہوں گی اور اسی طرح یہ اپنے مال ودولت اور عیش وعشرت کے زیادہ اسباب مہیا ہونے کی وجہ سے خوش ہو کر گناہوں میں مبتلا ہوں گے۔ یہ بہت بڑا فتنہ ہوگا۔ (حوالہ مشکوٰۃ کتاب الفتن)

## کس چیز کی قلت ہوگی

طبرانی نے حضرت ابوالدردا رضی اللہ عنہ سے مرفوع حدیث بیان کی ہے:

جو سال بھی آئے گا اس میں خیر (بھلائی) کم ہوتی چلی جائے گی۔ اور شر (فساد) بڑھتا چلا جائے گا۔ (مرقات 122/10)

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

مجھے اپنی اُمت کے گمراہ کرنے والے اماموں پر خوف ہے اور میری اُمت میں جب ایک مرتبہ تلوار چل جائے گی تو اسے ان سے نہیں اٹھایا جا سکے گا۔

## وضاحت

(۱) عراق ایران جنگ میں دس لاکھ انسانی جانیں گئیں۔

(۲) ویت نام کی جنگ میں تیس لاکھ افراد مارے گئے۔

(۳) روسی خانہ جنگی میں ایک کروڑ آدمی جان سے گئے۔
(۴) پہلی جنگ عظیم میں ڈیڑھ کروڑ انسانوں کو قتل کیا گیا۔
(۵) دوسری جنگ عظیم میں ساڑھے پانچ کروڑ افراد لقمہ اجل بنے۔
(۶) اسپین کی خانہ جنگی ایک کروڑ بیس لاکھ انسانوں کا خون پی گئی۔
(۷) عراق پر استعماری قبضے کے دوران دس لاکھ لوگ جان سے ہاتھ دھو بیٹھے۔

## خوشخبری پانے والے کون

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اسلام اجنبیت اور بیگانگی (کسمپرسی) کی حالت میں ظاہر ہوا تھا (کہ اس سے لوگ بھاگتے تھے اور کوئی کوئی قبول کر لیتا تھا) اور عنقریب پھر بیگانہ ہو جائے گا جیسا کہ شروع میں تھا (چنانچہ اسلام پر عمل کرنے والا کوئی کوئی ہی ملے گا پھر فرمایا سو ایسے لوگوں کو خوشخبری ہو جو اسلام پر چلنے کی وجہ سے بے گانے شمار ہوں۔ (مسلم)

جب حضور پر نور شافع محشر صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو اسلام کی دعوت دی تو اسے شروع شروع میں چند لوگوں نے ہی قبول کیا اور اسلام کو عموماً لوگوں نے کوئی غیر مانوس اور اجنبی چیز سمجھا حتیٰ کہ اسلام قبول کرنے والوں کو بد دین کہا گیا اور ان کو مکہ چھوڑنے پر مجبور کیا گیا۔

## زمین والوں میں برے ترین لوگ

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عنقریب لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ اسلام کا صرف نام باقی رہے گا اور قرآن کی صرف رسم باقی رہ جائے گی۔ ان کی مسجدیں (نقش ونگار، ٹائیل برقی پنکھوں وغیرہ) سے آباد ہوں گی اور ہدایت کے اعتبار سے ویران ہوں گی۔ ان کے علماء آسمان کے نیچے رہنے والوں میں سب سے زیادہ برے ہوں گے۔ ان علماء سے فتنے پیدا ہوں گے اور پھر ان

میں واپس آجائیں گے۔(بیہقی) اسلام کا صرف نام باقی رہے گا یعنی اسلامی چیزوں کے نام ہی لوگوں میں رہ جائیں گے اوران کی حقیقت باقی نہ رہے گی۔جیسا کہ آج کل، نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج وغیرہ کے بس نام ہی باقی ہیں اوران کی حقیقت اورروح اورادائیگی کے وہ طریقے اورکیفیتیں باقی نہیں ہیں جورسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہیں اور کروڑوں مسلمان ان سے کورے ہیں۔قرآن شریف صرف اسماء ہی پڑھا جاتا ہے اس کے الفاظ اورخوش الحانی کا تو خیال ہے مگراس کے معانی پرغورکرنا اوراس کی منع کی ہوئی چیزوں سے بچنا تو مسلمان کے تصور میں بھی نہیں رہا۔مسجدیں زیب وزینت سے خوب آراستہ ہیں، دلکش فرش، قیمتی غالیچے دیدہ زیب فانوس آرام وراحت کی چیزیں مسجدوں میں موجود ہیں مگر ہدایت سے خالی ہیں۔مسجدوں میں دنیا کی باتیں طعنے غیبتیں، بے دھڑک ہوتی ہیں اورامام ومؤذن تو مسجدوں کوگھر ہی سمجھتے ہیں۔

علماء کے بارے میں جو یہ ارشادفرمایا کہ قیامت سے قبل علماء سے فتنے نکلیں گے اور ان میں واپس آجائیں گے اس کا مطلب یہ ہے کہ علماء بگڑ جائیں گے اور رشد وہدایت چھوڑ دیں گے تو عالم میں فساد ہوگا اور پھراس کی زد میں علماء بھی آجائیں گے اور یہ بھی مطلب ہوسکتا ہے کہ علماء دنیاداروں اورظالموں کی مددکریں گے اور پیسے اینٹھنے کے لئے دنیا کی مرضی کے موافق مسئلے بتائیں گے اور پھر دنیادار ہی ان کا مزاج ٹھکانے لگائیں گے۔

## مسجد حرام کے حملہ آوروں کا انجام

عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما مکہ میں حجاج بن یوسف کے خلاف جہاد میں مصروف تھے۔اہل مکہ بھی عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کے ساتھ حجاج سے جہاد کررہے تھے۔اس وقت حجاج نے مسجد حرام یعنی خانہ کعبہ کے سامنے والی پہاڑ پر منجنیقوں کے ذریعے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما پر پتھروں کی بارش کی جن سے بعض پتھر خانہ کعبہ کو بھی لگ

ے۔اس وقت ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ:

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ: ایک پناہ لینے والا (امام مہدی بیت اللہ میں پناہ لے گا اس کی طرف ایک لشکر بھیجا جائے گا وہ لشکر جب مقام بیداء میں ہو گا تو اسے زمین میں دھنسا دیا جائے گا۔

حضرت ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے حضور جانِ کائنات سرور کون ومکان صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا اس لشکر میں ان کا کیا ہو گا جو مجبوراً اس لشکر میں شامل کیے گئے ہوں گے؟ آپ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: انہیں بھی لشکر کے ساتھ ہی دھنسا دیا جائے گا۔مگر روزِ قیامت ہر شخص کو اس کی نیت کے مطابق اٹھایا جائے گا۔ (حوالہ صحیح مسلم، الفتن 2882)

بیداء مدینے کا ایک میدان ہے ایک روایت میں ہے کہ اس لشکر میں صرف ایک آدمی کی ہی جان بخشی ہوگی جو لوگوں کو ان (و کی ہلاکت) کے بارے میں آگاہ کرے گا۔
(ایضاً 2883،7242)

## حج موقوف ہو جائے گا

قیامت کی علامت میں سے ایک علامت یہ بھی ہے کہ قیامت کے آنے سے پہلے حج وعمرہ چھوڑ دیا جائے گا۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت اس وقت قائم نہ ہوگی جب تک کہ بیت اللہ شریف کا حج موقوف نہ ہو جائے۔ (صحیح بخاری 593)

یہ علامت بہت تاخیر سے پوری ہوگی۔اس لئے حدیث نبوی ہے کہ خروج یاجوج کے بعد بھی حج جاری رہے گا۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا

ارشاد پاک ہے: اس گھر کا حج و عمرہ خروج یاجوج ماجوج کے بعد بھی کیا جائے گا۔
(صحیح بخاری 1593)

# قبیلہ قریش کا اختتام

قریش عربی قبائل میں سے ایک قبیلہ ہے جو کہ بنو فہر بن مالک بن نضرہ بن کنانہ کے نسب سے معروف ہے قریش کا لقب ان کی اولاد پر غالب آ گیا۔ قریش کی کئی ایک شاخیں ہیں: بنو حارث بن فہر، بنو جذیمہ، بنو عائذہ، بنولؤی، بن غالب، بنو عامر بن لوی، بنو عدی وغیرہ۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: عرب کے قبائل میں سے سب سے پہلے ''قریش'' فنا ہوں گے اور ممکن ہے کہ عورت جوتا لے کر گزرے اور کہے: یہ فلاں قریشی کا جوتا ہے۔
(احمد 444/2 مسند بزار 298/3 ابویعلی: 68/11 التاریخ الکبیر: 221/4 السلسلۃ الصحیحۃ 364/2)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے عائشہ! سب سے پہلے تیری قوم ہلاک ہوگی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ مجھے آپ پر قربان کرے کیا بنو تیم والے پہلے ہلاک ہوں گے؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نہیں! بلکہ قریش قبیلہ پہلے موت کا شکار ہوگا اور سب لوگوں سے پہلے انہی کی ہلاکت ہوگی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے پوچھا پھر کون سے لوگ باقی رہ جائیں گے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہی (قریش) جو لوگوں کا مرکز تھے جب یہ ہلاک ہو جائیں گے تو پھر (بلا تاخیر) سارے لوگ ہلاک ہو جائیں گے۔ (احمد 9578/6-105 السلسلۃ الصحیحۃ 596/4)

## وضاحت

قریش کی ہلاکت قیامت کی ایک نشانی اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک پیش

گوئی ہے جو لامحالہ سچ ہوگی۔

یہ پیش گوئی اور نشانی ابھی پوری نہیں ہوئی البتہ قریش کی اکثریت آج معدوم ہو چکی ہے اور بہت تھوڑے قریشی آج باقی ہیں۔

قریش دوسرے تمام قبائل سے افضل ہیں کیونکہ یہ سب حضور سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کے رشتہ داروں میں سے ہیں۔

## طاہر ریح (ہوا) کا چلنا

یا جوج ماجوج کے خاتمہ کے بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی خلافت میں روئے زمین پر خیر و برکت کا دور پلٹ آئے گا۔ اسی خیر و برکت کے زمانے میں ہی اللہ تعالیٰ ایک پاکیزہ ہوا بھیجیں گے جو ہر مومن اور مسلم کی روح قبض کرلے گی۔ مسلم کی حدیث ہے کہ حضور اکرم شاہِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت سے قبل اللہ تعالیٰ عیسیٰ بن مریم رضی اللہ عنہ کو مبعوث فرمائیں گے جو عروہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے مشابہ ہوں گے۔ وہ دجال کو تلاش کر کے ہلاک کر دیں گے پھر سات سال تک لوگ اسی طرح (امن سے) رہیں گے کہ کسی دو شخصوں میں بھی لڑائی نہیں ہوگی۔ پھر اللہ تعالیٰ شام کی طرف سے ایک ایسی ٹھنڈی ہوا بھیجے گا جو روئے زمین پر ہر اس شخص کی روح قبض کرے گی جس کے دل میں ذرہ برابر بھی خیر یا ایمان ہوگا حتیٰ کہ اگر تم میں سے کوئی کسی پہاڑ کی کھوہ میں ہوگا تو وہاں بھی داخل ہو کر اس کی روح قبض کرے گی۔ (مسلم باب ذکر الدجال 75\76/18)

مختلف احادیث سے یہ پتہ چلتا ہے کہ اس ہوا کا ظہور سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے نزول اور ان کے دجال کو قتل کرنے کے بعد یاجوج و ماجوج کی ہلاکت کے بعد ہوگا اور اس طرح اس کا ظہور سورج کے مغرب سے طلوع ہونے کے بعد اور دابۃ الارض کے ظہور کے بعد بھی ہوگا۔ (تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو: فیض القدیر 417/6)

مسلم کی سیدنا عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کی حدیث سے پتہ چلتا ہے کہ

وہ پاکیزہ ہوا شام کی طرف سے ظاہر ہوگی جب کہ مسلم ہی میں سیّدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ وہ ہوا یمن سے چلے گی۔

## اس ریح کا چلنا

سیّدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور جان کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: (مسلم 132/2 مع شرح النوری)

بے شک اللہ تعالیٰ یمن کی طرف سے ایک ہوا بھیجے گا جو ریشم سے زیادہ نرم ہوگی۔ پس وہ ہر اس شخص کی روح کو قبض کرے گی جس کے دل میں ذرّہ بھر بھی ایمان ہوگا۔ اس کا جواب امام نووی رضی اللہ عنہ اور دوسرے علماء حدیث سے یہ دیا ہے کہ

(i) ممکن ہے کہ دو ہوائیں چلیں، ایک شام کی طرف سے اور دوسری یمن کی طرف سے

(ii) اور یہ بھی احتمال ہے کہ اس ہوا کا مبداء تو ایک ملک ہوا اور پھر وہاں سے چل کر دوسرے ملک میں پہنچ جائے گی اور وہاں پھیل جائے گی۔ واللہ اعلم! (شرح النوری 132/2)

## ریح کے چلنے کا مقصد

حضرت نواس بن سمعان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دجال نکلے گا، پھر عیسیٰ علیہ السلام اسے قتل کریں گے۔ پھر یاجوج و ماجوج نکل کر ہلاک ہو جائیں گے پھر امن و امان کا دور دورہ ہوگا اسی اثناء میں اللہ تعالیٰ ایک عمدہ ہوا بھیجیں گے جو ان کی بغلوں کے نیچے سے اثر کرتی ہوئی گزر جائے گی اور ہر مومن و مسلم کی روح قبض کرے گی۔ پھر بدترین لوگ باقی رہ جائیں گے، جو گدھوں کی طرح باہم جھگڑیں گے۔ (یا بدکاریاں کریں گے) اور انہی پر قیامت قائم ہوگی۔

(صحیح مسلم، کتاب الفتن باب ذکر الدجال 7373)

## اس ریح کی خوشبو

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت سے قبل اللہ تعالیٰ ایک ہوا بھیجیں گے جس کی خوشبو کستوری جیسی اور لطافت ریشم جیسی ہوگی جو ہر اس شخص کو فوت کرے گی جس کے دل میں رائی کے برابر بھی ایمان ہوگا۔ صورت حال یہ ہوگی کہ اگر تم میں سے کوئی پہاڑ میں بھی داخل ہو جائے گا تو وہ ہوا وہاں بھی پہنچ کر اس کی روح کو قبض کرے گی۔ یہ ہوا دجال کے قتل اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی موت کے بعد جلد چلے گی۔ (صحیح مسلم الفتن واشراط الساعۃ :2940)

## بعد والوں کا گزشتہ پر لعان وطعان کرنا

آخری زمانے میں بدعات کی کثرت ہو جائے گی اور آخر میں آنے والے لوگ پہلے لوگوں کو برا سمجھیں گے اور وہ ان کے فضائل کو بھلا دیں گے۔ جیسے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فضائل اور ان کی قدر و منزلت اور اللہ تعالیٰ نے جو ان کی تعریف و مدح سرائی کی ہے یا تو اس سے غافل ہو جائیں گے یا جان بوجھ کر غفلت کا مظاہرہ کریں گے پس اس اُمت کے بعد میں آنے والے بعض لوگ پہلے گزرے ہوئے لوگوں پر لعنت کریں گے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت نہیں آئے گی جب تک اس امت کے آخری لوگ پہلوں پر لعنت نہ کریں۔ (حوالہ المعجم الاوسط للطبرانی 69/4)

اس حدیث میں اُمت سے مراد حضور جان کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی اُمت ہے۔

## نا اہل کا امامت کرنا

قرب قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی لوگوں میں جہالت کا پھیل جانا ہے یہاں تک کہ لوگ کسی ایسے انسان کو نہیں پائیں گے جو انہیں نماز پڑھا سکے۔ اس لئے وہ ایک دوسرے کو دھکیلے دیں گے کر نماز پڑھانے کے لئے آگے کریں گے مگر وہ شرعی احکام سے

جہالت اور قرآن کی تلاوت میں نااہل ہونے کی وجہ سے نماز نہیں پڑھائے گا۔

سیدہ سلامت بنت حر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے، قیامت کی نشانیوں میں سے یہ ہے کہ مسجد والے ایک دوسرے کو (امامت کے لئے) دھکا دیں گے لوگ کسی امام کو نہیں پائیں گے جو انہیں نماز پڑھائے۔

## وضاحت

قیامت قریب ہو جانے کے وقت علم دین دنیا سے اٹھالیا جائے گا تو اس کا انجام یہ ہوگا کہ جہالت کی وجہ سے پوری مسجد میں نمازیوں میں کوئی اس قابل نہیں ہوگا جو امام بن کر نماز پڑھائے اور لوگ ایک دوسرے کو امامت کے لئے آگے بڑھائیں گے مگر وہ اپنی لاعلمی اور نااہلی کی وجہ سے آگے نہیں بڑھیں گے۔ قیامت کی اس نشانی کے ظہور کے آثار نظر آنے لگے ہیں چنانچہ کچہریوں، اسٹیشنوں بازاروں وغیرہ کی مسجدوں میں یہ مناظر دیکھے جاسکتے ہیں کہ اگر امام صاحب کبھی غائب ہو جاتے ہیں تو نمازیوں میں اس قسم کا شور وغل شروع ہو جاتا ہے کہ امیر صاحب! آپ نماز پڑھائیے تو وہ کہتے ہیں شیخ صاحب! آپ امام بن جائیے ایک دوسرے کو دھکا دے کر آگے بڑھاتے ہیں اور وہ جلدی سے پیچھے آ کر دوسرے کو آگے بڑھاتا ہے۔ گویا نماز سے پہلے ہی فری سٹائل کشتی کی مشق ہونے لگتی ہے۔ کاش! مسلمان اس سے عبرت حاصل کرتے اور اپنے بچوں کو اتنی دینی تعلیم تو ضرور ہی دلاتے کہ وہ نماز پڑھنے اور پڑھانے کے قابل ہو جائے۔

## مساجد میں کفار

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا لوگوں پر ایک ایسا زمانہ بھی آئے گا کہ وہ جمع ہوں گے اور مسجدوں میں نمازیں بھی پڑھیں گے لیکن [illegible] (کامل اور حقیقی) مومن نہیں ہوگا۔ (سنن ابوداؤد)

## وضاحت

قیامت کے قریب ایسا زمانہ ہوگا کہ مسجد امامت کے لئے حاضرین میں سے کوئی بھی تیار نہ ہوگا جس سے بھی نماز پڑھانے کے لئے درخواست کی جائے گی اور وہ کہے گا کہ میں تو اس کے لائق نہیں ہوں۔فلاں صاحب پڑھا دیں گے۔حتیٰ کہ کوئی بھی امام نہ بنے گا اور بے جماعت پڑھ کر چل دیں گے۔علامہ طیبی اور صاحب مرقات لکھتے ہیں کہ اس کی وجہ یہ ہوگی کہ ان میں کوئی بھی اس لائق نہ ہوگا جو نماز کے صحیح اور فاسد ہونے کے مسائل سے واقف ہو۔

# جبل ذہب (سونے) کا ظہور

عربی زبان میں فرات میٹھے پانی کو کہتے ہیں اور فرات ایک بڑی نہر ہے جو کہ لوگوں کے خیال کے مطابق آرمینیا سے نکلتی ہے اور بلاد روم میں ملیطہ تک جاتی ہے اور راستے میں اس میں کئی چھوٹی نہریں اور نالے گرتے ہیں پھر رقبہ سے گزرتی ہوئی وہ سواد عراق کی زمینوں کو سیراب کرتی ہے پھر وہ واسطہ کے قریب دجلہ میں گرتی ہے پھر یہ دونوں خلیج عرب میں گرتے ہیں۔(معجم البلدان 4/ 241-242)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی ہے کہ علامت قیامت میں سے یہ بھی ہے کہ یہ اپنا رخ بدلے گا اور اس سے سونے کا ایک پہاڑ ظاہر ہوگا۔لوگ اس سونے کی خاطر لڑیں گے اور ان کی بڑی تعداد اس میں قتل ہو جائے گی۔

# اس کے حصول کے لئے قتل و غارت

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عنقریب دریائے فرات سے سونے کا ایک پہاڑ نمودار ہوگا جب لوگ اس کے بارے میں سنیں گے تو اس کی طرف چل پڑیں گے اور جو (پہاڑ) کے پاس ہوں گے وہ کہیں گے اگر ہم نے اسے چھوڑ دیا تو دوسرے لوگ اسے لے اڑیں گے۔آپ صلی اللہ

علیہ وسلم نے فرمایا: پھر اس خزانے کو حاصل کرنے کے لئے لوگ لڑیں گے اور ہر سو میں سے ننانوے قتل کر دیئے جائیں گے۔

(مسلم کتاب الفتن باب لاتقوم الساعۃ حتیٰ یحسر الفرت عن جبل من ذھب 2895)

ابن ماجہ کی روایت میں ہے کہ قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک کہ دریائے فرات میں سے سونے کے پہاڑ نہ نکلیں لوگ اس پر باہم جنگ وقتال نہ کریں حتیٰ کہ دس آدمیوں میں سے نو قتل ہو جائیں گے۔ نہر فرات میں سونے کا پہاڑ شاید اس وجہ سے ظاہر ہوگا کہ اس کے پانی کا بہاؤ دوسری طرف رُخ کرے گا تو یہ پہاڑ مٹی میں دبا ہوا ہوگا۔ جب پانی خشک ہوگا تو کسی وجہ سے اللہ تعالیٰ اس سونے کے پہاڑ کو ظاہر کریں گے اور جو اس وقت وہاں موجود ہو اس کو چاہئے کہ وہ اس پہاڑے سے کچھ نہ لے کیونکہ اس کے قتل اور فتنہ کا خدشہ ہے یہ فتنہ ابھی تک ظاہر نہیں ہوا۔ واللہ اعلم کب ظاہر ہوگا؟ اس زمانے میں ترکی اور شام نے نہر فرات پر بند باندھ دیئے اور اس پر فیکٹریاں بنا دی ہیں جس کی وجہ سے اس کے پانی کی رفتار کم ہوگئی ہے اور یہ اس پہاڑ کے نکلنے کے مقدمات ہیں۔

## وضاحت

بعض مؤرخین نے لکھا ہے کہ سونے کا پہاڑ سے مراد تیل کا کنواں نہیں جس طرح بعض حضرات نے سمجھا ہے کیوں کہ حدیث میں جبل من ذھب کی نص آئی ہے، جبکہ پٹرول حقیقت میں سونا نہیں ہے۔ عربی اور حدیث میں یہ بھی ہے کہ فرات میں سونے کا پہاڑ نمودار ہوگا لوگ اس کو دیکھیں گے جبکہ کنواں اور پٹرول زمین سے بذریعہ آلات نکالے جاتے ہیں اس سے مراد پٹرول نہیں بلکہ سونا یا چاندی ہے اس کی مزید وضاحت اس حدیث سے بھی ہوتی ہے جو صحیح مسلم میں ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

عنقریب زمین اپنے کلیجے کے ٹکڑوں کو نکال باہر پھینکے گی جیسے سونے چاندی کے بڑے بڑے کھمبے ہوتے ہیں اور قاتل آئے گا اور کہے گا میں نے قتل کیا اسی کے لئے اور رشتہ ناطوں کو کاٹنے والا آئے گا اور کہے گا اسی کے لئے میں نے اپنے رشتہ داروں کا حق کاٹ لیا چور آئے گا اور کہے گا اسی کے واسطے میرا ہاتھ کاٹا گیا پھر سب کے سب اس کو چھوڑ دیں گے اور کوئی اس میں سے کچھ نہ لے گا۔

(صحیح مسلم: کتاب الزکوۃ باب الترغیب فی الصدقۃ قبل ان لا یوجد من یقبلہا: 2341)

## وضاحت

اس سونے کے پہاڑ کے نمودار ہونے کے وقت جو لوگ موجود ہوں ان کو اس کے پاس جانے اور وہاں سے سونا لینے سے منع کیا گیا ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جلد ہی وہ وقت آئے گا جب دریائے فرات میں سونے کا پہاڑ نمودار ہو گا۔ (یعنی اس کا پانی خشک ہو جائے گا اور اس کے نیچے سے سونے کا پہاڑ نمودار ہو گا) پس جو شخص اس وقت موجود ہو اس خزانے میں سے کچھ نہ لے۔ (صحیح مسلم، کتاب الفتن، باب لا تقوم الساعۃ فی یحسر الفرات عن جبل من ذھب 7273)

اس خزانے میں سے کچھ نہ لینے کی ممانعت اس بنا پر ہے کہ اس کی وجہ سے لڑائی تنازع اور قتل وقتال کی صورت پیش آئے گی۔

فائدہ:

(i) دریائے فرات سے سونے کے پہاڑ یا سونے کے خزانے کا نمودار ہونا قربِ قیامت کی ایک نشانی ہے۔

(ii) مذکورہ نشانی تا حال ظاہر نہیں ہوئی

(iii) پہاڑ سے مراد حقیقتاً پہاڑ (یا کان) ہی ہے پٹرول نہیں۔

(iv) سونے کا پہاڑ ظاہر کرنا قدرتِ الٰہی سے کچھ بھی بعید نہیں۔

(v) اس سونے کے خزانے کے حصول کے لئے نہایت خطرناک جنگ ہوگی جس میں ہر سو میں سے ننانوے مقتول ہوں گے۔

(vi) مسلمانوں کو اس جنگ میں شمولیت کے لئے منع کیا گیا ہے۔

(vii) مسلمانوں کو اس خزانے کے حصول سے بھی منع کیا گیا ہے۔

(viii) سونے کے پہاڑ (خزانے) کا نمودار ہونا موجب فتنہ ہے اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک آزمائش ہے۔

(9) بہت سے مسلمان بنی کریم راحۃ اللعاشقین صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کر کے ضرور بالضرور خزانے کے حصول میں میدانِ جنگ میں اُتر پڑیں گے مگر قتل کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ عہد حاضر میں ترکی اور شام کے ممالک دریائے فرات پر بند تعمیر کر رہے ہیں اور اس کے قریب مختلف فیکٹریاں لگا رہے ہیں۔ اس وجہ سے دریا میں پانی کی قلت واقع ہو رہی ہے۔ عین ممکن ہو کہ یہ سونے کے اس پہاڑ کے ظہور کا پیش خیمہ ہو۔

## نہر فرات کا پانی بالکل ختم

حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تمہاری اس وقت کیا حالت ہوگی جب تم کوفہ والوں کو دیکھو گے کہ وہ یہاں سے نکل رہے ہوں گے، یا نکالے جائیں گے۔ اس فرات سے ایک قطرہ بھی نہ پی سکیں گے۔ ایک شخص نے کہا: اے عبداللہ! (حضرت حذیفہ کی کنیت) آپ ایسا گمان کرتے ہیں؟ انہوں نے فرمایا میں گمان نہیں کرتا بلکہ مجھے علم ہے۔ (یہ حدیث بخاری و مسلم کی شرط پر صحیح ہے اور حافظ ذہبی رضی اللہ عنہ نے بھی اس کو تسلیم کیا ہے۔ (مستدرک حاکم 589/4)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا: قریب ہے کہ تم اپنی اس بستی میں ہاتھ دھونے کے لئے پانی مانگو اور وہ تمہیں نہ ملے سارا پانی اپنے ماخذ کی طرف چلا جائے سو بقیہ مسلمان اور پانی شام میں ہوں گے۔ (مستدرک حاکم 549/4)

(حاکم رضی اللہ عنہ نے اس کو صحیح کہا ہے اور حافظ ذہبی نے بھی اس سے اتفاق کیا ہے)

وضاحت

دریائے فرات پر ترکی نے (13) ڈیم بنا رکھے ہیں جن میں سب سے بڑا ڈیم ''اتاترک ڈیم'' ہے جو دنیا کے بڑے ڈیموں میں شمار ہوتا ہے اس کو بھرنے کے لئے دریائے فرات کو ایک مہینے تک مکمل اس میں گرنا ہے۔ اس طرح شام اور عراق کا پانی مکمل بند ہو جائے گا یہ صورتحال نہ صرف عراق اور شام کے لئے بلکہ دیگر خلیجی ریاستوں کے لئے بھی سخت دشواری کا سبب ہے۔ ترکی پانی کو سیاسی دباؤ کے لئے استعمال کرتا ہے بلکہ حقیقت یہ ہے کہ اسرائیل کو خوش کرنے کے لئے۔

## شہر مکہ حالت عجیب ہوگی

حضرت یعلی بن عطاء نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے فرمایا میں حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کی سواری کی لگام تھامے ہوا تھا۔ انہوں نے فرمایا: جب تم دیکھو کہ مکہ میں پانی کی نہریں (پائپ لائن) کھودی گئی ہیں اور عمارتیں پہاڑوں کی چوٹیوں پر بلند ہو رہی ہیں تو جان لینا کہ قیامت کا معاملہ قریب آپہنچا۔

(مصنف ابن ابی شیبہ)

وضاحت

مکہ مکرمہ میں پائپ لائن کے ذریعے ہر جگہ پانی بھی پہنچا دیا گیا ہے اور عمارتیں بھی مکہ مکرمہ کے تمام پہاڑوں پر تعمیر کر دی گئی ہیں۔ (حوالہ امام مہدی کے دوست و دشمن)

حضرت ابن سیرین رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا مہدی اس وقت تک نہیں نکلیں گے جب تک ہر نو میں سے سات قتل نہ کر دیئے جائیں۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: انہوں نے جبل ابی قبیس پر عمارت دیکھی تو فرمایا: اے مجاہد! جب تم دیکھو

کہ مکہ کے دونوں پہاڑوں، (جبل ابی قیس اور جبل قعیقان) پرگھر ظاہر ہوگئے ہیں اور پانی اس کے راستوں میں جاری ہوگیا ہے تو ہوشیار ہو جانا۔

(ابن حجر فی الفتح وعزاہ الفاکھی فی کتاب مکۃ)

فائدہ:

جبل ابی قیس صفاء کے اوپر والا پہاڑ ہے جہاں سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چاند کے دو ٹکڑے کیے تھے۔ اس پہاڑی پر شاہان آل سعود کا محل بنا ہوا ہے جب کہ جبل قعیقان اس کے سامنے والا پہاڑ ہے ایک قول کے مطابق الاخشبان سے مراد جبل ابی قبیس اور جبل احمر ہیں۔ (معجم البلدان)

حضرت کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ قریب ہے کہ (قیامت سے قبل) مشرقی سمندر دور ہو جائے گا۔ اور اس میں کوئی کشتی بھی نہ چل سکے گی۔ چنانچہ ایک بستی والے دوسری بستی میں نہ جا پائیں گے اور یہ جنگ عظیم کے وقت ہو گا اور جنگ عظیم حضرت مہدی کے وقت میں ہوگی۔ (السنن الواردۃ فی الفتن)

وضاحت

مشرقی سمندر سے یہاں بحیرۂ عرب مراد ہے دور ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اس تک پہنچنا دشوار ہو جائے گا جس کی وجہ سے وہاں آمد و رفت بند ہو جائے گی۔

## شہر مکہ مکرمہ اور مدینۃ المنورہ

آپ ذرا دنیا کا نقشہ اٹھائیں اور بحری بیڑوں کی موجودہ جگہوں کو دیکھیں تو یہ روایت بہت آسانی سے آپ کی سمجھ میں آ جائے گی۔ کراچی کے ساحل سے لے کر صومالیہ تک تمام بحری گزرگاہوں پر عالم کفر کا قبضہ ہے۔ گیارہ ستمبر کے بعد بحر ہند اور بحیرۂ عرب میں آنے جانے والے جہازوں کی چیکنگ بہت سخت کی جا رہی ہے خصوصاً پاکستان سے جانے والے جہازوں کی چیکنگ انتہائی سخت ہوتی ہے۔ آئندہ حالات

مزید سخت ہوں گے جس کی وجہ سے سمندر کے راستے ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا بہت مشکل ہو جائے گا۔ دنیا کے نقشے پر اگر نظر ڈالی جائے تو اس وقت دجالی قوتوں نے مکہ اور مدینہ کی ہر طرف سے ناکہ بندی کر رکھی ہے تمام سمندری راستوں پر ان کا کنٹرول ہے۔ اس طرح خشکی کی جانب سے بھی ان دونوں شہروں کو مکمل طور پر اپنے گھیرے میں لیا ہوا ہے۔ ایسا محسوس ہوتا ہے گویا دجالی قوتیں حضرت مہدی تک پہنچنے والی رسد و کمک کو ہر طرف سے روکنا چاہتی ہیں اور ان خاص جگہوں پر اپنا کنٹرول چاہتی ہیں جہاں سے ان کی حمایت کے لئے مجاہدین آسکتے ہیں۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں عنقریب مدینہ میں مسلمانوں کا محاصرہ کیا جائے گا یہاں تک کہ آخری مورچہ سلاح میں ہوگا اور سلاح ایک مقام ہے خیبر کے قریب۔ (مشکوۃ باب الملاحم رواہ ابوداؤد وصحیح ابن حبان: 6771)

## وضاحت

خیبر مدینہ منورہ سے ساٹھ میل دور ہے۔ اس وقت امریکی فوجیں مدینہ سے چند کلومیٹر کے فاصلے پر موجود ہیں۔ حضرت مِحجن ابن ادرع رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (ایک دن) لوگوں سے خطاب کیا۔ چنانچہ تین مرتبہ فرمایا۔ کسی نے پوچھا یہ یوم الخلاص کیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دجال آئے گا اور اُحد کے پہاڑ پر چڑھے گا پھر اپنے دوستوں سے کہے گا: کیا اس قصر البیض (سفید محل) کو دیکھ رہے ہو؟ یہ احمد کی مسجد ہے پھر مدینہ منورہ کی جانب آئے گا تو اس کے ہر راستے پر ہاتھ میں ننگی تلوار لئے ایک فرشتے کو مقرر پائے گا چنانچہ سبخۃ الجرف کی جانب آئے گا اور اپنے خیمے پر ضرب لگائے گا پھر مدینہ منورہ کو تین جھٹکے لگیں گے جس کے نتیجے میں ہر منافق مرد و عورت اور فاسق مرد و عورت مدینہ سے نکل کر اس کے ساتھ چلے جائیں گے۔ اس طرح مدینہ (گنہگاروں سے) پاک ہو جائے گا اور یہی یوم الخلا (چھٹکارے یا نجات کا دن) ہے۔

(یہ حدیث مسلم کی شرط پر صحیح ہے امام ذہبی رضی اللہ عنہ نے اس کی توثیق کی ہے)

وضاحت

دجال جب مسجد نبوی کو دیکھے گا تو اس کو قصر ابیض یعنی سفید محل کہے گا جس وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم یہ بات بیان فرما رہے ہیں۔ اس وقت مسجد نبوی کو اگر دور سے یا کسی اونچی جگہ سے دیکھا جائے تو یہ دیگر عمارتوں کے درمیان بالکل کسی محل کی مانند لگتی ہے۔ مسجد نبوی کی ایک تصویر سیٹلائٹ سے لی گئی ہے جس میں مسجد نبوی بالکل سفید نظر آ رہی ہے نیز ایک دوسری روایت میں جس میں دجال کے وقت میں مدینہ منورہ کے سات دروازوں کا ذکر ہے تو سات دروازوں سے مراد شہر میں داخلے کے سات راستے بھی ہو سکتے ہیں اور اس وقت مدینہ منورہ میں داخل ہونے کے سات بڑے راستے ہیں۔

(i) جدہ سے آنے والا

(ii) مکہ مکرمہ سے آنے والا

(iii) رابغ سے آنے والا

(iv) ایئر پورٹ سے شہر آنے والا

(v) تبوک سے آنے والا (vi) دو راستے جو مضافاتی علاقوں سے آتے ہیں اہل ایمان کے لئے انتہائی غور وفکر کا مقام ہے۔ (اعوذ باللہ من فتنۃ الدجال)

## بحری بیڑے

حضرت کعب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سمندر کے کسی جزیرے میں ایک قوم ہے جو نصرانیت کی علمبردار ہے۔ ہر سال وہ ایک ہزار جہاز تیار کرتے ہیں اور (جہاز تیار کرنے کے بعد) کہتے ہیں کہ اللہ چاہے نہ چاہے تم ان جہازوں پر سوار ہو جاؤ۔ راوی کہتے ہیں کہ جب وہ سمندر میں ان کو ڈالتے ہیں تو اللہ تعالیٰ تیز ہوا بھیجتا ہے جو ان کے جہازوں کو تباہ کر دیتی ہے۔ راوی کہتے ہیں کہ وہ بار بار جہاز بناتے ہیں (اور یہی سلسلہ

ہوتا ہے) جب اللہ تعالیٰ یہ معاملہ مکمل فرمانا چاہے گا تو ایسے جہاز بنائے جائیں گے کہ اس سے پہلے کبھی سمندر میں ایسے جہاز نہیں چلے ہوں گے۔ پھر یہ لوگ کہیں گے: انشاء اللہ تم سوار ہو جاؤ۔ راوی کہتے ہیں کہ وہ سوار ہو جائیں گے۔ وہ قسطنطنیہ سے گزریں گے تو قسطنطنیہ والے ان سے خوفزدہ ہو جائیں گے اور پوچھیں گے کہ تم کون ہو؟ تو یہ کہیں گے کہ ہم نصرانیت کے علمبردار لوگ ہیں۔ اس قوم کی طرف جا رہے ہیں جس نے ہمیں ہمارے آباؤ اجداد کے ملک سے نکالا ہے۔ کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ قسطنطنیہ والے اپنے جہازوں سے ان کی مدد کریں گے۔ آگے فرمایا کہ پھر یہ ''عقا'' کی بندرگاہ پر آئیں گے اور وہاں کشتیوں کو نکال کر جلا دیں گے اور کہیں گے کہ یہ ہماری اور ہمارے باپ دادوں کی سرزمین ہے۔ حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس وقت امیر المومنین بیت المقدس میں ہوں گے۔ چنانچہ (امیر) مصر والوں سے عراق والوں سے اور یمن والوں سے امداد طلب کرنے کے لئے قاصد بھیجیں گے۔ راوی کہتے ہیں کہ ان کا قاصد مصر والوں کا یہ پیغام لے کر آئے گا کہ وہ کہتے ہیں کہ ہم تو سمندر والے لوگ ہیں (یعنی ہماری سرحدیں سمندر میں ہیں) اور سمندر سرکش ہے۔ (یعنی طاقت ور دشمن سمندر میں آیا ہوا ہے) سو اہل مصر ان کی (امیر کی) مدد نہیں کریں گے۔ ان کا قاصد اہل عراق کا جواب لے کر آئے گا اور کہے گا کہ وہ کہتے ہیں کہ ہم تو سمندر والے ہیں اور سمندر سرکش ہے لہٰذا وہ بھی امداد نہیں کریں گے۔ راوی کہتے ہیں کہ یمن والے اپنی اونٹنیوں پر سوار ہو کر آئیں گے اور ان کی مدد کریں گے۔ حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے آگے بیان کیا کہ اس خبر کو چھپایا جائے گا۔ راوی کہتے ہیں کہ ان کا قاصد حمس (شام کا مشہور شہر) سے گزرے گا۔ وہاں صورتحال یہ ہوگی کہ حمس میں موجود عجمی لوگوں نے (یعنی کافروں نے۔ راقم) وہاں کے مسلمانوں کو تنگ کر رکھا ہوگا۔ اس بات کی خبر یہ قاصد مسلمانوں کے امیر کو دے گا۔ وہ کہیں گے کہ اب ہم کس چیز کا انتظار کر رہے ہیں حالانکہ ہر شہر میں مسلمانوں کو تنگ کیا جا رہا ہے۔ راوی کہتے ہیں کہ وہ حمس والوں کی جانب بڑھیں گے۔ چنانچہ ایک تہائی

مسلمان شہید ہو جائیں گے ایک تہائی اونٹوں کی دم پکڑ کر بیٹھ جائیں گے۔ (یعنی جہاد میں نہیں جائیں گے) اور لوگوں میں شامل ہو جائیں گے اور ایسی گم نام سرزمین میں مریں گے (یا ان کی کسی کو خیر خبر بھی نہ ہوگی) آگے فرمایا کہ نہ تو یہ اپنے گھر والوں کے ہی پاس جا سکیں گے اور نہ ہی جنت دیکھ سکیں گے۔ (اور باقی) ایک تہائی فاتح ہوں گے۔ پھر لبنان کے پہاڑ میں کافروں کا پیچھا کرتے ہوئے خلیج تک پہنچ جائیں گے۔ ہر عمارت انہی کے سپرد ہو جائے گی جو لوگوں کے امیر تھے۔ جھنڈا اٹھانے والا جھنڈا اٹھائے گا اور جھنڈے کو گاڑ دے گا اور صبح کی نماز کا وضو کرنے کے لئے پانی کے پاس آئے گا۔ راوی کہتے ہیں کہ پانی ان سے دور چلا جائے گا۔ وہ اس (پانی) کے پیچھے جائیں گے تو وہ اور دور چلا جائے گا۔ چنانچہ جب وہ یہ صورتحال دیکھیں گے تو اپنا جھنڈا اٹھائیں گے اور پانی کا پیچھا کرتے کرتے اس کنارے کو پار کر جائیں گے۔ (وہاں پہنچ کر) پھر جھنڈا گاڑھ دیں گے۔ پھر اعلان کریں گے اے لوگو! اس خلیج کو پار کر جاؤ کیونکہ اللہ نے تمہارے لئے سمندر کو اسی طرح پھاڑ کر راستہ بنالیا ہے جیسے بنی اسرائیل کے لئے کیا تھا۔ چنانچہ لوگ سمندر پار کر جائیں گے۔ (السنن الواردۃ فی الفتن 1136/6)

## وضاحت

جب پہلی بار مسلمانوں کے امیر سے پانی دور ہو جائے گا اور وضو کرنے کے لئے اس کے پیچھے جائیں گے پھر وہ دور ہو جائے گا۔ یہ پھر پیچھے جائیں گے۔ اس طرح کافی دور تک پانی کے پیچھے جائیں گے لیکن سمجھ نہیں پائیں گے کہ یہ کیوں دور جا رہا ہے۔ اس طرح جب ایک کنارہ پار کر جائیں گے تو پھر سمجھ جائیں گے یہ تو اللہ نے سمندر میں ان کے لئے راستہ بنا دیا ہے۔ چنانچہ وہ لوگوں کو بتائیں گے اور تمام لوگ سمندر پار کر جائیں گے۔

## وضاحت

جنگ خلیج 1991ء کے وقت امریکہ اور اس کے اتحادیوں کے بحری بیڑے جس

انداز میں دنیا کے سامنے آئے ہیں۔اس سے پہلے ایسے بحری جہاز کبھی سمندر کی پشت پر نظر نہیں آئے تھے۔البتہ اس بات کا کچھ علم نہیں کہ یہ ان کی پہلی کوشش تھی یا اس سے پہلے بھی یہ کفار بحری بیڑے بنانے کی کوشش کرتے رہے ہیں اور وہ تباہ ہو گئے ہوں۔اس لئے کوئی بعید نہیں کہ وہ کئی سالوں سے بحری بیڑے بنا رہے ہوں اور ہر بار اللہ تعالیٰ ان کے بیڑے تباہ کر دیتا ہو۔چونکہ میڈیا ان کے ہاتھ میں ہے لہٰذا ان کی مرضی کے بغیر یہ خبر کم ہی باہر آتی ہے۔پھر جب اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب بندوں کے ہاتھوں اس طاقتور کفر کو تباہ کرانے کا ارادہ کیا تو ان کو جزیرۃ العرب میں لے آیا اور عالمی کفر اپنی قوت اور بحری بیڑوں کے ساتھ اتراتا ہوا آیا ہے۔اس بحری بیڑے میں ابراہیم لنکن نامی جہاز بھی ہے۔یہ طیارہ بردار جہاز ہے۔یہ پانی پر تیرتا ہوا ایک چھوٹا سا شہر ہے۔اس جہاز کی لمبائی گیارہ سو آٹھ فٹ اور چوڑائی دو سو ستاون فٹ ہے۔اس میں پچپن سو افراد کی رہائش کے لئے کوارٹر بنے ہوئے ہیں۔جو تین مہینے تک اُس میں بغیر کسی باہر کی مدد کے رہ سکتے ہیں۔ اس جہاز کا اپنا ٹی وی ریڈیو اسٹیشن ہے۔اپنا ڈاک خانہ اور دو بار برشاپ ہیں۔اس میں دو نیوکلیئر ری ایکٹر بھی ہیں۔اس میں 80 جنگی طیارے ہر وقت کھڑے رہتے ہیں اور ایک منٹ میں چار طیارے حملے کے لئے پرواز کر سکتے ہیں۔جہاں تک سمندر کے جزیروں کا تعلق ہے یہاں کے لوگ نصرانیت کے علمبردار ہیں تو اس میں سرفہرست امریکہ اور برطانیہ ہیں۔ان کے جزیروں میں کتنے ہی جزیرے ایسے ہیں ان کے بارے میں باہر کی دنیا کو ہوا بھی نہیں لگنے دی جاتی۔اس کے علاوہ بحراوقیانوس میں کتنے ہی گمنام جزائر ہیں جہاں کفر کی خفیہ سرگرمیاں جاری ہیں اور دنیا والوں کو کچھ پتہ بھی نہیں لگ پاتا۔

(بحوالہ ایضاً 101)

## بحری بیڑا

یو ایس ایس کارل ونسن ایک لاکھ ٹن سے زائد وزنی، ایک ہزار سو فٹ لمبا، دو سو ستاون فٹ چوڑا اور دو سو چوالیس فٹ اونچا ہے۔امریکہ کے ساتھ کی بحری دفاعی قلعے کی

اونچائی ایک سو چوبیس منزلہ عمارت کے برابر ہے۔اس جہاز پر تعینات لڑاکا طیاروں کی تعداد 80 ہے۔امریکی بحریہ کے اس طیارہ بردار جنگی جہاز پر تعینات اہل کاروں اور افسران کی مجموعی تعداد تقریباً 5700 ہے،جن میں سے چوبیس سو اسی (2480) کا تعلق فضائی بازو سے ہے۔اس کے عرشے پر بیک وقت 90 لڑاکا طیارے اور ہیلی کاپٹرز کھڑے ہو سکتے ہیں۔

یو ایس ایس آئرن ہاور کا وزن ایک لاکھ ٹن سے زائد اور لمبائی تقریباً 1100 فٹ ہے۔اس جہاز کے لئے توانائی کی ضروریات پوری کرنے کے لئے اس میں دو ایٹمی ری ایکٹررز لگے ہوئے ہیں جن سے 194 میگاواٹ بجلی پیدا ہوتی ہے۔اس طیارہ بردار بحری جہاز پر تعینات افسران کی تعداد 5500 سے زائد ہے۔انتہائی جدید الیکٹرانک وار فیئر سسٹم سے لیس اس جہاز پر 90 لڑاکا طیارے اور ہیلی کاپٹرز کھڑے ہوتے ہیں۔ امریکہ نے اس طیارہ بردار جہاز کو 07-2006ء میں جنگ خلیج کے دوران بحر ہند اور خلیج فارس میں تعینات کر کے اسے عراق پر فضائی حملوں کے لئے استعمال کیا تھا۔

(حوالہ دجال کا لشکر: 40)

## علاماتِ قیامت میں سے زلزلوں کی کثرت

قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی کثرت سے زلزلہ کا آنا ہے جو کہ کسی نہ کسی درجہ میں ہمارے سامنے ہے۔قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے: اے لوگو! ''اپنے رب سے ڈر جاؤ'' بلاشبہ قیامت کا زلزلہ بہت بڑی چیز ہے۔حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک علم اٹھا نہ لیا جائے اور زلزلوں کی کثرت نہ ہو جائے۔

(کتاب الاستعقاء، باب ما قیل فی الزلزال)

زلزلے کے بارے میں قرآن میں ارشاد ہے کہ جب زمین اپنی سخت جنبش کے

ساتھ ہلائی جائے گی اور ایک مقام پر ارشاد ہے کہ یقیناً قیامت کے دن زلزلہ بڑی بھاری شے ہوگی۔ آج جس طرح دنیا بھر میں زلزلوں کی کثرت بڑھ رہی ہے۔ اس نے قیامت کی یاد تازہ کر دی ہے۔ بحر ہند میں سونامی کے نام سے مشہور سمندری زلزلے میں لاکھوں افراد ہلاک ہوئے۔ اسی طرح چند برس قبل آزاد کشمیر اور بالاکوٹ میں آنے والے زلزلے کی تباہ کاریاں کون فراموش کر سکتا ہے؟ بھارت چین ایران اور جاپان میں بھی رواں صدی کے دوران کئی اموات ہوئیں، یہ قیامت کی کھلی نشانی ہے۔ (آثار قیامت)

حضرت امّ سلمہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ''قیامت سے پہلے موت کی سخت وبا پھیلے گی پھر زلزلوں والے سال آئیں گے۔''

(مسند احمد 104/11، مجمع الزوائد 306/7)

اب آپ مندرجہ ذیل اعداد و شمار پر نظر ڈالیں۔ گزشتہ سو برس میں آنے والے بڑے زلزلوں کی تعداد پچاس (50) ہلاک ہونے والوں کی تعداد کا تخمینہ پندرہ لاکھ حالیہ برسوں میں خوفناک زلزلوں کے مراکز...... ترکی ایران الجزائر پاکستان اب تو ہر برس کسی نہ کسی ملک میں خوفناک زلزلے اور بھونچال کے برپا ہونے کی خبر سنی جاتی ہے۔ قیاس کیا جاتا ہے کہ بڑی طاقتوں کی طرف سے یہ زمین ایٹمی تجربے اس کا باعث ہیں۔ بہر حال جو بھی وجہ ہو، ارضیاتی تبدیلیاں ہوں یا کہ ایٹمی دھماکے، زلزلوں سے ہونے والے جانی نقصان کی شرح بڑھ رہی ہے۔ خصوصاً مسلم علاقوں میں۔

## شدید جنگ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس وقت تک قیامت نہ آئے گی جب تک دو بڑی جماعتیں آپس میں زبردست جنگ نہ کرلیں جن دونوں کا دعویٰ ایک ہی ہوگا اور جب تک تیس کے قریب ایسے دجال وکذاب پیدا نہ ہو جائیں جن میں سے ہر ایک اپنے آپ کو اللہ کا رسول بتائے گا اور فرمایا کہ اس وقت تک قیامت نہ آئے گی جب تک دنیا سے علم نہ اٹھ جائے اور زلزلوں کی

کثرت نہ ہو جائے (بخاری و مسلم)

زلزلے بکثرت ہوں گے اور ہر طرف فتنوں کا ظہور ہوگا۔

(بخاری کتاب الاستسقاء باب ما قیل فی الزلازل 1036)

## وضاحت

جامع ترمذی میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب مالِ غنیمت کو گھر کی دولت سمجھا جانے لگے اور دینی تعلیم دنیا کے لئے حاصل کی جائے اور انسان اپنی بیوی کی اطاعت کرنے لگے اور ماں کو ستائے اور دوست کو قریب کرے اور باپ کو دور کرے، مسجدوں میں دنیا کی باتوں کا شور ہونے لگے، قبیلے یا خاندان کے سردار بے دین لوگ بن جائیں، کمینے قوم کے ذمے دار ہو جائیں۔ انسان کی عزت اس لئے کی جائے تاکہ وہ شرارت نہ پھیلائے گانے بجانے والی عورتوں اور گانے بجانے والے سامان کی کثرت ہو جائے، شرابیں پی جانے لگیں اور بعد میں آنے والے لوگ امت کے پچھلے لوگوں پر لعنت کرنے لگیں تو اس زمانے میں سرخ آندھیوں اور زلزلوں کا انتظار کرو، زمین میں دھنس جانے اور صورتیں مسخ ہو جانے اور آسمان سے پتھر برسنے کے بھی منتظر رہو اور ان عذابوں کے ساتھ دوسری نشانیوں کا بھی انتظار کرو جو پے در پے اس طرح ظاہر ہوں گی جیسے کسی لڑی کا دھاگہ ٹوٹ جائے اور پے در پے دانے گرنے لگیں۔ (جامع ترمذی)

## بیابانِ عرب کی تبدیلی

قیامت کی ایک نشانی یہ ہے کہ سرزمین عرب چراگاہوں اور نہروں والی ہو جائے گی۔ جیسا کہ سیّدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ’’جب تک سرزمین سرزمینِ عرب چراگاہوں اور نہروں والی نہ ہو جائیں۔‘‘

(مسلم: 97 مع شرح النوری)

جزیرۂ عرب سے آگاہی رکھنے والا جانتا ہے کہ یہ ایک چٹیل بیابان صحرا ہے جو کہ کل رقبے کا ستر فیصد ہے۔ نبی کریم رحمتہ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں خبر دی ہے کہ قیامت کی نشانیوں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ جزیرۂ عرب میں نہریں اور لہلہاتی ہوئی کھیتیاں لوٹ کر آئیں گی، حالانکہ وہ پہلے ایک چٹیل صحرا تھا جس میں کوئی چیز نہیں اُگتی تھی۔

## صحرانِ عرب میں نہروں کا جاری ہونا

حضرت ابو ہریرۂ رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول اکرم شاہِ بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ مال کی کثرت ہو جائے گی اور اس حد تک دولت بہنے لگے گی کہ ایک آدمی اپنے مال کی زکوٰۃ نکالے گا تو کسی آدمی کو ایسا نہیں پائے گا جو اس کی زکوٰۃ قبول کرے اور عرب کی (ریگستانی) زمین میں باغات اور نہریں جاری ہو جائیں گی۔ (مشکوٰۃ 49/2 باب اشراط الساعۃ)

ایک روایت میں ہے کہ (مدینہ) کی آبادی اہاب تک یا یہاب تک پہنچ جائے گی۔

## ہرج کی کثرت

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت سے پہلے سرزمین عرب میں سرسبز و شاداب چراگاہیں اور نہریں ہوں گی اور ایک سوار عراق اور مکہ کے درمیان سفر کرے گا اور اسے راستے میں بھٹکنے کے علاوہ کوئی خوف نہ ہوگا اور ہرج بہت زیادہ ہوگا۔ صحابہ کرام نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہرج کیا ہے؟ آپ حضور سرورِ دو عالم فخر بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قتل۔

(مسند احمد مجمع الزوائد 12474/7)

### وضاحت

اس حدیث سے پتہ چلا کہ ... وقت ... آئے گا کہ سرزمین عرب میں پانی عام ہو

جائے گا حتیٰ کہ اس میں چشمے اور نہریں جاری ہوں گی اور اس میں وہاں خوب زراعت ہو گی اور باغات اور کھیت لہلہائیں گے۔ چنانچہ اس زمانے میں بہت سے چشمے پھوٹے ہیں، پانی وافر ہو گیا ہے اور زراعت بہت ہو رہی ہے۔ عرفات، مزدلفہ اور منٰی ہی کو دیکھ لیں۔ چند برس پہلے وہاں پانی نہیں ملتا تھا حاجیوں کو سایہ کے لئے کوئی سایہ دار درخت نہیں ملتا تھا لیکن چند سالوں میں عرفات میں بڑے بڑے درخت اگے ہوئے ہیں اور پانی اتنی کثیر تعداد میں ہے کہ حج کے روز لاکھوں حاجی ان نلکوں سے پانی استعمال کرتے ہیں لیکن پانی کا زور پھر بھی کم نہیں ہوتا۔

## وادیٔ تبوک ہریالی دعا مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا فیض ہے

سیّدنا معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں غزوۂ تبوک والے سال ہم حضور اکرم سیّد دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نکلے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر اللہ نے چاہا تو کل تم دن چڑھے تک چشمہ تک پہنچ جاؤ گے اور تم میں سے کوئی اس چشمے کو ہرگز ہاتھ نہ لگائے جب تک کہ میں نہ آجاؤں۔ راوی کہتے ہیں کہ ہم سے پہلے دو آدمی اس چشمے کی طرف پہنچ گئے اور چشمے میں پانی جوتی کے تسمے کے برابر ہو گا اور وہ پانی بھی آہستہ آہستہ بہہ رہا تھا۔ راوی کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں آدمیوں سے پوچھا کہ کیا تم نے اس چشمے کے پانی کو ہاتھ لگایا تھا؟ انہوں نے کہا جی ہاں! تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو اللہ نے چاہا ان کو برا کہا راوی کہتے ہیں کہ پھر لوگوں نے اپنے ہاتھوں کے ساتھ چشمے کا تھوڑا تھوڑا پانی ایک برتن میں جمع کیا۔ راوی کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دست مبارک اور اپنے چہرۂ اقدس کو دھویا پھر وہ پانی اس چشمے میں ڈال دیا۔ پھر اس چشمے سے جوش مارتا ہوا پانی سے بہنے لگا۔ یہاں تک کہ لوگوں نے بھی پانی پیا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے معاذ! اگر تیری زندگی نے وفا کی تو تو دیکھے گا کہ یہ جگہ باغ و بہار میں بدل جائے گی۔ رہا تبوک کے متعلق نبی ... صلی ...

علیہ وسلم کا فرمان: اے معاذ! اگر تیری زندگی لمبی ہوئی تو تو دیکھے گا کہ اس چشمے کا پانی باغوں کو سیراب کر دے گا تو یہ آج کل وہاں پر زراعت کی صورت میں دور دور تک نظر آرہا ہے۔ (ترمذی)

## مطرِ احجار (پتھروں کی بارش)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ رسول اکرم شاہِ بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس امت کے پچھلے لوگوں میں زمین کا دھنس جانا اور مسخ ہو جانا اور پتھراؤ ہو گا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم کیا ہم لوگ ہلاک کر دیئے جائیں گے۔ حالانکہ ہم لوگوں میں سے بہت سے صالحین بھی ہوں گے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں! جب اعلانیہ بدکاری ہونے لگے گی۔ (بحوالہ ترمذی 41/2)

### وضاحت

مسخ کی طرح اس اُمت میں گناہوں اور بداعمالیوں کی نحوستوں سے خسف یعنی زمین میں دھنسنا اور قذف یعنی پتھروں کا برسنا بھی ہو گا۔

## اللہ عزوجل کا عذاب بدکاروں پر

قرآن کریم میں ایسی متعدد طاقتور اور زبردست قوموں کے حالات بیان ہوئے ہیں جنہیں اپنی طاقت اور قوت پر گھمنڈ تھا اور اسی گھمنڈ میں ان قوموں نے نہ صرف خدا کی ہستی سے انکار کیا، اس کے رسولوں کو جھٹلایا بلکہ خدا کی زمین کو فتنہ وشرارت سے بھر دیا۔ بالآخر خدا نے زمین کو ان کے شر سے نجات دلانے کے لئے ان قوموں کو صفحۂ ہستی سے مٹا کر ان کی تباہی کے واقعات کو آنے والے لوگوں کے لئے نمونۂ عبرت قرار دیا۔

فرعون کی بغاوت اور سرکشی پر اس کی نافرمان قوم پر عذابات بھیجے گئے۔ ہم نے انہیں طوفان، ٹڈی دل، جوؤں، مینڈکوں اور خون کے عذاب میں مبتلا کیا۔ (سورہ اعراف 133)

جب حضرت نوح علیہ السلام کی قوم خدا نے خلاف بغاوت اور کبیرہ گناہوں کے ارتکاب میں تمام حدود سے گزر گئی تو ان پر تاریخ کائنات کا سب سے بڑا طوفان (سیلاب) بھیجا گیا جب قوم عاد نے بغاوت سرکشی اور نافرمانی پر کمر باندھی اور رسولوں کی ہدایت کو نظر انداز کر دیا تو اللہ تعالیٰ نے عاد کو زناٹے کی تند آندھی سے تباہ کر دیا۔ یہ سات راتیں اور آٹھ دن مسلسل چلتی رہی (سورہ الحاقہ 8-6)

قوم لوط کا جو حشر ہوا اس کے متعلق قرآن مجید یہ شہادت فراہم کرتا ہے۔ سو جب ہمارا حکم آ گیا تو ہم نے قوم لوط کی بستیوں کو تہہ و بالا کر دیا اور ان پر پتھروں کی مسلسل بارش برسائی۔ (سورۂ ہود 82)

اسی طرح بعض بدکار اقوام کو چنگاڑ اور شدید زلزلے کے عذاب میں ہلاک کر دیا گیا یہی نہیں کہ اب دنیا میں خدا کی عبادت اور بندگی پہلے سے زیادہ ہو رہی ہے اور بغاوت و سرکشی کرنے والی قومیں باقی نہیں رہیں لیکن چونکہ آسمان عذاب قرب قیامت کی نشانی بن چکے ہیں۔ اسی لئے احادیث کی پیش گوئی کے مطابق یہ عذاب اس وقت دوبارہ شروع ہو جائیں گے۔ جب دنیا میں بدکاری کی انتہا ہو جائے گی اور قیامت کا وقت قریب آ جائے گا۔

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت شریر و بدکار لوگوں پر قائم ہوگی۔ (مسلم)

جب دنیا میں نیک لوگ آٹے میں نمک کے برابر ہوں گے یا بالکل ہی نہ رہیں گے تب دنیا میں اسی قسم کے عذاب نازل ہونا شروع ہوں گے جیسے ہزاروں سال پہلے قوم لوط، عاد اور ثمود کی بستیوں پر ان لوگوں کی بغاوتوں اور سرکشیوں کی بنا پر نازل ہو چکے ہیں۔ اس وقت تم ان چیزوں کے واقع ہونے کا انتظار کرو، تیز و تند سرخ آندھی، زلزلہ کا (لوگوں کے) زمین میں زندہ دھنس جانے کا، صورتیں مسخ ہو جانے کا اور پتھروں کے برسنے کا۔ (ترمذی)

ان عذابوں کی طبعی توجیہہ یوں کی جاسکتی ہے کہ کائنات میں اور زمین میں قرب قیامت کے زمانے میں بعض غیر معمولی تبدیلیاں رونما ہوں گی۔ سائنس دانوں کی شہادت کے مطابق اس وقت زمین کے باہر خلاء میں کروڑوں اجسام (پتھر اور شہابوں کے ٹکڑے) مسلسل گردش کر رہے ہیں ہوسکتا ہے کہ یہ اجسام اور خطرناک پتھر موجودہ متعین راستے سے نکل کر زمین کے مدار میں اور پھر اس کے دائرہ کشش میں داخل ہو جائیں اور اہل عرض پر آسمانی عذاب بن کر ٹوٹ پڑیں۔ آخر ہم کبھی کبھار کسی نہ کسی خطے میں شہابِ ثاقب کے ٹکڑوں کے گرنے کی خبریں تو سنتے ہی رہتے ہیں۔

## شکلوں کا مسخ ہونا

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میری امت میں شکلوں کا بگڑنا زمین میں دھنسنا اور پتھروں کی بارش اور پتھروں کی بارش (ضرور) ہوگی۔ (حوالہ ابن ماجہ کتاب الفتن 4060)

(مسخ) کا مطلب ہے کسی چیز کی شکل اور جسمانی ہیئت تبدیل کر کے اسے کوئی دوسری چیز بنا دینا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے بنو اسرائیل کے ایک گروہ کو سزا کے طور پر بندر اور خنزیر بنا دیا تھا۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے: پھر جب انہوں نے اس معاملے میں سرکشی کی جس سے انہیں روکا گیا تھا تو ہم نے ان سے کہا: ذلیل بندر بن جاؤ (سورۂ اعراف 166/7)

اس طرح قرآن پاک میں ارشاد ہے: اور ان میں سے بعض کو بندر اور سور بنا دیا۔
(سورہ مائدہ:60)

(خسف) کا مطلب ہے زمین کا پھٹنا اور جو کچھ اس کے اوپر ہو اس کو نگل لینا۔ اس کا بیان آگے چل کر قیامت کی 10 بڑی نشانیوں میں آئے گا۔ (قذف) کا معنی ہے آسمان سے پتھروں کی بارش کا ہونا جیسا کہ شعیب رضی اللہ عنہ کی قوم کے ساتھ ہوا کہ جب اللہ نے ان کو سزا دی تو آسمان سے ان پر پتھر برسائے گئے یا جس طرح اللہ تعالیٰ

نے ابرہہ اور اس کی قوم کو سزا دی جب وہ کعبہ کو گرانے کے لئے آئے تو اللہ تعالیٰ نے ان پر کنکریاں برسائیں۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اس امت میں یقیناً زمین میں دھنس جانے اور آسمان سے پتھر برسنے اور صورتیں مسخ ہو جانے کا عذاب آئے گا اور یہ اس وقت ہوگا جب (لوگ کثرت سے) شراب پئیں گے اور گانے والی عورتیں رکھیں گے اور گانے بجانے کا سامان رکھیں گے۔

(ابن ابی الدنیا)

فتح الباری میں اس حدیث سے ملتی جلتی روایت میں یہ اضافہ لکھا ہے کہ "وہ رات پھر لہو ولعب رہیں گے اور صبح ہوگی تو بندر اور خنزیروں کی شکل میں مسخ ہو چکے ہوں گے۔"

معاذ اللہ...... (فتح الباری 94/10)

مسند احمد کی روایت میں یہ لکھا ہے کہ یہ عذاب ان پر حرام کو حلال کرنے کی وجہ سے آئے گا۔

## زمین دھنسنا

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس امت میں شکلوں کا بگڑنا، زمین میں دھنسنا اور پتھروں کی بارش ہوگی، میں نے کہا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا ہم ہلاک ہو جائیں گے۔ حالانکہ ہمارے درمیان نیک لوگ بھی ہوں گے؟ آپ حضور جان کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں! جب خباثت پھیل جائے گی۔

(ترمذی، کتاب الفتن باب ماجہ فی العسف 2185 صحیح الجامع الصغیر 358/6)

امام ترمذی رحمتہ اللہ علیہ نے اس حدیث میں یہ اضافہ لکھا ہے کہ یہ تین عذابات گانے والیوں اور گانے کے آلات عام ہونے پر آئیں گے (جامع الترمذی الفتن 2212)

بعض بستیاں اس طرح زمین میں دھنسا دی جائیں گی کہ ان کا ایک بھی فرد زندہ نہیں بچے گا۔

حضرت عبدالرحمٰن بن صحار عبدی رحمتہ اللہ علیہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ان کے والد نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا۔ قیامت قائم نہیں ہوگی حتیٰ کہ بعض قبیلے زمین میں دھنسا دیئے جائیں گے اور لوگ پوچھیں گے کہ فلاں قبیلے سے کوئی بچہ ہے؟ (اسے احمد نے روایت کیا ہے مسند امام احمد 633/3 فتح البخاری کرتے ہیں 412/3)

دوسری روایت میں ہے کہ زمین میں دھنسنے کا واقعہ آخری زمانے میں اس لشکر کے ساتھ پیش آئے گا جو بیت اللہ پر حملہ کرنے کا ارادہ رکھتے ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ ان کے پہلے سے لے کر آخری آدمی تک کو زمین میں دھنسا دیں گے۔

قعقاع بن ابی حدرد کی بیوی بقیرہ سے روایت ہے وہ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو منبر پر یہ فرماتے ہوئے سنا جب تم سنو کہ ایک لشکر (بیت اللہ کے قریب) زمین میں دھنس گیا ہے تو جان لو کہ اب قیامت بالکل قریب ہے۔ اب قیامت بالکل قریب ہے۔ (مسند احمد)

یعنی ان لوگوں کو مدینہ کے قریب زمین میں دھنسا دیا جائے گا۔ آخر میں (یہ کہوں گا کہ) اس سے پہلے یہ سزائیں گنہگاروں اور ان گناہوں پر خاموش رہنے والوں کے ساتھ پیش آچکی ہیں۔ مسلمان کو ان سے خبردار رہنا چاہئے۔

## زانیوں، شرابیوں کی ہلاکت

ابو عامر رضی اللہ عنہ نے نبی کریم راحتہ اللعاشقین صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا میری امت میں کچھ ایسے برے لوگ پیدا ہوں گے جو زناکاری ریشمی لباس، شراب اور گانے بجانے کو حلال کریں گے اور (ان میں سے) کچھ لوگ پہاڑوں پر بسیرا کریں گے۔ ان کے چرواہے صبح و شام مویشی لائیں گے اور پھرے جائیں گے۔ ان کے پاس

کوئی فقیر اپنی حاجت براری کے لئے آئے گا تو وہ ٹال مٹول سے کام لیں گے۔ کہ کل آنا لیکن اللہ تعالیٰ انہیں راتوں رات ہلاک کر دے گا۔ ان پہاڑوں پر گرا دے گا۔ ان میں سے باقی بچنے والوں کو تا قیامت، بندر اور خنزیر کی صورتوں میں مسخ کر دے گا۔

(صحیح البخاری، کتاب الشریعت باب ماجہ فیمن یشغل الغمر ویسمیہ بغیر اسمہ 559)

زمین کا دھنسنا اور زلزلوں کا آنا زمین کے اندرونی پرت میں بعض غیر معمولی تبدیلیوں کے رونما ہونے کی بنا پر ہو گا۔ تیز آندھیوں کا آنا جغرافیائی حالات میں تبدیلیوں، سمندری رووں کے رخ بدل لینے اور روئے زمین پر موسمی تغیر و تبدل کی بنا پر ہو گا۔ بعض لوگوں کے قرتوتوں کی بناء پر ان کی صورتیں بھی مسخ ہو جائیں گی۔ یہ بات اس بات کا حتمی ثبوت ہوگی کہ اب خدا پر ایمان لانا بے سود رہے گا اور کسی کی توبہ قبول نہ ہوگی۔ انسانی صورتوں میں تبدیلی، قرب قیامت کی بہت بڑی نشانی ہوگی۔ گویا لوگوں کے اعمال ان کے منہ اور پیشانی پر لکھ دیے جائیں گے۔

## واقعات

(۱) 308ھ میں مغرب اقصیٰ کے تیرہ گاؤں زمین میں دھنس گئے۔

(۲) 346ھ میں مطیع کے دورِ خلافت میں اتنا بڑا زلزلہ آیا کہ شہر طالقان زمین میں دھنس گیا اور ہزاروں شہریوں کی تعداد میں سے بمشکل کل 30 آدمی زندہ بچ سکے اور اس زلزلے میں ایران کی 150 بستیاں زمین میں دھنس گئیں اور اس کا اثر حلوان تک پہنچا کہ آدھے شہر سے زیادہ حصہ زمین میں چلا گیا اور زمین اس طرح پھٹ گئی کہ قبروں سے مردے باہر نکل گئے اور پانی کے چشمے پھوٹ نکلے اور ایران میں ایک پہاڑ پھٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا۔ جیسا کہ علامہ جلال الدین سیوطی نے علامہ ابن جوزی سے نقل کیا ہے۔

(۳) اسی طرح 533ھ میں بصرہ کا ایک گاؤں زمین کے اندر غائب ہو گیا۔

(۴) اسی طرح 533ھ میں بجیرۂ شہر زمین کے اندر چلا گیا اور شہر کی جگہ سیاہ پانی

کا تالاب بن گیا۔

(۵) اسی طرح آذر بائیجان کے اطراف میں 6 گاؤں زمین کے اندر گئے۔ علامہ برزنجی کا بیان ہے کہ یہ واقعہ ہمارے زمانے میں ہوا۔

(حجۃ اللہ علی العالمین 825-826/72)

## خطرناک بارش

قیامت سے قبل ایسی خوفناک بارش ہوگی جس سے مٹی اور پتھر کے گھر تک تباہ ہو جائیں گے مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ عجیب بات ارشاد فرمائی کہ اس بارش سے اونٹ کی کھال سے بنا خیمہ محفوظ رہے گا۔

چنانچہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سیّد دو عالم فخر بنی آدم مکی مدنی سرکار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی حتیٰ کہ لوگوں پر ایسی (شدید) بارش ہوگی جس کے برسنے (کی شدت کی وجہ) سے مٹی کا گھر محفوظ نہیں رہے گا بلکہ بارش اسے تباہ کر دے گی مگر بالوں والے گھر (خیمے) بارش سے محفوظ رہیں گے۔

(مسند احمد 262/2)

قیامت کی اس نشانی کا ظہور باقی ہے۔

وضاحت

مذکورہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ دنیا کے خاتمہ اور فنا ہونے سے قبل ایسی خوفناک بارش ہوگی جو بڑی سے بڑی عمارت کو تباہ کر دے گی۔ بہت سے سائنس دان انتباہ کر رہے ہیں کہ فطرت کے نظام میں مداخلت سے گلیشیرز اپنی جگہ سے سرک رہے ہیں اور ممکن ہے کہ ان گلیشیرز کے سرکنے سے سمندروں میں ایسا طوفان برپا ہوسکتا ہے جو بہت سے براعظموں کو غرق کر دے گا۔ گلیشیرز میں پیدا ہونے والی حرکت کو کہ ابھی بہت کم ہے، لیکن یہ اندیشہ برقرار ہے کہ اگر ایٹمی جنگ چھڑ گئی جس کے امکان کو کسی بھی طرح

رد نہیں کیا جا سکتا تو ایٹمی حملہ جہاں شہروں کو نیست و نابود کر دے گا وہیں زمینی فضا کے توازن کو بھی تہہ بالا کر دے گا۔ یوں جس خطرے کی برسوں بعد توقع ہے وہ اچانک بھی سامنے آ سکتا ہے۔ شدید طوفانی بارشیں، سیلاب سمندری طوفان موجودہ زمین کے نقشہ تبدیل کر کے رکھ دیں گے۔ بعض ماہرین فلکیات اکیسویں صدی کو کرۂ ارض کے لئے کچھ اچھا نہیں سمجھ رہے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ کشش ثقل کی ایک اضافی قوت زمین پر زبردست تباہ کاریاں لائے گی۔ سیلاب، زلزلے اور دیگر ارض و سماعی آفات دنیا میں تباہی لائیں گے۔ آتش فشاں پھٹ پڑیں گے اور بہت کچھ تہہ و بالا ہو جائے گا۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ اس تباہی کو کوئی قوت قابو میں نہیں کر سکتی۔ قدرت ہی ان تباہ کاریوں کو کم یا ختم کر سکتی ہے۔ 10 ہزار سال پورے ہونے کے بعد پہاڑوں کی بلند و بالا چوٹیاں پانی کے نیچے آ جائیں گی اور موجودہ دنیا سب کی سب سمندر بن جائے گی اور سمندر کی جگہ نئی دنیا آباد ہوگی۔ 2006ء کے بعد ہماری زمین دس ہزار سال پورے کر چکی ہے۔ کرۂ ارض کے موسم میں واضح تبدیلیاں آ رہی ہیں جن سے ماحول نہایت سنگین تباہی سے دوچار ہے۔ گلوبل وارمنگ کی اصطلاح عام ہے اور دنیا بھر کے مجموعی درجہ حرارت میں اضافے سے طوفان سیلاب اور بارشوں کی شرح غیر معمولی طور پر متغیر ہوگئی ہے اور اسے محض ایک عام فطری عمل قرار نہیں دیا جا سکتا۔ بحر کیف! اگر گلوبل وارمنگ کے نتیجے میں ہولناک سیلاب آ جاتا ہے تو اس سے جو لوگ بچ جائیں گے وہ گھروں اور شاندار محلوں میں رہنے کی بجائے درختوں پر بسیرا کریں گے۔ جنگلوں اور غاروں کے اندر سکونت پذیر ہوں گے۔

## آسمانی برق کا عذاب

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ابھی تک نہیں ہوا۔ اس میں سے ایک نشانی آسمانی بجلی کا کثرت سے کڑکنا بھی ہے۔

حضور سرور کون و مکان سیّدِ انس و جان صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے۔ قربِ قیامت میں آسمانی بجلی کا گرنا بہت زیادہ ہو جائے گا۔ یہاں تک کہ کوئی شخص اپنی قوم کے پاس آئے گا اور پوچھے گا: آج صبح تمہاری طرف کون سا شخص بجلی سے مرا ہے؟ تو وہ کہیں گے، فلاں اور فلاں شخص۔ (مسند احمد)

قیامت سے قبل جس بجلی کی کڑک سے لوگوں کی ہلاکت ہوگی یہ کوئی نیا عذاب نہیں، بلکہ اسی بجلی کی کڑک کے ذریعے اللہ تعالیٰ نے قوم ثمود کو ہلاک کیا۔ چنانچہ قرآن مجید میں ارشاد ہے: پھر بھی اگر یہ لوگ منہ موڑیں تو کہہ دو کہ میں نے تمہیں اس کڑک سے خبردار کر دیا ہے جیسا کڑ کا عاد اور ثمود پر نازل ہوا تھا۔ (سورۂ حم سجدہ: 13)

اس بجلی کی شدت کو اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں طاغیہ سے تعبیر فرمایا ہے: نتیجہ یہ کہ جو ثمود کے لوگ تھے وہ (چنگھاڑ کی) ایسی آفت سے ہلاک کئے گئے جو حد سے زیادہ (خوفناک) تھی۔ (سورۃ الحاقہ 5)

## زمین اناج نہیں اگائے گی

حضور جانِ کائنات، فخر موجودات، صاحب معجزات صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت سے قبل جن علامات کی خبر دی ہے ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ قیامت سے قبل آسمان سے بارش تو نازل ہوگی، مگر اس سے زمین پھل اناج نہیں اگائے گی، یا بہت کم اُگائے گی۔

حضرت انس راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

قیامت سے قبل زمین پر موسلا دھار بارشیں برسائی جائیں گی مگر زمین کچھ بھی پیداوار (فصل) نہیں اگائے گی۔ (مسند احمد 3: 140، و مسند ابو یعلیٰ 7/303)

یہ اس لئے ہوگا کہ زمین سے برکت ختم ہو جائے گی۔ جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے ''خشک سالی (قحط) یہ نہیں ہے کہ بارش نہ ہو بلکہ خشک سالی یہ ہے کہ آسمانوں سے بارش ہو مگر زمین کچھ بھی اناج یا پھل نہ اُگائے۔ (مسند احمد)

اس کا مطلب یہ بھی ہوسکتا ہے کہ بارش تو بہت ہوگی لیکن بارش کے مقابلے میں پیداوارزمین سے بہت کم ہوگی حالانکہ بارش پیداوار کا باعث اور سبب ہوتی ہے لیکن حق تعالیٰ شانہٗ اسباب کے خالق ہیں، وہ چاہیں تو اسباب مسبب پیدا فرمادیں نہ چاہیں تو سبب سے مسبب پیدا نہ فرمائیں چاہیں تو بارش کے بغیر پیداوار زمین سے اگادیں نہ چاہیں تو کثرت بارش کے باوجود زمین سے کچھ نہ اُگے۔

## لوگ تقدیر کے منکر

قیامت کی وہ نشانی جس کا مکمل طور پر ظہور نہیں ہوا ہے کہ اس میں سے ایک یہ بھی ہے کہ حضرت حذیفہ رحمتہ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ حضور سرور دو عالم جان کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''آخری زمانے میں کچھ لوگ ہوں گے جو کہا کریں گے تقدیر کوئی چیز نہیں۔ یہ لوگ اگر بیمار پڑیں تو ان کی عیادت نہ کرو مرجائیں تو ان کے جنازے میں شرکت نہ کرو کیونکہ یہ دجال کا ٹولہ ہے۔'' اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے کہ ان کو دجال سے ملا دیں''۔ (مسند ابوداؤد طیالسی 58/2)

موجودہ دور میں ایسا طبقہ موجود ہے جو کم علمی اور علماء اور اولیاء کی صحبت میں نہ بیٹھنے کی وجہ سے تقدیر کے بارے میں غلط قسم کی باتیں کہہ جاتا ہے۔ مثلاً بعض سے سنا ہے کہ میں ہی اللہ کو یہ مصیبت دینے کے لئے ملا تھا وغیرہ ایسا لفظ کہنا ایمان کو خارج کردیتا ہے، بلکہ ایسے شخص کو کلمہ اور نکاح کی تجدید لازم ہے۔ ایسا بول وہی بولتا ہے جس کا تقدیر پر ایمان کمزور ہوتا ہے۔ مگر دنیا کے خاتمے سے قبل ایک بڑا طبقہ تقدیر ہی کا انکار کردے گا وہ یہ کہے گا کہ تقدیر سے پیسہ نہیں ملتا بلکہ اپنی محنت سے ملتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کی حفاظت فرمائے۔ آمین

## ایمان فقط مکہ اور مدینہ میں

علاماتِ قیامت کی ایک نشانی یہ ہے کہ قیامت سے قبل اسلام کے ماننے والے

صرف مکہ اور مدینہ میں موجود ہوں گے بقیہ جگہ غیر مسلموں کا قبضہ ہوگا۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسلام شروع میں بھی اجنبی تھا (یعنی لوگ اس کے دشمن تھے) اور دوبارہ اجنبی ہو جائے گا۔ جیسا کہ ابتداء میں تھا" اور وہ سمٹ کر دونوں مسجدوں (مسجد حرام اور مسجد نبوی) میں آجائے گا جیسے سانپ سمٹ کر اپنے بل میں چلا جاتا ہے۔

(مسلم کتاب الامام باب ایمان ان الاسلام بداغریبا 146)

اسی طرح ایک اور حدیث ہے جو حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "یقیناً ایمان سمٹ کر اسی طرح مدینہ میں آجائے گا جس طرح سانپ سمٹ کر اپنے بل میں چلا جاتا ہے۔" (مسلم شریف)

## پہاڑوں کا جگہ تبدیل کرنا

حضرت سمرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ قیامت قائم نہیں ہوگی "یہاں تک کہ پہاڑ اپنی جگہ سے ٹل جائیں گے"۔ (حجۃ اللہ 8258/2 بحوالہ طبرانی)

قیامت کی یہ نشانی ظاہر ہو چکی ہے کیونکہ زلزلوں میں پہاڑوں کا اپنی جگہ سے ٹل جانا بارہا واقع ہو چکا ہے چنانچہ دو واقعات تاریخوں میں مذکور ہیں جو بہت ہی مستند اور مشہور ہیں جن کو علامہ سیوطی نے تاریخ الخلفاء میں لکھا ہے۔ 242ھ میں متوکل عباسی کے دور حکومت میں یمن کا ایک پہاڑ جس پر کچھ لوگوں کی کھیتیاں تھیں وہ اپنی جگہ سے ہٹ کر دوسرے لوگوں کے کھیتوں میں چلا گیا۔ اسی طرح تین سو ہجری میں دینور کا ایک پہاڑ زمین کے اندر دھنس کر بالکل غائب ہو گیا اور وہاں اس قدر زیادہ پانی نکل پڑا کہ بہت سی بستیاں غرق ہو گئیں۔ (حجۃ اللہ علی العالمین 825/3)

تم ایسے بڑے حادثات و واقعات کا مشاہدہ نہ کر لو جو تم نے اس سے پہلے نہ دیکھے ہوں۔ (المعجم الکبیر الطبرانی 207/7)

# اہل عرب کو لپیٹنے والا فتنا

قیامت کی علامت میں سے ایک علامت ایسا فتنہ جو تمام عربوں کو پہنچے گا جس کی وجہ سے ان میں بہت زیادہ قتل وغارت اور ہلاکتیں ہوں گی۔ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک ایسا فتنہ ظاہر ہوگا جو سب عربوں کو لپیٹ میں لے لے گا۔ اس میں قتل ہونے والے جہنم میں جائیں گے اس فتنے میں زبان کی کاٹ تلوار سے ہوگی۔ (بحوالہ مسند احمد سنن ابی داؤد جامع الترمذی)

تسنطف العرب:

وہ فتنہ ایسا ہوگا جو تمام عربوں کو برباد کر دے گا۔ اس نتیجے میں قتل ہونے والے بوجہ شیطان کی اتباع اور خواہش نفسی کی پیروی کرتے ہوئے اور دنیا کی خاطر لڑتے ہوئے جہنم کے مستحق بنیں گے۔

## سب سے بہتر

علامت قیامت میں ایک علامت جو قرب قیامت حضرت عیسیٰ کے ظہور کے وقت ظاہر ہوگی۔ آپ کا زمانہ بہت فضیلت والا ہوگا۔ عبادات بھی فضیلت کی حامل ہوں گی کیونکہ وقت اور مقام کے شرف ومنزلت کے مطابق عبادات کے اجر وثواب میں بھی اضافہ ہوتا رہتا ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خدا کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے قریب ہے کہ تم میں عیسیٰ بن مریم رضی اللہ عنہا عادل حکمران بن کر نزول فرمائیں۔

وہ صلیب کو توڑ دیں گے۔ خنزیر کو قتل کر دیں گے اور جزیہ کو ختم کر دیں گے۔ مال کی اس قدر کثرت ہو جائے گی کہ اسے قبول کرنے والا نہیں ہوگا۔

اس زمانے میں ایک سجدہ دنیا اور اس کے تمام خزانوں سے زیادہ قیمتی ہوگا۔
(صحیح بخاری، صحیح مسلم)

## قمر کا پہلی رات کبیر نظر آنا

قیامت کی علامت میں سے ایک علامت یہ ہے کہ پہلی رات کے چاند کو دوسری رات کا چاند سمجھا جائے گا۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قربِ قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی یہ بھی ہے کہ چاند معمول سے بڑا نظر آئے گا۔ پہلی رات کا چاند دیکھ کر کہا جائے گا کہ یہ تو دوسری رات کا چاند ہے۔
(المعجم الاوسط للطبرانی:7/441 سلسلۃ الاحادیث الصحیحۃ:5/366 حدیث 2292)

حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت کی نشانیوں میں سے یہ ہے کہ پہلی رات کا چاند صاف صاف دیکھا جائے گا تو کہا جائے گا کہ یہ دو راتوں کا ہے اور مساجد کو راستہ بنا لیا جائے گا اور موت اچانک آ جایا کرے گی (یعنی ہارٹ فیل) (طبرانی فی الاوسط)

حضور سرور کون و مکان سیّد انس و جان صلی اللہ علیہ وسلم کا قول قبلا بفتح القاف والباء ہے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ چاند کے پورے طلوع ہونے سے قبل ہی اس کے بیشتر حصہ کو دیکھ لیا جائے گا۔ جیسا کہ ابن اثیر نے نہایہ میں ذکر کیا ہے۔

ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث جس کو طبرانی نے کبیر میں ذکر کیا اس کے الفاظ یہ ہیں: قیامت کی نشانی سے چاند کا پھول جانا ہے۔

## ہجرت شام

قیامت کی علامات میں سے ایک علامت یہ ہے کہ قیامت سے پہلے مسلمانوں کی اکثریت شام کی طرف ہجرت کر جائے گی۔

بلکہ کوئی بھی مومن ایسا نہیں بچے گا جو شام کی طرف ہجرت نہ کرے۔ سیّدنا بہزاد بن حکیم اپنے والد سے وہ ان کے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ وہ فرماتے ہیں میں نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ مجھے کہاں جانے کا حکم دیتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہاں اور اپنے دست مبارک سے شام کی طرف اشارہ کیا۔

(ترمذی، مستدرک، حاکم)

حضرت سیّدنا عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

ایسا زمانہ آئے گا جس میں کوئی بھی مومن ایسا نہیں بچے گا جو شام کی طرف ہجرت نہ کرے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ) اسی مفہوم کی ایک اور حدیث ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دفعہ فرمایا: وہ وقت قریب ہے جب تم لوگ شام کی طرف ہجرت کرو گے۔ وہ تمہارے لئے فتح کر دیا جائے گا۔ (مسند احمد)

## خاص لوگ فتنوں میں

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے نبی کریم حضور جانِ کائنات فخر موجودات صاحب معجزات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اور قیامت سے قبل کا تذکرہ کیا ''اس کے شر سے وہی بچ جائے گا جو ڈوبنے والے کی طرح (اخلاص سے) دعا کرے گا۔ اس وقت سب سے خوش قسمت شخص وہ متقی ہو گا جو پوشیدہ ہو۔ سب سے بدقسمت شخص پرجوش خطیب اور تیز سوار ہو گا۔ (الفتن: 363، رواہ ابونعیم فی الحلیۃ)

### وضاحت

گمنام متقی لوگ جن کو کوئی نہ جانتا ہو یعنی مشہور نہ ہوں کہ سامنے آ جائیں تو کوئی پہچانے نہیں اور کہیں چلے جائیں تو کوئی پوچھتا نہ پھرے کہ کہاں گیا۔ اسی طرح وہ سوار جس کی سواری نمود و نمائش والی ہو۔ موجودہ دور میں اگر آپ غور کریں تو حالت یہی ہے جو مشہور و معروف لوگ ہیں۔ خواہ علماء ہوں یا صحافی یا کالم نگار ہر مسئلے میں وہی آزمائش

میں پڑے نظر آتے ہیں۔ لال مسجد آپریشن، وزیرستان میں امریکی مفاد کی جنگ، جہاد کے خلاف، فتویٰ باطل کی جنگ کو اپنی ثابت کرنا اور تمام مسلکوں میں وہی لوگ آگے لائے گئے یا مجبور کیے گئے جو عوام میں مشہور ہیں۔ اس حدیث میں ایک بات اور ہے جو بڑی گہرائی کے ساتھ اس دور کو بیان کررہی ہے۔ اس دور میں باطل قوتوں کی بھرپور قوت اس بات پر لگی ہوئی ہے کہ دنیا میں ہر انسان اس کی نظر میں رہے۔ کون کہاں سفر کررہا ہے۔ کون کس سے اور کیا بات کررہا ہے کس کا خاندان، قبیلہ اور نسب کیا ہے، کس کے پاس کتنا پیسہ ہے کسی کی پسند و ناپسند کیا ہے؟ اس کے لئے وہ سیٹلائٹ کمپیوٹرائزڈ شناختی کارڈ آن لائن بینکنگ کمپیوٹرائزڈ پاسپورٹ چیپ گلے کریڈٹ کارڈ اور جگہ جگہ سکیورٹی کیمرے نصب کرکے یہ کام کررہے ہیں۔ دوسرے الفاظ میں اس کو آپ یوں کہہ سکتے ہیں کہ دنیا کی ہر چیز ایک آنکھ کی نگرانی میں رہے۔

مشرف نے پاکستان میں نادرا قائم کرکے پاکستانیوں کے مکمل کوائف عالمی یہودی قوتوں کے سامنے کھول کر رکھ دیئے ہیں جو حضرات کمپیوٹر ہیکنگ کی باریکیوں کو سمجھتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ کوئی بھی ڈیٹا آن لائن ہو جانے کے بعد کتنا محفوظ رہ سکتا ہے جبکہ سی آئی اے اور راء کے تنخواہ دار اور فرمیسن کے ممبران ہماری جڑوں میں بیٹھے ہوئے ہیں۔ ایسی صورت حال میں وہ شخص کیسے محفوظ (غیر معروف) رہ سکتا ہے جس کے پاس نادرا کا کارڈ ہوگا۔ نادرا نے حال ہی میں یہودی اداروں کے حکم پر ایک نیا پروگرام شروع کیا ہے جس کو آر ایف یا ریڈیو فریکونسی کہا جاتا ہے۔ یہ آر۔ ایف ہر شناختی کارڈ میں موجود ہوگی چنانچہ یہودیوں کو ہر شخص کا پتہ ہوگا کہ کون اس وقت کہاں ہے۔ ذرا سادگی ملاحظہ فرمائیے کہ یہ کمپنی جو یہ سب مانیٹر کرے گی ایک یہودی کمپنی ہے چنانچہ یہ معلومات نادرا سے زیادہ دجال اور اس کے ایجنٹوں کے کام آئیں گے۔ اب آپ پریشان کہ بندہ پھر کیا کرے جواب وہی ہے جو مخبر صادق صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسے دور کے بارے میں فرمایا ''فتنوں کے وقت میں بہترین شخص وہ ہوگا جو اپنے گھوڑے کی لگام تھامے اللہ کے

دشمنوں کے پیچھے ہو وہ اللہ کے دشمنوں کو خوف زدہ کرتا ہو اور اللہ کے دشمن اس کو ڈراتے ہوں۔ یا وہ شخص جو دنیا سے کٹ کر اپنی چراگاہ میں گوشہ نشین ہو جائے اور اللہ کا حق ادا کرتا رہے‘‘ (مستدرک حاکم حوالہ برمواد تکون اور دجال 107)

## عداوت رکھنے والوں کی کثرت

قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی جس کا ظہور ہو چکا ہے وہ یہ ہے کہ دوست کے روپ میں دشمنوں کی کثرت ہوگی۔ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ آخری زمانے میں ایسے لوگ آئیں گے جو بظاہر بھائی ہوں گے اور باطن میں دشمن ہوں گے۔ عرض کیا گیا: یا رسول اللہ ایسا کیوں ہو گا؟ ارشاد فرمایا کہ بعض کو بعض سے لالچ ہوگا اور بعض کو بعض سے خوف اس لئے بظاہر دوست اور پوشیدہ دشمن ہوں گے۔ (احمد و مشکوۃ، صفحہ 455)

آج کل یہ مرض بہت عام ہو گیا ہے کہ کسی کے سامنے تو دوستانہ تعلقات ظاہر کرتے ہیں اور پیٹھ پیچھے دشمنوں کی طرح مذمت اور برائی کرتے ہیں اور اس کا سبب حسب ارشاد سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم یہی ہے کہ اپنی کسی غرض اور ضرورت پوری ہونے کے لالچ میں دوستی اور تعلقات ظاہر کرتے ہیں اور زبانی تعریفوں کے پل باندھ دیتے ہیں۔ حالانکہ دل میں اسی شخص سے نفرت اور بغض ہی ہوتا ہے۔ اس مذموم حرکت کا دوسرا سبب یہ ارشاد فرمایا کہ دوسرے خوف یعنی اس کے اقتدار و جاہ وحشمت کے باعث خوب تعریف کریں گے حالانکہ دل اس کی برائیوں سے ... اور سینہ میں بغض کی آگ بھڑک رہی ہوگی۔ ہمارے زمانے میں مخالف پارٹیوں کے لیڈروں کے حق میں یہی طریقہ اختیار کر لیا گیا ہے کہ دل میں تو ان کی جانب سے خوب کوٹ کوٹ کر بغض بھرا ہوتا ہے اور جب ان میں سے کوئی مر جاتا ہے تو اس کی تعریف کرنا ضروری سمجھتے ہیں۔

## اللہ عزوجل کے گھروں کو مزین کیا جائے گا

مسجد اللہ کا گھر ہے اور اس کی عبادت کی جگہ ہے مسجد کی تعمیر پر جنت میں گھر کی تعمیر کا وعدہ ہے مگر مسجد کو یہود ونصاریٰ کے عبادت خانوں کی طرح سجانے سے حضور جان کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا ہے۔ چنانچہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم ضرور مسجدوں کو یہود ونصاریٰ کی طرح سجاؤ گے۔ (سنن ابی داوُد)

ایک روایت میں ہے کہ: قیامت کی علامات سے ہے کہ لوگ مسجدوں کو سجایا کریں گے۔ حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ: جب تم لوگ مسجدوں کو سجانے لگو اور قرآن کو مزین کرنے لگے تو تمہاری بربادی ہے۔

(صحیح الجامعہ 1/220 الزھد لابن مبارک 797 السلسلۃ الصحیحۃ 3/337 وحکم بالمرفوع، شرح السنۃ 2:350)

یہ نشانی عرصۂ دراز سے شروع ہو چکی ہے اور بتدریج شدت پکڑ رہی ہے۔ حافظ ابن کثیر فرماتے ہیں کہ عبدالملک بن مروان نے اپنے دورِ خلافت میں بیت المقدس کو سونے اور چاندی وغیرہ سے اس قدر مزین کردیا کہ لوگ اسے حرمین پر ترجیح دینے لگے اور ہمارے زمانے تک اس کے اثرات مندمل نہیں ہوئے۔ بقدر ضرورت مسجد وسیع کرنا، ضروری سہولیات مہیا کرنا، صفین اور قالین وغیرہ پاک وصاف رکھنا جائز ہی نہیں ضروری بھی ہے۔ کیونکہ نبی کریم راحۃ اللعاشقین صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشادِ گرامی ہے: محلوں میں مسجدیں بناؤ اور انہیں پاک صاف رکھو۔ (داوُد، کتاب الآحالات)

اسی مضمون کی ایک اور روایت ہے کہ سیّدنا علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ حضور جان کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عنقریب لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ اسلام کا صرف نام ہی باقی رہ جائے گا اور قرآن کریم کی صرف رسم باقی رہ جائے گی۔ ان کی (مسلمانوں کی) مسجدیں نقش ونگار سے آراستہ ہوں گی اور ہدایت کے اعتبار سے

ویران ہوں گی۔ ان کے علماء آسمان کے نیچے رہنے والوں میں سب سے زیادہ برے ہوں گے۔ ان علماء سے فتنے پیدا ہوں گے۔ (بیہقی)

## وضاحت

مساجد کو منقش کرنے کی کئی صورتیں ہیں۔

(۱) ان کی دیواروں پر مختلف قسم کے رنگ کیے جاتے ہیں۔

(۲) مختلف قسم کی حرمین شریفین اور مسجد اقصیٰ کی تصاویر لگائی گئی ہیں۔

(۳) رنگا رنگ قالین اور کارپٹ (جائے نماز) بچھائے جاتے ہیں۔

(۴) انتہائی مزین اور مہنگے فانوس لگائے جاتے ہیں۔ نقش ونگاری کی ممانعت سے مراد یہ نہیں ہے کہ مسجد کو ایسے ہی چھوڑ دیا جائے اور ان میں کوئی اچھے قسم کی قالین (جائے نماز وغیرہ) نہ بچھائی جائے یا انہیں پرانے طرز پر کمزور صورت میں تعمیر کیا جائے بلکہ اس سے مراد یہ ہے کہ مساجد کی تزئین وآرائش وزیبائش میں مبالغہ اور اسراف سے کام نہ لیا جائے۔

موجودہ دور کی مساجد میں آپ کو بے شمار نقش ونگار نظر آئیں گے۔ اس میں مسجد کو مختلف رنگوں سے مزین کرنا، قیمتی قالین کا بچھانا چھت پر کروڑوں روپے کا فانوس لگانا، دیواروں کو دیدہ زیب ٹائلوں سے سجانا اس سے بہتر ہے کہ یہ رقوم غریبوں، مدارس اور دیگر مساجد کی تعمیر پر خرچ ہو البتہ مسجد کی تعمیر اور فرش کو مضبوط بنایا جا سکتا ہے اور اس پر مناسب کلرز بھی کرانے کی گنجائش ہے مگر مساجد کو عیسائیوں کے گرجا گھر کی طرح سجانے سے حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا ہے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بات کی بھی نشاندہی فرمائی ہے کہ مسجدوں کی یہ تزئین وآرائش کسی اچھے جذبے کے تحت نہیں ہوگی بلکہ فخر ومباہات کے لئے ہوگی اور مسجدیں چونکہ نمازوں کے لئے ہیں اور نمازوں کی روح خشوع ہے۔ اس کے بغیر نماز بے جان ہے لہٰذا جب مسجدیں مزین اور آراستہ پیراستہ ہوں گی تو خشوع کا فقدان ہوگا اور قلب وروح

میں انتشار پیدا ہوگا۔ اس لئے شریعت نے مسجدوں کو مزین کرنے سے روکا۔ چنانچہ امام نووی رضی اللہ عنہ نے اس حدیث کے سلسلہ میں لکھا ہے: مسجد کی محراب اور اس کی دیواروں کو منقش بنانا ایسی چیزیں ہیں جو نمازیوں کی توجہ اپنی طرف کھینچ لیتی ہیں، لہٰذا محراب اور در و دیوار کی تزئین، نیز نقش و نگار بنانا مکروہ ہے کیونکہ حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی منقش چادر ہٹائے ہوئے یہی علت بیان فرمائی تھی۔
(نووی شرح مسلم، جلد ا صفحہ 208)

سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ نے بھی اسی علت کے تحت مساجد کو مزین کرنے سے روکا تھا لیکن بعد میں آنے والے لوگوں نے آپ کی اس نصیحت پر عمل نہ کیا اور مسجدوں کو منقش کیا جیسے کپڑے کو منقش کرتے ہیں اور بادشاہوں نے اس قسم کی مسجدیں بنانے میں فخر محسوس کیا۔ حدیث میں اس بارے میں سخت وعید آئی ہے۔

حکیم ترمذی رضی اللہ عنہ سیّدنا ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

جب تم مساجد منقش کرنے لگو گے اور اپنے قرآنوں کو سونے سے مزین کرو گے۔ اس وقت تم پر تباہی نازل ہوگی۔ (صحیح الجامع الصغیر للالبانی جلد ا صفحہ 559: اسنادہ حسن)

البتہ کہ اس ترقی یافتہ دور میں بعض علماء نے مساجد کو خوبصورت اور مزین بنانے کی اجازت دی ہے جیسا کہ ابن المنیر نے کہا ہے کہ جب ترقی کا ایسا زمانہ آجائے گا کہ لوگ اپنے رہنے سہنے کے لئے عالی شان محل اور رنگین کوٹھیاں تعمیر کرنے لگیں تو ایسے زمانے میں استخفاف اور استہانت سے بچنے کے لئے مسجدوں کی بھی تزئین و آرائش ہونی چاہئے لیکن دوسرے، بہت سے علماء نے اس تزئین کی مخالفت کی ہے۔ (فتح الباری جلد ا صفحہ 263)

## ایک حبشی کا مسجد حرام کو گرانا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

فرمایا: قیامت سے قبل دو پتلی پتلی پنڈلیوں والا حبشہ کا ایک آدمی کعبہ کو برباد کرے گا۔
(بخاری، کتاب الفتن بات تفسیر الزمان حتی تعبد الاوثان)

یہ اس وقت ہوگا جب کوئی اللہ اللہ کہنے والا نہ ہوگا بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ یہ سیّدنا عیسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں ہوگا۔ قرطبی نے کہا ہے جس وقت قرآن حافظوں کے سینوں اور مصحفوں میں سے اٹھالیا جائے گا اور یہ واقعہ سیّدنا عیسیٰ علیہ السلام کی وفات کے بعد ہوگا۔ اب یہ جو قرآن حکیم میں کعبہ کو حرماً آمناً فرمایا تو اس حدیث کے خلاف نہیں ہے کیوں کہ آمن کا معنیٰ ہے کہ قیامت تک اس میں امن رہے گا جب قیامت ہی آ گئی تو اب کوئی شے باقی نہ رہے گی۔ اسی سلسلہ میں سیّدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا: کعبہ کو دو چھوٹی پنڈلیوں والا حبشی تباہ کرے گا وہ اس کا سونا بھی اُچک لے گا اور اس کا غلاف بھی اتار پھینکے گا گویا کہ میں اس حبشی کو دیکھ رہا ہوں، کمبخت سر کا گنجا اور ٹیڑھے پاؤں کا کعبہ پر پھاؤڑے اور گینتی مار رہا ہے۔ (مسند احمد 14/12)

## کنز کا خروج

مشکوٰۃ شریف میں حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تک حبش والے تم سے نہ لڑیں تم ان سے نہ لڑو کیوں کہ خانہ کعبہ کا خزانہ دو چھوٹی چھوٹی پنڈلیوں والا حبشی نکالے گا۔ (مشکوٰۃ شریف)

مسند احمد اور بخاری کی ایک اور حدیث ہے الفاظ یہ ہیں کہ حضور شہنشاہِ مدینہ باعث نزولِ سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: گویا کہ میں (معجزانہ طور پر اپنے سامنے) اسے دیکھ رہا ہوں کہ وہ (کمبخت) کالا اور اس کے دونوں پاؤں میں معمول سے زیادہ فاصلہ ہوگا وہ کعبہ کو ایک ایک پتھر کرکے توڑ رہا ہے۔ (مسند امام احمد بن حنبل 315-316/3)

حدیث میں افحج کا لفظ آیا ہے یہ عربی زبان میں اس شخص کو کہتے ہیں جو اکڑ تا ہوا

چلے یا چلنے میں اس کے دونوں پاؤں نیچے تو نزدیک رہیں اور دونوں ایڑھیوں میں فاصلہ رہے۔

ایک اور روایت میں ہے کہ اس مردود کی آنکھیں نیلی ناک پھیلی ہوئی ہوگی اور پیٹ بڑا ہوگا۔ اس کے ساتھ اور لوگ بھی ہوں گے جو کعبہ کا ایک ایک پتھر اُکھاڑ ڈالیں گے اور سمندر میں جا کر پھینک دیں گے۔ (نعوذ باللہ من ذالک الزمان الفاسد)

## بدبخت انسان

حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول اللہ سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "رکن (یمانی) اور مقام (ابراہیم) کے درمیان ایک آدمی کی بیعت لی جائے گی اور کعبہ کو اس کے والی ہی ویران کریں گے اور اس وقت (بطور سزا) اہل عرب کو ہلاک کر دیا جائے گا اور پھر حبشی آئیں گے اور اسے ایسا خراب کریں گے کہ پھر یہ کبھی آباد نہیں ہوگا اور وہ لوگ اس کے خزانے نکال لے جائیں گے۔

(احمد 432/2۔ 411۔463، ابن ابی شیبہ 612/8 طیالسی 2373، حاکم 4871 499-)

حضرت میمونہ رضی اللہ عنہ کہتی ہیں کہ ایک روز نبی کریم رحمتہ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس وقت تمہارا کیا حال ہوگا جب دین میں بگاڑ پیدا ہو جائے گا اور بیت اللہ شریف کو آگ لگا دی جائے گی۔ (اسے طبرانی نے روایت کیا ہے: حوالہ علامات قیامت 242)

ممکن ہے بیت اللہ شریف کا گرانے والا حبشی ہی بیت اللہ شریف کو آگ بھی لگائے۔

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: بیت اللہ کا حج اور عمرہ یاجوج ماجوج کے نکلنے کے بعد بھی ہوتا رہے گا۔ قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی جب تک بیت اللہ کا حج موقوف نہ ہو جائے۔

(بخاری، کتاب الحج باب قولہ اللہ تعالیٰ جعل اللہ الکعبہ البیت الحرام 1593)

اللہ عزوجل کے گھر کے ساتھ:

کعبہ پر یہ حادثہ بڑا سخت ہوگا کہ وہ حبشی کعبہ کے ایک ایک پتھر کو اکھاڑ پھینکے گا۔ اگر چہ کعبہ پر اس سے پہلے بھی کئی حادثات گزر چکے ہیں اوران میں سب سے بڑا حادثہ وہ تھا جو چوتھی صدی میں یعنی 317ھ میں قرامطہ کے ہاتھوں پیش آیا کہ انہوں نے 317 ہجری میں ترویہ کے روز حاجیوں پر دھاوا بول دیا اور ان کے مالوں اور ان کی جانوں کو اپنے لئے حلال قرار دے دیا اور انہوں نے مکہ کی گلیوں اور کوچوں میں اور مسجد حرام میں اور کعبہ کے اندر حاجیوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا۔ زمزم کے قبہ کو منہدم کر دیا۔ باب کعبہ کو اکھاڑ دیا۔ اس کا غلاف اتار پھینکا اور حجر اسود کو نکال کر اپنے شہروں میں لے گئے اور یہ ان کے پاس 22 سال رہا پھر وہ اس کو واپس لے کر آئے اور جہاں سے اکھاڑا تھا وہیں لگا دیا۔ (البدایہ والنہایہ 11/161-160 فضائح الباطنیہ للغزالی 13-12)

## ہمارے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت

قیامت کب آئے گی اس کا حقیقی علم صرف اللہ کو ہے اور اس کی عطا سے حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی قیامت کی حقیقی آمد کا علم ہے۔ اسی لئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے غیب کی خبریں دی ہیں۔

البتہ اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو قیامت کی 150 سے زائد علامات بتائی ہیں جو کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کو بتلائیں تا کہ امت روز قیامت سے قبل اس کی تیاری کرے۔ قیامت اتنی خوفناک اور دہشت ناک ہوگی کہ حضرت آدم سے لے کر حضرت عیسیٰ تک ہر نبی نے قیامت کی ہولناکی سے پناہ مانگی اور اپنے امتیوں کو اس کی خبر دی مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی آمد کی خبر کے ساتھ ساتھ اس کی علامات بھی بتلائیں جن میں ایک علامت بعثت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ مجھے اور قیامت کو اتنا قریب بھیجا گیا ہے جتنا شہادت والی انگلی اور

درمیانی انگلی ایک دوسرے کے قریب ہے۔ (بخاری، مسلم، مسند احمد)

لہٰذا قیامت کی سب سے پہلی چھوٹی نشانی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم اور قیامت کے درمیان کسی نبی نے نہیں آنا۔

(حضور تذکرہ قرطبی جلد 710/1)

## حضور مختارکل کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ظاہری

قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات بھی ہے چنانچہ سیّدنا عوف بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں غزوۂ تبوک میں حاضر ہوا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: قیامت سے پہلے چھ نشانیاں واقع ہوں گی۔

میرا وصال ہوگا، بیت المقدس فتح ہوگا، موت کی بیماری جیسے بکریوں میں بیماری پڑتی ہے یعنی طاعون، باوجود کثرت مال آدمی سو اشرفیاں بھی نہ لے کر خوش ہوگا، ایک بلا جو عرب کے ہر گھر میں گھس جائے گی، تمہارے اور نصاریٰ کے درمیان صلح ہوگی عہد شکنی اور غداری کریں گے اور اسی (۸۰) جھنڈے تلے بارہ ہزار فوج ہوگی۔

(صحیح ابن ماجہ، کتاب الفتن، باب اشراط الساعۃ 3267/2)

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات بھی قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے یہ ایک سب سے بڑی مصیبت تھی جو مسلمانوں پر نازل ہوئی چنانچہ سیّدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جس روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت فرما کر مدینہ طیبہ میں داخل ہوئے تو مدینہ کی ہر ہر شئے منور ہوگئی تھی لیکن جس روز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہوا اس روز مدینہ کی ہر شئے تاریک نظر آنے لگی۔ صحابہ رضی اللہ عنہم فرماتے ہیں کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دفن کرنے کے بعد ہاتھوں سے ابھی مٹی بھی نہیں جھاڑی تھی کے کہ ہمارے دلوں میں ایک تغیر سا محسوس ہونے لگا۔ (ترمذی حدیث 3622، جلد 10 صفحہ 87 ابن ماجہ، حدیث 1631)

## وضاحت

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کی خبر سے اگرغم واندوہ سے ہر صحابی کے ہوش اڑے ہوئے تھے اوران پرغم والم کا پہاڑ ٹوٹا ہوا تھا لیکن سیّدنا عمر کی حالت کچھ عجیب تھی۔ آپ کی وفات کی خبر سنتے ہی ان کے ہوش اڑ گئے وہ تلوار ہاتھ میں لئے مسجد میں ادھر ادھر پھر رہے تھے اور کہہ رہے تھے کہ منافقین یہ سمجھتے ہیں کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم انتقال فرما گئے ہیں لیکن آپ کی وفات ہرگز نہیں ہوئی بلکہ آپ اپنے رب کے پاس تشریف لے گئے ہیں جس طرح سیّدنا موسیٰ علیہ السلام تشریف لے گئے تھے اور اپنی قوم سے چالیس رات غائب رہ کر پھر واپس آ گئے تھے حالانکہ واپسی سے قبل کہا جارہا تھا کہ وہ انتقال کر چکے ہیں۔ خدا کی قسم! آپ بھی اسی طرح واپس آ جائیں گے اوران لوگوں کو نیست و نابود کر دیں گے جو یہ سمجھتے ہیں کہ آپ انتقال کر گئے ہیں۔ (ابن ہشام جلد 2 صفحہ 655)

سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال کی قیامت خیز خبر نے تمام اہل مدینہ کو اس قدر متاثر کیا کہ ان کے ہوش اڑ گئے کوہ غم ٹوٹ پڑا تمام عالم ان کے لئے تاریک ہو گیا سیّدنا عثمان رضی اللہ عنہ پر جیسے سکتہ طاری ہو گیا ہو بات کرنی ان کے لئے مشکل ہو گئی تھی۔ سیّدنا علی رضی اللہ عنہ روتے روتے بے ہوش ہو گئے سیّدنا فاطمۃ الزہرہ رضی اللہ عنہ نے فرط غم سے فرمایا: ہائے بابا جان آپ نے اپنے رب کی آواز پر لبیک کہا۔ آپ کا ٹھکانہ جنت الفردوس ہے۔ ازواج مطہرات خصوصاً سیّدنا عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بر رنج و غم کا کوہِ گراں گزرا قلم کو اس کے لکھنے کی تاب نہیں سیّدنا عباس رضی اللہ عنہ کی پریشانی اور رنج و غم بھی دیدنی تھا ہر ایک صحابی غم سے نڈھال سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ کیا ہو گیا تھا؟ ہر ایک کے ہوش اڑے ہوئے تھے روز روشن میں مدینہ طیبہ میں انہیں اب ہر طرف تاریکی نظر آنے لگی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات پر سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ نہایت جوش میں تھے۔ برہنہ تلوار ہاتھ میں تھی مسجد میں جوش سے ادھر ادھر دیوانہ وار پھر رہے تھے۔ کسی کی مجال نہ تھی کہ ان کے سامنے یہ کہہ سکے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا واقعی انتقال ہو گیا ہے۔

سیّدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ حضور جان کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال سے کچھ دیر پہلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحت سے مطمئن ہوکر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت لی کہ اپنے گھر ''سخ'' تشریف لے گئے تھے۔ ابھی وہ اپنے مکان پر پہنچے ہی تھے کہ یہ جان گداز خبر ان کو ملی۔ وہ فوراً اپنے گھوڑے پر سوار ہوکر واپس مدینہ پہنچے۔ مسجد نبوی کے دروازے پر گھوڑے سے اُترے اور نہایت غمگین حالت میں سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کے حجرہ کی طرف بڑھے حجرہ میں داخل ہوکر دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جسد اطہر بستر پر پڑا ہے اور تمام ازواج مطہرات آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اردگرد نہایت غمگین بیٹھی ہیں۔

سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کی آمد کا سن کر سوائے عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے تمام ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن نے پردہ کر دیا اور اپنے منہ ڈھک لئے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے چہرۂ انور سے چادر کو ہٹایا اور پیشانی مبارک کو بوسہ دیا اور آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے اور یہ کہا:

وا نبیا و اخلیلا و اصفیا: تین مرتبہ یہ الفاظ دہرائے سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ نے تو یہ کہا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر جو حالت طاری ہوئی ہے وہ موت نہیں ہے، لیکن صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے پیشانی کو بوسہ دے کر فرمایا: ''میرے ماں باپ آپ پر قربان، آپ موت وحیات دونوں حالتوں میں کیسے پاکیزہ ہیں۔ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے اللہ تعالیٰ آپ کو دو موتوں کا مزا کبھی نہ چکھائے گا۔''

(بخاری جلد ا صفحہ 517)

## پرسوز واعظ

سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ کی بات سے لوگوں کو سخت حیرانی ہو رہی تھی۔ مسلمان سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ کی بات سے کچھ تذبذب میں پڑ گئے۔ سیّدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے آتے ہی اس بات کو بھانپ لیا۔ چنانچہ آپ رضی اللہ عنہ حجرہ مبارک سے باہر تشریف

لائے۔اس وقت بھی سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ لوگوں کو یہی کہہ رہے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات واقع نہیں ہوئی سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ کو دیکھ کر سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا ''عمر بیٹھ جاؤ''

سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ پر اس وقت کچھ عجیب کیفیت طاری تھی۔اس لئے انہوں نے بیٹھنے سے انکار کر دیا۔صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے جب سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دیکھا تو وہ ان کی طرف متوجہ ہوئے۔اب سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ کو چھوڑ کر منبر نبوی کی طرف بڑھے اور لوگوں سے فرمایا کہ خاموش ہو کر بیٹھ جائیں چنانچہ سب لوگ سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بات سننے کے لئے خاموش بیٹھ گئے۔سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: لوگو! جو کچھ میں کہنا چاہتا ہوں اسے نہایت غور سے سنو اس وقت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا ہم پلہ کون ہوسکتا ہے جو سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی ایسی تصدیق کرنے والے تھے کہ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کسی کو خلیل بناتے تو ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سوا اس کا کوئی اور مستحق نہ ہوتا۔اسی لئے ہمہ تن گوش ہو کر سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ارشادات سننے کے لئے بیٹھ گئے چنانچہ سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حمد و ثناء کے بعد فرمایا۔

''لوگو جو کچھ جو شخص محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عبادت کیا کرتا تھا اسے جان لینا چاہئے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم تو وفات پا گئے اور جو شخص اللہ تعالیٰ کی عبادت کیا کرتا تھا وہ جان لے کہ اللہ تعالیٰ زندہ ہے اور اس پر کبھی موت نہیں آسکتی اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے محمد نہیں ہیں مگر اللہ کے رسول ان سے پہلے اور بھی بہت سے رسول گزر چکے ہیں سو اگر آپ کا انتقال ہو جائے یا آپ شہید ہو جائیں تو کیا تم لوگ دین سے پھر جاؤ گے اور جو شخص دین اسلام سے پھر جائے گا تو وہ اللہ تعالیٰ کو ذرہ برابر بھی نقصان نہیں پہنچا سکتا اور عنقریب اللہ تعالیٰ شکر کرنے والوں کو جزا دے گا۔ (بخاری، جلد 2 صفحہ 640)

لوگوں کا رخ سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کی طرف دیکھ کر وہ عمر رضی اللہ عنہ جو پہلے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے کہنے کے باوجود نہ بیٹھے تھے اپنی بات کہنے سے خاموش ہوئے۔اب

نہایت خاموشی سے ابوبکر رضی اللہ عنہ کی تقریر سنتے رہے جب انہوں نے آیت مذکور ہو (وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ الخ) پڑھی تو سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ کے پاؤں لڑکھڑا گئے اور انہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کا یقین ہو گیا عمر رضی اللہ عنہ کی تقریر کی وجہ سے جو لوگ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بارے متذبذب ہو گئے تھے۔ انہیں بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کا پورا یقین ہو گیا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ یہ آیت انہوں نے آج ہی سنی تھی۔

## کیفیت صحابہ کرام علیہم الرضوان

سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میری حالت بھی کچھ یہی ہو گئی کہ گویا میں نے آج ہی ان آیات کو پڑھا ہے اور اپنے خیال سے رجوع کر لیا۔ (قرطبی، جلد 4 صفحہ 223)

سیّدنا سعید بن المسیب فرماتے ہیں کہ سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: خدا کی قسم! میں نے جونہی ابوبکر رضی اللہ عنہ کو یہ آیت تلاوت کرتے ہوئے سنا میں نہایت دہشت زدہ اور متحیر ہو کر رہ گیا یہاں تک کہ میرے پاؤں میرا بوجھ نہیں اٹھا رہے تھے اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اس آیت کی تلاوت کرتے سن کر زمین پر گر پڑا کیونکہ مجھے یقین ہو گیا کہ واقعی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہو چکی ہے۔ (بخاری جلد 2 صفحہ 641)

یہ تھی وہ مختصر سی داستان صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے غم والم کی جو آپ علیہ السلام کی وفات واقعات سے انہیں لاحق ہوئی۔

## شق القمر

مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں چاند کا پھٹنا قربِ قیامت کی نشانیوں میں سے ہے۔ قرآن مجید میں اس علامت کے بارے میں ارشاد ہے۔

''قیامت قریب آ گئی اور چاند پھٹ گیا یہ اگر کوئی معجزہ دیکھتے ہیں تو منہ پھیر لیتے ہیں اور کہہ دیتے ہیں یہ پہلے سے چلا آتا ہوا جادو ہے''۔ (القمر: 2)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اہل مکہ نے رسول اکرم شاہ بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم سے قیامت کی کوئی نشانی مانگی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چاند کا پھٹ جانا دکھایا۔ (بخاری شریف، کتاب المناقب)

## وضاحت

اہل مکہ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے قیامت کی نشانی کے طور پر کوئی معجزہ طلب کیا تو اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو چاند کے دو ٹکڑے ہونے کی اطلاع دی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کفار مکہ کی توجہ اس طرف دلائی جسے ''تاریخ فرشتہ'' کے مطابق اہل مکہ کے علاوہ دنیا کے بعض لوگوں نے بھی دیکھا۔ یہ حضور کے معجزوں میں سے ایک انمول معجزہ تھا۔ حضرت جبیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دور میں چاند کے دو ٹکڑے ہو گئے۔ ایک ٹکڑا ایک پہاڑ پر اور دوسرا دوسرے پہاڑ پر گر گیا اور لوگوں نے کہا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم پر جادو کر دیا۔ (صحیح بخاری صحیح مسلم)

## ایک عظیم حادثہ کی اطلاع

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ تم لوگ اپنے امام (امیر المومنین) کو قتل کرو گے اور آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ تلواروں سے جنگ کرو گے اور تمہارے بدترین لوگ تمہاری دنیا کے وارث ہوں گے۔ (مشکوٰۃ جلد 2 صفحہ 459)

## وضاحت

یہ حدیث ترمذی جلد 2 ص 292 باب امر بالمعروف میں بھی ہے اس حدیث میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی اس ظہور کی نشانی دی ہے کہ مسلمان خود اپنی تلواروں سے امیر المومنین قتل کریں گے اور مسلمان آپس میں جنگ کریں گے اور دنیا کی دولت

وسلطنت وحکومت بدترین انسانوں کے ہاتھوں میں آ جائے گی۔ قیامت کی یہ نشانیاں ظاہر ہوچکیں اور قیامت سے پہلے بھی ان نشانیوں کا مزید ظہور ہوگا۔ تاریخ اسلام گواہ ہے کہ سب سے پہلے مصر کے چند منحوس اور باغی مسلمانوں نے 35 ھ میں امیر المومنین حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو شہید کر ڈالا۔ پھر چالیس ہجری میں بدنصیب عبدالرحمان بن ملجم مرادی کی تلوار سے امیر المومنین حضرت ابی بن طالب رضی اللہ عنہ نے جامِ شہادت نوش فرمایا پھر یزید کے دور حکومت میں 10 محرم 61 ھ میں مسلمانوں ہی نے حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کو کربلا کے میدان میں شہید کیا۔ پھر اس کے بعد عباسیوں کے دور حکومت میں تو خلفاء اور امیر المومنین کے قتل کا تانتا بندھ گیا اور مسلمانوں کی خانہ جنگی کا یہ عالم ہوا کہ امیر المومنین حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد جو لڑائیوں کا سلسلہ شروع ہوا تو بڑھتے بڑھتے یہ نوبت پہنچ گئی کہ خاندان بنو امیہ کے کچھ بدترین انسانوں کے ہاتھوں میں سلطنت کی باگ ڈور آ گئی اور بار بار خونریز لڑائیوں اور خانہ جنگیوں میں مکہ مدینہ اور شام وعراق کے بے شمار مسلمان، مسلمانوں کی تلواروں سے قتل ہوئے جو تاریخ اسلام کے وہ اوراقِ غم ہیں کہ جن کے تصور سے ہی ایک دردمند اور حساس مسلمان لرزہ براندم ہو جاتا ہے۔

## کثیر التعداد جانثاروں کی شہادت

63 ھ میں یزید نے مسلم بن عقیل کو 20 ہزار لشکر کا سپہ سالار بنا کر مدینہ منورہ پر چڑھائی کا حکم دیا اور اس لشکر نے رسول اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کے دربار اور مدینہ منورہ کے کوچہ و بازار میں وہ طوفان برپا کیا کہ جس کو کفار بھی دیکھ نادم اور شرمسار ہو جائیں۔ ان خونخواروں نے مسلمان ہوتے ہوئے 700 صحابہ کرام عنہم کو انتہائی بے دردی کے ساتھ شہید کیا اور دوسرے عام مسلمانوں کو ملا کر 10000 مسلمانوں کو ذبح کر ڈالا پھر یہی ظالموں کا لشکر مکہ مکرمہ پر حملہ آور ہوا اور ان بدباطنوں نے حرم الٰہی میں یہاں

ایک پرندہ کا خون بہانا بھی جائز نہیں ہے۔ مسلمانوں کو قتل کیا اور خانہ کعبہ پر نجاست ڈالی۔ پھر کعبہ معظّمہ میں آگ لگا دی جس سے کعبہ معظّمہ کی چھت اور غلاف جل گیا۔ یہاں تک کہ خانہ کعبہ کے تمام تبرکات کو جلا ڈالا۔ انہی تبرکات میں حضرت اسماعیل علیہ السلام کے فدیہ میں قربانی کئے ہوئے دنبہ کے وہ سینگ بھی جل گئے جو سینکڑوں برس سے کعبہ مکرمہ میں بطور تبرک رکھے ہوئے تھے۔ پھر 73ھ میں بنو امیہ کے بادشاہ عبدالملک بن مروان حجاج بن یوسف ثقفی ظالم کے ساتھ ایک عظیم لشکر مکہ معظّمہ بھیجا اور اس لشکر نے حرم الٰہی میں سینکڑوں مسلمانوں کو ذبح کر ڈالا اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما خلیفۃ المسلمین تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پھوپھی زاد بھائی حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ (جنتی صحابی) کے فرزند اور امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے نواسے تھے، حجاج بن یوسف ظالم کی فوجوں نے اس مقدس اور بزرگ صحابی کو شہید کر کے ان کی لاش کو سولی پر چڑھا دیا۔ الغرض اسی طرح لگاتار خانہ جنگیوں کا سلسلہ جاری رہا اور ہزاروں بلکہ لاکھوں مسلمان، مسلمانوں کے ہاتھوں قتل ہوتے رہے۔

## امان کن کے لئے

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت کے بہترین لوگ تھے۔ حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ بے شک آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ستارے آسمان کے لئے امان ہیں جب ستاروں کا نکلنا بند ہو جائے گا تو پھر آسمان پر وہی آجائے گا جس کا وعدہ کیا گیا میں اپنے صحابہ کے لئے امان ہوں اور میرے صحابہ میری امت کے لئے امان ہیں اور میرے صحابہ میری اُمت کے لئے امان ہیں پھر جب میں چلا جاؤں گا تو میرے صحابہ میری امت کے لئے امان ہوں گے (یعنی میرے بعد صحابہ کی برکت سے اُمت فتنوں سے بچتی رہے گی) پھر جب میرے صحابہ چلے جائیں گے تو ان کے بعد وہ فتنے آن پڑیں گے جن سے ڈرایا جاتا

ہے۔(مسلم)

## وضاحت

اس حدیث میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دور کے ختم ہونے کو قیامت کی دوسری دونشانیوں کے ساتھ ملایا گیا ہے۔

ایک ستاروں کا ختم ہونا اور شہاب ثاقب کا ٹوٹ کر گرنا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال۔ بے شک احادیث سے یہ بات بھی ثابت ہے کہ جب صالحین اور نیکو کار ختم ہو جائیں گے تو بعد میں قیامت برے لوگوں پر ہی قائم ہوگی۔

# مرضِ طاعون

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: قیامت سے پہلے چھ چیزیں یاد رکھو۔تم میں موت پھیلے گی جیسے بکریوں میں طاعون (بیماری) پھیلتا ہے (اور وہ اچانک مرنے لگتی ہیں) طاعون یعنی ''قعاص الغنم'' ایک بیماری ہے جو جانور کو اپنی لپیٹ میں لے لیتی ہے۔اس کی ناک سے ایک مادہ خارج ہونے لگتا ہے اور وہ آناً فاناً مر جاتا ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے موت کی اس کثرت کو ''قعاص الغنم'' سے تشبیہ اس لئے دی ہے کہ طاعون میں بھی بدن میں ایک ایسا ہی زخم ہوتا ہے جس سے ایک سیاہ مادہ خارج ہوتا ہے اور مریض اس کے باعث موت کے منہ میں چلا جاتا ہے۔

# اس کے اسباب

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا حال ہوگا تمہارا جبکہ تم پر پانچ چیزیں آ پڑیں گی خدا کی پناہ کہ تم میں یہ چیزیں ہوں یا تم ان چیزوں کو پالو جب بھی کوئی قوم اعلانیہ طور پر کوئی فحش برا کام کرتی ہے تو اس میں طاعون اور ایسی بیماریاں ظاہر ہو جاتی ہیں جو ان کے اگلوں میں نہ تھیں۔

(رواہ ابن ماجہ والبزار والبیہقی فی شعب ... صححہ الحاکم ومستدرک 513/4)

# قیامت سے قبل

حضرت سلمہ بن نفیل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ ہم اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تشریف فرما تھے کہ ایک آدمی نے پوچھا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا آپ کے پاس آسمان سے کبھی کھانا آیا ہے؟ فرمایا: ہاں۔ کہا: کیسے؟ فرمایا: چھوٹے برتن میں۔ کہا: کیا اس میں سے کچھ باقی بچا؟ فرمایا: ہاں۔ کہا: وہ کہاں ہے؟ فرمایا: اسے دوبارہ اٹھالیا گیا اور میری طرف وحی نازل ہوئی کہ میں تمہارے درمیان ہمیشہ نہیں رہوں گا بلکہ فوت کر لیا جاؤں گا اور میرے بعد تم (صحابہ) بھی کچھ دیر زندہ رہو گے تم (مسلمانوں کی) جماعتیں دیکھو گے جو آپس میں قتل وغارت کریں گی اور قیامت سے پہلے ''موت'' پھیلے گی جو بڑی شدت سے (ہر طرف) پھیل جائے گی۔ اس کے بعد زلزلوں والے سال ہوں گے۔ (احمد 145/4 دارمی 43/1)

17ھ اور 18ھ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کے لئے بہت گراں گزرے 17ھ کے آخر میں مدینہ اور جزیرہ نما عرب میں قحط پڑ گیا۔ اس قحط میں کھیتیاں تباہ اور مویشی ہلاک ہو گئے اور لوگوں کو سخت تکالیف اور مصائب کا سامنا کرنا پڑا قحط کی وجہ یہ ہوئی کہ عرب میں نو ماہ تک پانی کی ایک بوند نہ ٹپکی۔ اس لئے دور دور تک ریت ہی نظر آتی جب ہوا چلتی تو پوری فضا گرد آلود ہو جاتی اور ریت اڑ اڑ کر لوگوں کے منہ پر پڑتی۔ اس لئے لوگوں نے اس سال کو ''عام الرمادہ'' یعنی ریت کا سال کہنا شروع کر دیا۔ دوسری بڑی مصیبت 18 ہجری میں بیت المقدس شہر عمواس میں طاعون پھیلنے سے رونما ہوئی۔ حافظ ابن عسقلانی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یہ علامت بیت المقدس کی فتح کے بعد سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت میں طاعون عمواس کی شکل میں ظاہر ہوئی (فتح الباری جلد 6 صفحہ 278)

یہ طاعون عمواس کے شہر میں 18 ہجری میں پھیلی۔ (والنہایہ البدایہ جلد 7 صفحہ 90)

عمواس بیت المقدس کی شاہراہ پر رملہ سے چھ میل کے فاصلہ پر فلسطین کا ایک شہر

ہے۔(معجم البلدان، جلد 4 صفحہ 15)

اس بیماری سے تقریباً 25 ہزار مسلمان شہید ہوئے جن میں اس اُمت کے امین سیّدنا ابوعبیدہ بن جراح سیّدنا معاذ بن جبل جیسے جلیل القدر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی تھے۔(معجم البلدان جلد 4 صفحہ 158-157، البدایہ والنہایہ جلد 7 صفحہ 94)

ان 25 ہزار شہداء میں اسلامی فوج کے بڑے جرنیل بھی تھے جن میں زیادہ مشہور سیّدنا ابوعبیدہ سیّدنا یزید بن ابی سفیان سیّدنا حارث بن ہاشم سیّدنا سہیل بن عمر سیّدنا عتبہ بن سہیل اور سیّدنا معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ اور اسی مرتبہ کے سینکڑوں اور مجاہدین تھے جنہیں موت میدان جنگ میں تو پچھاڑ نہ سکی لیکن طاعون نے انہیں اپنی بھینٹ چڑھا لیا۔ حارث بن ہشام رضی اللہ عنہ اپنے خاندان کے ستر (70) افراد کے ساتھ مدینہ سے شام گئے تھے لیکن ان میں سے صرف چار افراد بچے اور باقی اس بلائے درمان کی بھینٹ چڑھ گئے۔

## نبیِ غیب داں نے جنگ جمل کی خبر دی

(۱) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ رحمتہ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ’’قیامت قائم نہ ہوگی جب تک مسلمانوں کی دو بڑی جماعتوں کے درمیان لڑائی نہ ہو جائے۔ ان کے درمیان بہت بڑی جنگ ہوگی اور دونوں جماعتوں کا دعویٰ ایک ہی ہوگا کہ (وہ دین کے لئے جنگ کر رہے ہیں) (مسلم شریف)

## جنگ اول

یہ جنگ سیّدنا عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد حضرت علی اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کی فوجوں کے درمیان 36 ہجری میں ہوئی۔ اہل علم کے نزدیک ان دو جماعتوں سے مراد جنگ جمل اور جنگ صفین میں شریک ہونے والے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جماعتیں ہیں اور یہ دونوں حق پر تھے اور دونوں ہی جماعتیں اللہ کے مقبول

بندوں میں سے تھیں۔

چنانچہ سیّدنا علی رضی اللہ عنہ نے خود اس بات کا اعتراف فرمایا ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ایک خط میں اپنے تمام گورنروں کو لکھا ''بے شک ہم دونوں (سیّدنا علی رضی اللہ عنہ اور سیّدنا معاویہ رضی اللہ عنہ) کا رب ایک ہے ہمارا نبی ایک ہے ہماری دعوت اسلامی بھی ایک ہے نہ ہم ایمان ب اللہ اور تصدیق بالرسول میں معاویہ رضی اللہ عنہ اور اس کے گروہ سے زیادہ ہیں اور نہ وہ ہم سے (ان باتوں میں) زیادہ ہیں۔

(نہج البلاغہ جلد ۲ صفحہ ۱۱۸)

## جنگ دوم

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیویوں سے فرمایا: تم میں سے کون ہوگی جو گھنے بالوں والے اونٹ پر سوار ہو کر (نکلے) گی یہاں تک کہ حوآب (بصرہ کا علاقہ) کے کتے اس پر بھونکیں گے۔ اس کے دائیں بائیں لاشوں کے ڈھیر لگے ہوں گے۔ حسین بن ابی حازم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بنو عامر کے محلے سے گزریں تو کتوں نے بھونکنا شروع کر دیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرمانے لگیں کہ نہیں! مجھے واپس چلے جانا چاہئے کیونکہ میں نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان سنا تھا! (اے ازواج) کیا کیفیت ہوگی کہ جب تم میں سے کسی ایک پر حوآب کے کتے بھونکیں گے۔ (مسند امام احمد)

ابورافع رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضرت نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: علی! تیرے اور عائشہ کے درمیان اختلاف رونما ہوگا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا: یارسول اللہ! میرے ساتھ ہو؟ فرمایا: ہاں! کہا پھر تو میں دنیا کا بد بخت انسان ہو جاؤں گا۔ فرمایا: نہیں۔ جب ایسا مسئلہ واقع ہو تو عائشہ کو مقام امن کی طرف بھیج دینا۔

(مسند احمد)

# منافقین کی خاص

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مالِ غنیمت تقسیم فرما رہے تھے۔ اتنے میں قبیلہ بنوتمیم کا ایک شخص آیا اور گستاخانہ لہجے میں کہنے لگا: یارسول اللہ شاہ بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم مالِ غنیمت کی تقسیم فرمائیں گے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں انصاف نہ کروں گا تو اور کون کرے گا؟ سیّدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ جو قریب ہی تھے اس شخص کی گستاخی پر سخت غضبناک ہوئے اور عرض کی: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اگر اجازت ہو تو اس کی گردن اُڑا دوں؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں اسے جانے دو اس کے ساتھی ایسے لوگ ہیں جو کثرت سے نماز پڑھیں گے اور روزے رکھیں گے یہاں تک کہ تم کو نماز روزے اور ان کے مقابلے میں حقیر معلوم ہوں گے۔ وہ لوگ قرآن پڑھیں گے لیکن وہ ان کے گلے سے نیچے نہیں اترے گا وہ دین کے حلقے سے اس طرح نکل جائیں گے جس طرح تیر نشان سے باہر نکل جاتا ہے۔ بعض کتب احادیث میں یہ روایت اس اضافے کے ساتھ منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ فرمایا، لوگوں کے اندر ایک سیاہ آدمی پیدا ہوگا جس کے دونوں بازوؤں میں عورت کے پستان کے مانند گوشت لٹکتا ہوگا۔ یوں فرمایا کہ گوشت کا لوتھڑا لٹکا ہوا ہوگا۔ یہ لوگ مسلمانوں کے انتشار کے وقت پیدا ہوں گے۔

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ:

''میں گواہی دیتا ہوں کہ یہ حدیث میں نے حضور شہنشاہ مدینہ باعث نزولِ سکینہ آمنہ کے لال سے سنی ہے اور میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے (نہروان میں) ان سے جنگ کی تھی اور میں اس جنگ میں ان کے ساتھ تھا ان لوگوں میں ایک بندہ قیدی بنا کر لایا گیا تو اس میں من وعن وہی چیزیں تھیں جو نبی کریم رحمت ہ اللعالمین مرادالمشتاقین صلی اللہ علیہ وسلم نے (بطور نشانی) بیان فرمائی تھیں۔

(صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ابی داؤد، جامع ترمذی، سنن نسائی، ابن ماجہ)

# قرآن ان کے خلق سے نیچے نہ اترے گا

حضور سرورِ کون ومکاں، سیّد انس وجان صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ مسلمانوں میں ایسے لوگ نکلیں گے جو نو عمر بے وقوف ہوں گے۔ ظاہری طور پر قرآن وحدیث پڑھیں گے مگر درحقیقت ایمان کا نور ان کے حلق سے نیچے نہیں اُترے گا وہ دین سے اس طرح خارج ہو جائیں گے جس طرح تیر شکار کے جانور سے پار نکل جاتا ہے تم ان لوگوں کو جہاں پاؤ بلا تامل قتل کرو کیونکہ ان کے قتل میں روزِ قیامت اجر ملے گا۔ (بخاری شریف)

اس کے علاوہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما خارجیوں کو اللہ کی بدترین مخلوق سمجھتے تھے اور کہا کرتے کہ یہ لوگ کافروں کے بارے میں اترنے والی آیات کو مسلمانوں پر چسپاں کیا کرتے تھے۔ (بخاری شریف)

قیامت کی یہ نشانی ظاہر ہو چکی ہے ایک حدیث میں حضور پرنور شافع محشر آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم نے اس قوم کا نام بھی بتایا ہے کہ یہ خارجیوں کا فرقہ ہے۔ یہ لوگ حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کی لڑائیوں کے وقت ظاہر ہوئے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس فرقہ والوں سے ''نہروان'' میں جہاد فرمایا اور ان لوگوں کا قتل عام کیا پھر بھی کچھ لوگ باقی بچ گئے اور ان لوگوں نے مقام ''حرورا'' جو عراق میں واقع ہے اپنا ایک مضبوط اڈا بنا لیا۔ اسی لئے یہ لوگ فرقہ مرویہ کہلانے لگے پھر اسی فرقہ کی بہت سی شاخیں ہو گئیں جن میں فرقہ معتزلہ کو بہت شہرت ہوئی۔ یہاں تک کہ ان لوگوں کا اقتدار شاہی درباروں میں بھی بڑھ گیا اور ان لوگوں نے علماء کو بڑی بڑی ایذائیں دے کر خوب اپنے باطل مذہب کا پرچار کیا اور اسلام کو بے حد نقصان پہنچایا۔ خوارج نے ایک موقع پر حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو کافر قرار دے کر حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جنگ لڑی اور کوفہ کے قریب حرورا نامی بستی میں آباد ہو گئے۔ انہوں نے عبداللہ بن جناب رضی اللہ عنہ کو قتل کیا اور ان کی بیوی کا پیٹ پھاڑ ڈالا۔ چنانچہ حضرت علی

رضی اللہ عنہ نے نہروان کے مقام پر خارجیوں سے جنگ لڑی اور ان کو شکست سے دوچار کیا۔

## نہروں کی پیشن گوئی

حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم نے مکہ اور مدینہ اور اطراف کے علاقوں میں ایک عرصہ دشمنوں سے جہاد کرتے ہوئے گزارا۔ پھر حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ راحت قلب وسینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی کہ کچھ سال کے بعد امن بڑھ جائے گا اور خوشحالی پھیل جائے گی۔ ایک دوسرے موقع پر آپ حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی جب تک عرب کی سرزمین میں سرسبز باغات اور نہریں نہ ہوں۔ (مسند احمد)

## بہترین ماحول

حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نبی کریم رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر تھا کہ ایک صاحب آئے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے فقر وفاقے کی شکایت کی پھر دوسرے صاحب آئے اور راستے کی بدامنی کی شکایت کی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عدی تم نے مقام حرہ دیکھا ہے؟ (جو کوفہ کے پاس ایک بستی ہے) میں نے عرض کیا کہ میں نے دیکھا تو نہیں البتہ اس کا نام میں نے سنا ہے۔ حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر تمہاری زندگی کچھ اور لمبی ہوئی تو تم دیکھو گے کہ ایک عورت حیرہ سے اپنی سواری پر تنہا سفر کرے گی اور (مکہ پہنچ کر) کعبہ کا طواف کرے گی جبکہ اسے اللہ کے سوا کسی کا خوف نہ ہوگا۔ میں نے (حیرت سے) اپنے دل میں کہا: پھر قبیلے طے کے وہ ڈاکو کہاں ہوں گے جنہوں نے شہروں میں (فتنہ، فساد اور لوٹ مار کی) آگ سلگا رکھی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ

وسلم نے فرمایا اگر تم کچھ دیر مزید زندہ رہے تو کسریٰ کے خزانے (تم پر) کھولے جائیں گے۔ (حیرت سے) بول اُٹھا کسریٰ بن ہرمز (شاہِ ایران)! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں: کسریٰ بن ہرمز! اور اگر تم کچھ دن مزید زندہ رہے تو یہ بھی دیکھو گے کہ ایک آدمی اپنے ہاتھ میں سونا چاندی لے کر نکلے گا اور اسے کسی ایسے آدمی کی تلاش ہوگی جو (اس کی زکوٰۃ) قبول کرے لیکن اسے کوئی ایسا آدمی نہیں ملے گا جو اسے قبول کرے۔ حضرت عدی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حیرہ سے اپنی سواری پر تنہا سفر کرنے والی عورت (والی پیش گوئی) کو تو خود دیکھ لیا کہ اس نے کعبہ کا طواف کیا اور اسے اللہ کے سوا اور کسی (ڈاکو وغیرہ) کا (راستے میں) خوف نہیں تھا۔ مجاہدین کی اس جماعت میں بھی میں خود شریک تھا جنہوں نے کسریٰ بن ہرمز کے خزانے فتح کئے اور اگر تم لوگ کچھ عرصہ زندہ رہے تو یہ بھی دیکھ لو گے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک شخص ایک ہاتھ میں (زکوٰۃ کا مال سونا چاندی) بھر کر نکلے گا (مگر اسے لینے والا کوئی نہیں ملے گا کہ ہر کوئی خوش حال ہوگا) (بخاری: کتاب المناقب باب علامت النبوۃ قیامت کی نشانیاں، صفحہ 47)

## وضاحت

مذکورہ حدیث سے معلوم ہوا کہ قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی یہ ہے کہ روز قیامت سے قبل ہر طرف امن وامان ہوگا۔ لوگوں کو سفر کے وقت کسی قسم کی چوری ڈاکہ کا خوف نہیں ہوگا۔ یہ نشانی حضرت عدی رضی اللہ عنہ کے مطابق حضرت عمر بن عبدالعزیز کے دور میں پوری ہو چکی ہے۔ آپ سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کے دور میں بے مثال امن وامان وعدل وانصاف تھا۔ حتیٰ کہ سفر کے دوران کسی کو مال کے لٹ جانے کا خوف نہیں ہوتا تھا کیونکہ مؤرخین کے مطابق آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں 100 مسلمان زکوٰۃ ادا کرتے تھے۔ اس وجہ سے ایک وقت ایسا بھی آیا کہ زکوٰۃ دینے والے بہت تھے مگر لینے والا کوئی نہ تھا۔

# لوگ تکبر کرنے لگیں

قیامت کی وہ نشانیاں ظاہر ہو چکی ہیں جن کے بارے میں جان دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں خبر دی ہے ان میں سے ایک نشانی امام بخاری رحمتہ اللہ علیہ نے یہ لکھی کہ: سیّدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے قیامت کے بارے میں سوال کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت کا علم تو مجھے نہیں ہے البتہ اس کی نشانیاں میں تمہیں بتاتا ہوں۔ ان علامات قیامت میں سے ایک یہ ہیں: جب بکریوں کے چرانے والے بڑی بڑی بلڈنگوں کی تعمیر وتکبر اور غرور کرنے لگیں۔ (بخاری ومسلم)

مسلم کی ایک روایت میں ہے کہ: جب تو دیکھے ننگے بدن ننگے پیر فاقہ زدہ چرواہے بڑی بڑی عمارتیں بنانے لگیں۔

# بلند عمارتیں بنانے والے

مسند احمد حنبل کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا: یارسول اللہ! اونٹوں والے ننگے پاؤں والے کون ہیں (جو بڑی بڑی بلڈنگوں میں غرور تکبر سے رہیں گے اور اس پر فخر کریں گے؟) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عرب۔

(مسند احمد، جلد 3 صفحہ 332-334 مجمع الزوائد جلد 1 صفحہ 38)

جہاں تک مذکورہ حدیث کے اس حصہ کا تعلق ہے کہ ننگے پیر اور ننگے بدن والے تنگدست اور بکریاں چرانے والے اونچی اونچی عمارتیں بنائیں گے اور ان کی بلندی پر فخر کریں گے تو اس کی عصری تطبیق اس طرح کی جا سکتی ہے کہ آج عرب ریاستوں میں جہاز بنتا ہے نہ کمپیوٹر ٹینک بنتا ہے نہ جان بچانے والی ادویات لیکن 160 منزلہ برج خلیفہ (دبئی) ضرور بنتا ہے۔

ایک روایت میں ہے کہ: عمارتوں والے بڑی بڑی عمارتیں بنانے میں ایک

دوسرے کا مقابلہ کریں گے۔ (مسند احمد حنبل)

حافظ ابن حجر رضی اللہ عنہ نے لکھا کہ ''تطاول فی البنیان'' کا مطلب یہ ہے کہ جو شخص بھی گھر بنائے گا۔ اس کا ارادہ یہ ہوگا کہ وہ دوسرے کے گھر سے اونچا اور رافع ہو اور یہ بھی مطلب ہے کہ زینت و آرائش میں وہ دوسروں پر فخر و مباہات کا اظہار کرے گا۔

(فتح الباری جلد 13 صفحہ 88)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ پیش گوئی اپنی آنکھوں سے بچی دیکھ رہے ہیں کہ لوگ آج بھی اپنی بڑی طویل وعریض عمارتوں اور مکانوں پر فخر محسوس کر رہے ہیں اور ہر شخص کی یہ خواہش ہے کہ اس کا مکان دوسرے سے اعلیٰ وارفع ہو۔

## سلام کرنے کا عجیب انداز

سلام میں پہل کرنا چاہئے وہ عام آدمی ہو یا خاص ہو یہ سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے سلام میں پہل کرنے والے کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تکبر سے بری ہونے کی بشارت دی ہے اور صرف خاص خاص جان پہچان والے کو سلام کرنا یہ قیامت کی ان علامات میں سے ہیں جو وجود میں آچکی ہیں۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ قیامت کی نشانیوں میں سے ہیں کہ ایک آدمی دوسرے آدمی کو صرف جان پہچان کی وجہ سے سلام کرے۔

(مسند امام احمد صفحہ 509/11)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا یہ قیامت کی علامت ہے کہ آدمی سلام صرف اسے کرے گا جسے وہ پہچانتا ہے۔

(طبرانی، صحیح الجامع الصغیر للالبانی)

## شرعی حکم

سلام کرنے کا یہ حکم ہے کہ چھوٹا بڑے کو سلام کرے گزرنے والا بیٹھے ہوئے کو اور کم

لوگ زیادہ لوگوں کو سلام کریں۔ (بخاری جلد 2 صفحہ 921)

دوسرا ادب یہ بتایا گیا ہے کہ جن الفاظ میں کوئی سلام کرے تم اس سے بہتر الفاظ میں اس کا جواب دو چنانچہ سیّدنا عمران بن حصین رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا السلام علیکم: آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دس نیکیاں دوسرے شخص نے آکر کہا السلام علیکم ورحمتہ اللہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بیس نیکیاں پھر ایک شخص نے آکر کہا السلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ رسول اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تیس نیکیاں۔

(ترمذی صفحہ ۳۵۸ بحوالہ قیامت اور علامات قیامت صفحہ ۲،۳،۱)

## خواتین مردوں کے شانہ بشانہ

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت سے پہلے تجارت اس قدر عام ہوگی کہ بیوی اپنے شوہر کی معاون ہوگی۔

(رواہ احمد 1/501)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ رضی اللہ عنہ حضور سیّد دو عالم فخر بنی آدم مکی مدنی سرکار صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ قیامت سے کچھ پہلے یہ علامتیں ظاہر ہوں گی۔ خاص خاص لوگوں کو سلام کہنا تجارت کا یہاں تک پھیل جانا کہ عورتیں مردوں کے ساتھ تجارت میں شریک اور مددگار ہوں گی۔ رشتہ داروں سے قطع تعلق ظلم کا طوفان برپا ہونا جھوٹی گواہی کا عام ہونا اور سچی گواہی کو چھپانا۔

(اخرجہ، احمد والبخاری فی الادب المفرد والحاکم وصحہ، درمنثور، صفحہ 55 ج 6)

### وضاحت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ پیشن گوئی بالکل صحیح اور ثابت ہو رہی ہے۔ تجارت پوری دنیا میں عام ہوگئی ہے اور اب ہر کمپنی کی ڈائریکٹر اور حصہ دار عورتیں بھی ہیں بلکہ عورتوں نے اپنی الگ تجارت اور الگ کاروبار شروع کیا ہوا ہے اور بعض عورتوں کو

پرائیویٹ سیکرٹری کے طور پر رکھا ہوا ہے۔

## دولت کی کثرت

حضرت عمرو تغلب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت کی نشانیوں میں سے یہ ہے کہ:

مال عام ہو جائے گا اور بڑھ جائے گا۔ تجارت عام ہو جائے گی علم ظاہر ہو گا۔ ایک آدمی مال فروخت کرے گا پھر انکار کر دے گا۔ کہے گا نہیں پہلے میں فلاں تاجر سے مشورہ کر لوں (یعنی بدعہدی کرے گا) اور ایک بڑے محلّہ میں کوئی لکھنے والا (یعنی منشی محرر وغیرہ) تلاش کیا جائے گا تو نہیں ملے گا۔ (رو النسائی، کتاب البیوع باب التجارۃ صفحہ 4150/3)

ہمارا اور آپ کا مشاہدہ ہے کہ بڑے بڑے تاجر جب کوئی سودا کرتے ہیں تو تار ٹیلی فون کے ذریعہ اپنے دوسرے ساتھیوں سے جو کسی دوسرے شہر میں رہتے ہیں کہ کہیں بھاؤ کم یا زیادہ نہ ہو گیا ہو یا اس کے شریک نے اس مال کا سودا کسی اور سے کر لیا ہو وغیرہ وغیرہ۔ اب اس تاجر کے لئے جو اس تاجر سے دور بیٹھا ہے یا کسی اور علاقہ یا کسی اور شہر میں ہے۔ اس سے سودا کرتے وقت مشورہ کرنا سوائے ٹیلی فون یا ٹیلی گرام کے کسی اور چیز سے ممکن نہیں۔

### ایک اعتراض:

آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرمان ہے کہ ایک بڑے محلے میں کوئی لکھنے والا تلاش کیا جائے تو نہیں ملے گا حالانکہ آپ حضور سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے دوسری حدیث میں یہ خبر بھی دی ہے کہ قرب قیامت میں کتابت عام ہو جائے گی۔ اس کا جواب یہ ہے کہ جدید آلات کتابت عام ہو جائے گا مثلاً کمپیوٹر، موبائل فون ایسے آلات جو آواز سن کر اس کو تحریر میں بدل دیں گے۔ اس طرح کے دیگر الیکٹرانک آلات کی کثرت ہو جائے گی تو اس کے نتیجے میں ایک ایسی نسل پروان چڑھے گی جو ہاتھ سے لکھنا جانتی ہی نہ ہو گی یا

پھر لکھنا جانتی ہوگی مگر ان کی لکھائی بالکل بھی اچھی نہ ہوگی۔

## شہادت میں کذب بیانی

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے ان میں سے ایک نشانی جھوٹی گواہی کا دینا ہے یعنی کسی شخص کے بارے میں جھوٹ بول کر اس کو اس کام یا گناہ میں پھنسا دینا جو اس نے کیا نہ ہو ایسا کرنا حرام اور کبیرہ گناہوں میں سے ہے۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم راحۃ اللعاشقین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: قیامت سے پہلے جھوٹی گواہی دی جائے گی اور سچی گواہی چھپائی جائے گی۔ (رواہ احمد: 509/1)

قرآن مجید اور احادیث میں جھوٹی قسم اور جھوٹی گواہی دینے کے بارے میں سخت وعیدیں آئی ہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم میں ارشاد فرمایا اور گواہی نہ چھپاؤ اور جو شخص بھی گواہی چھپائے گا اس کا دل گناہ آلودہ ہے۔ آج ہماری عدالتوں میں آپس میں جھگڑوں میں اور خرید وفروخت میں ہزاروں لوگ جھوٹی قسمیں اس دنیا کے فنا والے سامان کے لئے کھاتے نظر آتے ہیں۔ یہ سب کے سب مذکورہ وعیدوں میں داخل ہیں۔

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس نے جھوٹی قسم کھا کر مسلمان کا حق مارا اور اس پر جہنم واجب اور جنت حرام کردی گئی یہ سن کر ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ وہ حق مارنا معمولی ہو تو؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: چاہے ایک مسواک ہی کیوں نہ ہو۔ (صحیح مسلم، حدیث 137)

سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بیٹھے ہوئے تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا میں تمہیں سب سے بڑے گناہوں کے بارے میں نہ بتاؤں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بات تین مرتبہ فرمائی پھر فرمایا (سب سے بڑے تین گناہ یہ ہیں)

(i) اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرانا

(ii) والدین کی نافرمانی اور

(iii) جھوٹی شہادت دینا۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم تکیہ لگائے بیٹھے ہوئے تھے اور آپ جلدی سے سیدھے بیٹھ گئے اور ان الفاظ کو بار بار دہراتے رہے حتیٰ کہ ہم نے (دل میں) کہا: کاش کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم خاموش ہو جائیں۔ (بخاری، جلد 5 صفحہ 261، مسلم، جلد 2 صفحہ 81-82)

## صادق شہادت کو ظاہر نہ کرنا

حضرت طارق بن شہاب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

(i) جان پہچان کے لوگوں کو سلام کرنا

(ii) تجارت کا عام ہونا حتیٰ کہ بیوی اپنے شوہر کی تجارت میں مددگار ہوگی۔

(iii) قطع رحمی

(iv) جھوٹی گواہی دینا

(v) سچی گواہی کو چھپانا

(vi) قلم کا ظاہر ہونا۔ (مسند امام احمد حنبل)

حضور سرورِ کون و مکان سیّد انس و جان صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات کے مطابق کسی مظلوم مسلمان بھائی کی مدد کرنا یہ ہر مسلمان کا فرض ہے۔ چاہے وہ جان پہچان والا بھی نہ ہو ایسے موقع پر گواہی کو چھپانے سے کسی مسلمان کا حق مارا جا رہا ہو تو یہ گناہ ہے چنانچہ سورۃ بقرہ آیت 283 میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

اور شہادت (گواہی) کو نہ چھپاؤ جو اسے چھپائے گا وہ گنہگار دل والا ہو۔ موجودہ دور میں یہ نشانی کثرت سے موجود ہے۔ آج ہم ظلم ہوتے دیکھتے ہیں مگر ظلم کے خلاف گواہی دینے پر اپنی جان جاتی نظر آتی ہے اس لئے مظلوم کو اس کا حق نہیں ملتا۔

# لاعلمی کی کثرت

اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو علم سیکھنے اور حاصل کرنے کا حکم دیتے ہوئے ارشاد فرمایا: اے محبوب آپ دعا کریں میرے پروردگار میرے علم میں ترقی فرما دے۔ (طٰہٰ، 2:114)

اس وجہ سے صلی اللہ علیہ وسلم خود بھی سیکھتے اور لوگوں کو بھی سکھاتے۔ سیّدنا عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا۔ اللہ تعالیٰ علم عطا کرنے کے بعد تم سے نہیں چھینے گا بلکہ علماء کی ارواح قبض کر کے علم چھینے گا (یعنی جب کوئی عالم انتقام کر جائے گا تو اس کی وفات کے بعد پھر اتنا بڑا عالم نہیں ملے گا جو شخص اس کا قائم مقام ہوگا وہ علم کے اس درجہ پر اور مقام پر فوت شدہ عالم تھا) اور دنیا میں جاہل رہ جائیں گے۔ جو بغیر علم کے فتویٰ دیں گے۔ وہ خود بھی گمراہ ہوں گے اور دوسروں کو بھی گمراہ کریں گے۔ ایک اور روایت میں ہے کہ یہاں تک کہ کوئی بھی عالم باقی نہ رہے گا اور لوگ جاہلوں کو اپنا امام بنالیں گے پھر ان سے دین کے بارے میں سوالات کریں گے اور وہ بغیر علم کے فتویٰ دیں گے۔ وہ خود بھی گمراہ ہوں گے اور دوسروں کو بھی گمراہ کریں گے۔

# لاعلم لوگ رہنما

۲- امام نووی رضی اللہ عنہ نے لکھا ہے کہ اس حدیث سے پتہ چلا کہ علم کے کم ہونے یا علم کے چھننے سے مراد یہ نہیں ہے کہ علماء کے دلوں سے علم محو کر دیا جائے گا بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اہل علم اس دنیا سے انتقال کر جائیں گے اور لوگ جہلاء کو عالم سمجھ کر ان کی تابعداری کرنی شروع کر دیں گے اور وہ اپنی جہالت سے فیصلہ کریں گے وہ غلط فیصلے کر کے اور غلط مسائل بنا کر لوگوں کو گمراہ کریں گے اور خود بھی گمراہ ہوں گے۔

(نووی، شرح مسلم جلد 16 صفحہ 223-224)

حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ پیش گوئی آج کے حالات میں پوری اترتی ہے۔ موجودہ دور میں بہت سے ایسے دنیا دار گریجویٹ ٹی وی میں علماء کی طرح دینی مسائل بتاتے ہیں جن کا مدارس سے دور دور تک کوئی رشتہ نہیں جنہوں نے کبھی مدرسہ کی شکل نہیں دیکھی اور ہمارے بہت سے جاہل عوام علماء کی بجائے ان کے بتائے مسئلے کو ترجیح دیتے ہیں یہ لوگ اسلام کے لبادے میں شیطان کے نمائندے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کی ان سے حفاظت فرمائے۔ ۳- اسی طرح ایک اور حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: (بخاری، جلد 1 صفحہ 178، مسلم جلد 16، صفحہ 222)

قیامت سے قبل ایک زمانہ آئے گا جب جہالت عام ہو جائے گی اور علم اٹھا لیا جائے گا۔ موجودہ دورہ میں یہ نشانی کسی نہ کسی درجے میں موجود ہے لوگ قرآن کے حافظ ہیں مگر ان کی شکلیں یہود و نصاریٰ جیسی ہیں قرآن تو پڑھتے ہیں مگر بغیر سمجھے پڑھتے ہیں اور جو سمجھتے ہیں اس پر عمل نہیں کرتے۔ دین کے احکامات کو سمجھنے کے بعد اس پر عمل نہ کرنے والا قرآن کی نظر میں ایسا ہے جیسا کہ گدھے پر کتابیں لاد دی گئی ہوں۔

## اللہ عزوجل کے ناپسندیدہ لوگ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جہالت کی مذمت کرتے ہوئے فرمایا:

''اللہ تعالیٰ ہر اُکھڑ مزاج سخت طبیعت، بہت پیٹو، بازاروں اور گلیوں میں شور شرابہ کرنے والے، رات کو مردار کی طرح محو خواب رہنے والے دن میں گدھے کی طرح دنیا کے کاموں میں ؟؟؟ رہنے والے امور دنیا سے واقفیت رکھنے والے مگر امور آخرت سے جاہل شخص کو ناپسند فرماتا ہے۔''

(صحیح ابن حبان صفحہ 1/273)

## کوئی منصف نہ ملے گا

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

کہ علم سیکھو اور لوگوں کو سکھاؤ (اسلام کے) فرائض خود بھی سیکھو اور دوسروں کو بھی سکھاؤ۔ قرآن خود بھی پڑھو اور دوسروں کو بھی پڑھاؤ کیونکہ میں تمہارے پاس سے جانے والا ہوں اور علم (بھی) اٹھ جائے گا اور فتنے ظاہر ہوں گے حتیٰ کہ جب کسی معاملہ میں دو شخص جھگڑیں گے تو کوئی فیصلہ کرنے والا تک نہ ملے گا۔ (مشکوٰۃ)

بعض روایات سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ علم سینوں میں سے اٹھالیا جائے گا۔ جب علم اٹھالیا جائے گا اور ہر طرف جہالت کا دور دورہ ہوگا تو لوگ اس قدر جاہل ہو جائیں گے کہ انہیں اسلام کے فرائض کا بھی پتہ نہیں ہوگا کہ وہ کیا ہیں۔

(سنن، ابن ماجہ جلد۲ صفحہ۱۳۴۴ مستدرک حاکم جلد۴ صفحہ۴۷۳، وقال ہذا حدیث صحیح علی شرط مسلم ولم یخرجا، ووافقہ الذھبی حجر اخرجہ ابن ماجہ سند قوی، فتح الباری جلد۱۳ صفحہ۱۶)

## کس طرح لاعلمی کی کثرت ہوگی

حضور پرنور شافع محشر آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ علم ایک بار نہیں اٹھایا جائے گا بلکہ اس کے چند مراحل ہوں گے یعنی لوگوں میں علم موجود ہوگا لیکن وہ ان کے تقاضوں کے مطابق عمل نہیں کریں گے جیسا کہ زید بن لبید کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علم کے اٹھ جانے کا تذکرہ فرمایا تو میں نے کہا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیسے اٹھ جائے گا حالانکہ ہم قرآن پڑھتے ہیں۔ (وہ اپنی اولاد کو پڑھاتے رہیں گے) یہ سلسلہ قیامت تک جاری رہے گا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں تجھے مدینہ کا سمجھدار آدمی سمجھتا تھا کیا یہود و نصاریٰ تورات اور انجیل نہیں پڑھاتے مگر یہ لوگ ان سے کوئی نفع حاصل نہیں کرتے۔ (سنن ابن ماجہ، کتاب الفتن باب ذھاب القرآن والعلم: 4049)

## اللہ عزوجل کا خوف نہ رکھنے والا

سیّدنا جبیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں سیّدنا عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے ملا اور ان سے کہا: کیا آپ نے نہیں سنا کہ آپ کے بھائی ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کیا کہتے

ہیں؟ میں نے انہیں بتایا جو ابوالدرداء رضی اللہ نے کہا: انہوں نے فرمایا ابوالدرداء نے سچ کہا اگر تو چاہتا ہے تو میں تمہیں بتاتا ہوں کہ علم میں سے سب سے پہلے خشوع لوگوں میں سے اٹھایا جائے گا۔ عنقریب ایک شخص جماعت کے لئے مسجد میں داخل ہوگا وہاں وہ ایک شخص کو بھی خشوع کرنے والا نہ پائے گا۔

(ترمذی جلد ۵ صفحہ ۳۱، ۳۲ ابن ماجہ حدیث نمبر ۴۸، ۴ مسند الدارمی جلد ا صفحہ ۸۷)

ایک روایت میں حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا جس میں ان کو یہ بھی پتہ نہ ہوگا کہ نماز کیا ہے، روزہ اور صدقہ کیا۔ (طبرانی)

## امام میسر نہ ہوگا

سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث بھی اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یعنی قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی یہ ہے کہ مسجد والے امامت ایک دوسرے پر ڈالیں گے اور کسی کو امام نہ پائیں گے جو انہیں نماز پڑھائے۔

## علم الفرائض اٹھالیا جائے گا

امام دار قطنی رضی اللہ عنہ اور ابن ماجہ نے اسی سلسلہ میں ایک روایت سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد کیا: ''علم فرائض (علم میراث) سیکھو اور دوسرے لوگوں کو بھی سکھاؤ کیونکہ یہ آدھا علم ہے اور یہ بھلا دیا جائے گا، اور یہ پہلی چیز ہے جو میری اُمت سے چھین لی جائے گی۔'' چنانچہ یہ علم تقریباً چھین ہی لیا گیا ہے کوئی شخص اس پر عمل نہیں کرتا اور نہ ہی علم میراث کے متعلق علم رکھتا ہے۔

(ابن ماجہ، جلد ۲ صفحہ 908 حدیث نمبر 2719 اخرج الحاکم فی المستدرک بحوالہ قیامت کی نشانیاں)

# بخل کی زیادتی

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ آئندہ چل کر زمانہ جلدی جلدی گزرے گا اور علم اٹھ جائے گا۔ فتنے ظاہر ہوں گے ویلقی الشح اور دلوں میں کنجوسی ڈال دی جائے گی اور قتل کی کثرت ہوگی۔

(صحیح بخاری کتاب الفتن 7061، صحیح مسلم 158)

عربی زبان میں کنجوسی کے لئے دو لفظ ہیں ایک بخل اور دوسرا شح لیکن شح بخل سے زیادہ شدید ہوتا ہے بلکہ اس میں بخل کے ساتھ حرص بھی ہوتی ہے۔

(النہایہ فی غریب الحدیث، جلد 2 صفحہ 488)

سیّدنا جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے ایک حدیث امام مسلم رضی اللہ عنہ نے نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

ظلم سے بچو کیونکہ ظلم قیامت کے دن کی تاریکیاں ہیں اور بخل سے بچو کیونکہ تم سے پہلے لوگوں کو بخل نے ہلاک کر دیا اس بخل نے ان کو خون ریزی کرنے اور حلال کو حرام کرنے پر برانگیختہ کیا۔

قاری عیاض رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہو سکتا ہے کہ ہلاکت سے مراد دنیا کی ہلاکت ہو کیونکہ انہوں نے بخل کی وجہ سے ایک دوسرے کا خون بہایا اور اس کا بھی احتمال ہے کہ آخرت کی ہلاکت مراد ہو۔ (نووی شرح مسلم جلد 16 صفحہ 134)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ (قیامت سے قبل) لوگ سخت اور بخیل ہو جائیں گے۔ (مجمع الزوائد 327/7 فتح الباری 15/13)

اسی طرح کی ایک اور حدیث ہے جو حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:

بخل کا عام ہونا قیامت کی نشانیوں میں سے ہے۔

طبرانی نے اوسط میں ابوہریرہ سے روایت کیا کہ سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قسم خدا کی قیامت قائم نہ ہوگی حتیٰ کہ بے حیائی اور کنجوسی پھیل جائے گی۔

## ظالم بادشاہوں کا ہونا

حضور جان کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی جو نشانیاں بتلائیں اس میں سے ایک نشانی ظالم حکمران کی آمد ہے۔ ذخیرہ حدیث میں ان ظالموں کا ساتھ دینے کی ممانعت کی گئی ہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے: آخری دور میں ایسے لوگ پیدا ہوں گے جن کے پاس ایسے کوڑے ہوں گے جو کہ گائے کی دم سے مشابہ ہوں گے جو اللہ کی ناراضگی اور غضب میں صبح شام کریں گے۔ (مسند احمد 250/5)

مسلم شریف کی حدیث میں یہ اضافہ ہے کہ وہ ان کوڑوں سے لوگوں کو ماریں گے۔ مسند احمد کی روایت میں یہ اضافہ ہے کہ ان ظالموں سے دوستی نہ کرنا۔

(مسند احمد، جلد 315/5)

## بد عمل بادشاہوں کا ظہور

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے بعد ایسے حکمران ہوں گے جو میری ہدایت سے منہ پھیریں گے اور میری سنت سے اعراض کریں گے اور ان (کی انتظامیہ) میں ایسے لوگ ہوں گے جن کے جسموں میں شیطانوں کے دل ہوں گے۔

(بخاری کتاب المناقب، باب علامات النبوۃ 3606 / مسلم 1847)

سیّدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم پر کچھ ایسے صاحبان اقتدار مسلط ہوں گے جو مجوسیوں سے بھی بدتر ہوں گے۔ (مجمع الزوائد جلد 5 صفحہ 235 رجالہ رجال الصحیح بحوالہ قیامت اور علامت قیامت)

### وضاحت

بعض علماء کے نزدیک کوڑے سے مراد ہر طرح کے کوڑے ہیں چاہے وہ بجلی کے ہوں یا لکڑی اور چمڑے کے مگر یہ بات ظاہری طور پر خلاف عقل ہے کہ آج کے بادشاہ کوڑے کو استعمال کرنا تو دور کی بات اس کو سال میں ایک مرتبہ دیکھ لیں تو بڑی بات ہے۔ البتہ اس سے مراد دور جدید کے رائفل ہو سکتے ہیں جسے ظالم حکمران اور فوجی لوگوں کو مارنے کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ (واللہ اعلم)

## غیر مسلموں کی پیروی

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے اس میں سے ایک نشانی کافروں اور انگریزوں کی مشابہت اختیار کرتا ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے جو جس کی مشابہت اختیار کرتا ہے وہ اسی میں سے ہے یا دوسرا مفہوم یہ ہے کہ وہ روز قیامت مشابہت کرنے والوں کے ساتھ اٹھایا جائے گا مثلاً اگر کوئی شخص کافروں کی مشابہت کی وجہ سے داڑھی منڈاتا ہے تو وہ روزِ قیامت انہی داڑھی منڈوں کے ساتھ اٹھایا جائے گا۔

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم یقیناً اپنے سے پہلوں کا بالشت بالشت اور ذراع بذراع اتباع کرو گے۔ (جس چیز کی طرف وہ جس قدر بڑھتے تھے تم بھی اسی قدر بڑھو گے جس چیز کی طرف وہ ایک بالشت بڑھے تم بھی ایک بالشت بڑھو گے اور جس چیز کی طرف وہ ایک ذراع یعنی ایک ہاتھ بڑھتے تھے تم بھی اسی قدر بڑھو گے) حتیٰ کہ اگر وہ گوہ کے سوراخ میں داخل ہوئے تھے تو تم بھی داخل ہو گے۔ سوال کیا گیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا پہلوں سے مراد یہود و نصریٰ ہیں؟ ارشاد فرمایا: تو اور کون ہیں۔ (بخاری شریف، کتاب الفتن 3228/2)

ابن ماجہ کی روایت میں یہ اضافہ ہے کہ اگر وہ گوہ کے بل میں ہوئے تھے تو تم بھی اس میں داخل ہو گے۔ (ابن ماجہ، کتاب الاعتصام)

آج ہمارے دل میں یہود ونصاریٰ کی اتنی محبت پیدا ہو چکی ہے کہ ہم ان کی عادات کو اپنانا قابل فخر سمجھتے ہیں اور جس نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے لئے پتھر کھائے آج اس نبی کے طریقہ کو اپناتے ہوئے ہمیں شرم آتی ہے۔ آج اگر انگریز چڈی پہنتا ہے تو ہم بھی فخر سے نیکر پہن کر گھومتے ہیں۔ حالانکہ ناف سے لے کر گھٹنوں تک کا چھپانا فرائض میں ہے مگر ہمیں اللہ کے حکم سے زیادہ انگریز کی مشابہت سے محبت ہے۔ وہ تو جب آنکھ بند ہوگی تو اس وقت خبر ہوگی کہ ہم گھوڑے پر سوار ہیں یا گدھے پر بیٹھے ہوئے ہیں۔

بچو تقلید مغرب سے سنو اے ایشیا والو!
کہ مغرب کی طرف جاتے ہی سورج ڈوب جاتا ہے

## نصرانیوں کی تقلید کثرت سے ہوگی

مسلمانوں نے گزشتہ ایک سو سال سے مغرب کی عیسائی قوموں کو تقلید شروع کر رکھی ہے۔ سب سے پہلے ہم نے ان قوموں کی زبان سیکھی۔ ان کے لب ولہجہ کی تقلید کی۔ اس کے بعد ان کا طرز فکر اختیار کیا۔ ان کا لباس پہنا چھری کانٹے سے کھانا کھانا شروع کیا۔ ان کے نظام تعلیم کو اپنایا ان کی طرح مکانات بنائے غرضیکہ اپنی پوری معاشرت ان کے رنگ میں رنگ دی بقول اقبال:

وضع میں تم ہو نصاریٰ تو تمدن ہنود
یہ مسلمان ہیں جنہیں دیکھ کر شرمائیں یہود

پس غیروں کی تقلید یہود و نصاریٰ کی نقالی قیامت کے قریب آ جانے کی ایک اور نشانی ہے۔

حضرت مستورد بن شداد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سرور کون ومکان سیّد انس وجان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ امت پہلی امتوں کے طریقہ اختیار کرنے میں

کسی سے پیچھے نہیں رہے گی۔ اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔ ابوواقد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ:

''رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم مکہ سے حنین کی طرف عازم سفر ہوئے تو ایک (بیری کے) درخت سے گزر ا ہوا جسے ''ذات انواط'' کہا جاتا تھا اور مشرکین (برکت کے لئے) اس پر اسلحہ لٹکایا کرتے تھے (چند صحابہ جو نومسلم تھے) انہوں نے کہا: یارسول اللہ! جس طرح ان (مشرکوں) کا ذات انواط ہے اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے لئے بھی کوئی (درخت) ذات انواط مقرر فرمادیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے (یہ بات سن کر) فرمایا: اللہ اکبر! یہ تو ایسے ہے جیسے بنی اسرائیل نے کہا تھا (اے موسیٰ) ہمارے لئے بھی کوئی معبود مقرر کردیں جس طرح ان کافروں کے لئے معبود ہیں البتہ تم ضرور گزشتہ قوموں کے طریقوں کو اختیار کرلو گے۔

(احمد 2185۔286، ترمذی 2180، طیالسی 191 عبدالرزاق 11/369 حمید 848 ابن حیان)

## چھوٹے بڑوں کو برا بھلا کہیں گے

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے خود سنا ہے کہ قیامت کی نشانیوں میں سے یہ بھی ہے کہ آدمی مسجد سے گزر جائے گا مگر اس میں دو رکعت نماز نہیں پڑھے گا اور یہ کہ آدمی صرف اپنی جان پہچان کے لوگوں کو سلام کرے گا اور یہ کہ ایک معمولی بچہ بھی بوڑھے آدمی کو محض اس کی تنگدستی کی وجہ سے لتاڑے گا اور یہ کہ جو لوگ کبھی ننگے بھوکے بکریاں چرایا کرتے تھے۔ وہی اونچی اونچی بلڈنگوں میں ڈینگیں ماریں گے۔ (اخرجہ ابن مردویہ والبیہقی فی شعب الایمان درمنثور 55 صفحہ 6)

## کذب بیانی کی زیادتی ہوگی

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے ان میں سے ایک نشانی جھوٹ بولنا بھی ہے جو کہ دورِ جدید میں ایک فن بن چکا ہے جو شخص جتنا زیادہ جھوٹ بولنے میں ماہر ہوتا

ہے وہ اتنا ہی بڑا فنکار اور کاروباری کہلاتا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے کہ: ''مومن کے اندر تمام خصلتیں ہو سکتی ہیں سوائے جھوٹ اور خیانت کے'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میرے صحابہ کی عزت کرو، تم میں (یعنی امت محمدیہ میں) سب سے اچھے لوگ یہی ہیں پھر ان کے بعد وہ اچھے ہوں گے جو ان کے بعد آئیں گے۔ اس کے بعد جھوٹ پھیل جائے گا۔ حتیٰ کہ یقیناً (ایک ایسا وقت بھی آئے گا کہ انسان بغیر قسم دلائے قسم کھائے گا اور بغیر گواہ بنائے گواہی دے گا۔ (نسائی)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی جب تک فتنے ظاہر نہ ہوں گے۔ جھوٹ کی کثرت ہو جائے گی تجارتی مراکز عام ہو جائیں گے۔ وقت گھٹ جائے گا۔ ھرج بہت زیادہ بڑھ جائے گا ۔ (مسند امام احمد بن حنبل)

عرض کیا گیا: خرج کیا ہے؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قتل کرنا

## ابلیس شکل انسان میں

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آئندہ زمانہ یقیناً ایسا ہوگا کہ شیطان انسانی صورت میں آ کر لوگوں کو جھوٹی باتیں سنائے گا اس کی باتیں سن کر لوگ متفرق ہو جائیں گے جب ان میں سے کوئی شخص اس کی باتوں کی دوسروں سے روایت کرے گا تو کہے گا کہ میں نے یہ بات ایک ایسے شخص سے سنی ہے جسے چہرہ سے پہچانتا ہوں مگر نام نہیں جانتا۔ (مشکوٰۃ)

## کاذبوں سے بچنا

حضرت جابر بن سمر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

فرمایا: ''قیامت سے پہلے کچھ جھوٹے لوگ ظاہر ہوں گے ان سے بچ کر رہنا۔'' (صحیح مسلم)
عہد حاضر میں لوگوں کے جھوٹ سے اجتناب نہ کرنے کے باعث جھوٹی خبریں اور عجیب وغریب قصے بہت زیادہ ہوں گے۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر سنی سنائی بات کی تصدیق کرنے اور اسے آگے پہنچانے سے منع فرمایا ہے لہٰذا یہ ضروری ہے کہ ہم اگر کوئی خبر سن کر آگے منتقل کر رہے ہیں۔ تو اس کی پوری تحقیق کریں تاکہ ہمارا شمار بھی جھوٹوں میں نہ ہو اور ہم گناہ مبتلا نہ ہو جائیں۔ آج جو افواہوں کا بازار گرم ہے خبروں میں تحقیق کا رواج نہیں اور واقعات وحالات کے بیان کرنے میں کمی وبیشی نظر آتی ہے یہ سب اسی جھوٹ کی اقسام ہیں جسے اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حرام قرار دیا ہے۔

## تلاوت قرآن مجید پیسوں کے لئے ہوگی

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے ان میں سے ایک علامت قرآن کے ذریعہ بھیک مانگنا ہے۔ اسی کے لئے بعض دنیا دار یا چند صورتیں حفظ کرنے والے آپ کو بس اسٹاپ پر یا بازاروں میں بلند آواز سے حصول کے لئے قرآن پڑھتے نظر آئیں گے۔ اس طرح بعض خطیب حضرات بھی لوگوں سے ان کی دولت لینے کے لئے قرآن کو کھینچ تان کر پڑھتے ہیں تاکہ وہ لوگوں کی جیب ہلکی کر سکیں۔ فرمان نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق قیامت سے قبل ایسے قاریوں کی کثرت ہوئی جائے گی۔ جو صرف دنیا کے لئے قرآن پڑھیں گے حالانکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے قرآن پڑھ کر اللہ سے سوال کرنے کا حکم دیا ہے نہ کہ لوگوں سے سوال کرنے کا۔

## حصولِ دنیا کا سبب قرآن مجید ہوگا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم قرآن شریف پڑھ رہے ہیں اور مجلس میں عرب کے شہریوں کے علاوہ دیہات کے باشندے اور غیر عرب بھی تھے۔ اسی اثناء

میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے آئے اور فرمایا کہ پڑھتے رہو تم سب ٹھیک پڑھ رہے ہو اور عنقریب ایسے لوگ آئیں گے جو قرآن کو تیر کی طرح درست کریں گے (یعنی حروف کی ادائیگی کا بہت زیادہ لحاظ رکھیں گے) اور ان کا مقصد قرآن پڑھنا سے دنیا حاصل کرنا ہوگا اور اس کے ذریعہ آخرت نہ سنواریں گے۔ (بیہقی)

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ ایک آدمی کے پاس سے گزرے جو قرآن مجید کی تلاوت کر رہا تھا پھر (تلاوت کے بعد) اس نے مانگنا شروع کر دیا تو حضرت عمران رضی اللہ عنہ نے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھنے کے بعد فرمایا: میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”جس شخص نے قرآن پڑھا وہ اللہ تعالیٰ سے مطالبہ اور سوال کرے اور عنقریب ایسے لوگ آئیں گے جو قرآن پڑھ کر لوگوں سے سوال کریں گے۔ (مسند احمد 578/4)

## لوگ بڑے اجسام والے ہوں گے

موٹاپا قیامت کی ان نشانیوں میں سے ہے جو کہ وجود میں آچکی ہیں۔ حضور سرور کون و مکان سیّد انس و جان صلی اللہ علیہ وسلم نے موٹے آدمی کو ناپسند فرمایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک صحابی کو دیکھ کر ان کے دل کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ پیٹ کی جگہ سے بہتر ہے کہ دل پر محنت کرو۔ (احیاء العلوم)

یہاں یہ وضاحت ضروری ہے کہ بعض لوگ بیماری کی وجہ سے موٹاپے کا شکار ہو جاتے ہیں۔ وہ اس حدیث سے مستثنیٰ ہیں۔ آخری زمانہ میں موٹاپے کی وجوہات ٹرانسپورٹ کی کثرت اور آرام دہ ہوٹل، لفٹ اور لذیذ کھانے بھی ہیں دورِ جدید کے جدید آلات کی وجہ سے انسان مشقت سے محروم ہو گیا ہے جس کی وجہ سے موٹاپا کثرت سے پھیل رہا ہے موٹاپے کی سب سے بڑی وجہ آخرت سے غفلت بھی ہے۔ آج انسان کا مقصد زندگی کھانا کمانا اور سونا بن گیا ہے آج ہم کھاتے ہیں کمانے کے لئے اور کماتے

ہیں کھانے کے لئے اللہ تعالیٰ ہم سب کو صحیح مقصد زندگی عطا فرمائے۔

## لوگ بن مانگے شہادت دیں گے

حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ باعث نزولِ سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حدیث کا مفہوم یہ کہ ایک ایسی قوم کے لوگ آئیں گے جو بغیر گواہی مانگے گواہی دیں گے۔ خیانت کریں گے اور انہیں امانت دار سمجھا جائے گا منتیں مانیں گے لیکن ان کو پورا نہیں کریں گے اور ان لوگوں میں موٹاپا ظاہر ہوگا۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے ان میں سے ایک نشانی بغیر طلب کے گواہی دینا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک طویل حدیث کے آخر میں ہے کہ قرب قیامت میں ایسے لوگ ظاہر ہوں گے جو بغیر مانگے گواہی دینے کے لئے تیار ہوں گے اور یہی لوگ نذر مانیں گے مگر اس کو پورا نہیں کریں گے۔ یہ دونوں نشانیاں ان لوگوں کی ہے جو کمزور ایمان والے ہیں جو اپنی بڑائی یا دولت کے حصول کے لئے گواہی دینے کے لئے تیار رہتے ہیں اور جب کسی کام پر منت مانتے ہیں تو اس کو پورا نہیں کرتے۔ آج ہمارے معاشرہ میں ایسے لوگوں کی کمی نہیں ہ جو اس نشانی پر 100 فیصد پورا اترتے ہیں۔

## مضبوط کا ضعیف کو کھانا

سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھر میں داخل ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرما رہے تھے: اے عائشہ! میری اُمت میں سے تیری قوم بہت جلد مجھ سے ملنے والی ہے۔ وہ فرماتی ہیں جب آپ صلی اللہ علیہ سلم نے تشریف رکھی تو میں نے کہا: یا رسول اللہ! اللہ مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر فدا کرے جب آپ داخل ہوئے تو آپ ایسا کلام کہہ رہے تھے جس نے مجھے خوفزدہ کر دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وہ کون سا کلام ہے؟ میں نے کہا آپ کا خیال ہے کہ آپ کی اُمت میں سے میری قوم سب سے جلدی آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملنے والی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ

وسلم نے فرمایا: ہاں۔ میں نے کہا: یہ کس وجہ سے ہے؟ فرمایا: موت انہیں میٹھا پھل سمجھتی ہے اوران کی امت ان پر سانس لیتی ہے میں نے کہا: پھراس کے بعد یا اس وقت لوگوں کی کیا کیفیت ہوگی؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دلی (طاقت ور) ٹڈی دل کمزور کو کھا جائے گی۔ یہاں تک کہ ان پر قیامت قائم ہوگی۔ (مسند احمد)

## وضاحت

ابوعبدالرحمٰن نے کہا ہے: ایک آدمی نے دلی کی تفسیر میں کہا ہے: وہ ٹڈی دل جس کے پر ابھی نہ نکلے ہوں اس حدیث میں بہت بڑا ظلم اور عظیم شر واقع ہونے کی طرف اشارہ ہے یہاں تک کہ کمزور طاقتور کمزور کو کھا جائے گا۔

عرب اسرائیل جنگ زوروں پر تھی۔ اس جنگ کو اسرائیلی ''یوم کیور جنگ'' اور مسلمان ''جنگ رمضان'' کہتے ہیں۔ جنگ میں امریکہ اور پورا یورپ اسرائیل کے ساتھ تھا اور مسلمان فلسطینیوں کے ساتھ۔ جب اہل مغرب نے مسلم دنیا کی دھمکیوں کے باوجود یہودیوں کا ساتھ چھوڑنے سے انکار کر دیا تو عربوں نے آخری ہتھیار کے طور پر تیل کی سپلائی روک دی۔ یورپ مشرق بعید اور امریکہ کی سماجی اور صنعتی زندگی رُک گئی۔ یورپ کی تاریخ مین پہلی بار لوڈشیڈنگ شروع ہوئی پورے پورے شہر اندھیرے میں ڈوب گئے۔ سرکاری ٹرانسپورٹ بند ہوئی کارخانوں میں چھٹیاں ہوگئیں۔ یورپ میں قانون بنا کہ کوئی شخص گاڑی میں اکیلا سفر نہیں کر سکتا کیونکہ اس سے پٹرول ضائع ہوتا ہے۔ اس دور میں لوگ گاڑی میں گھر سے نکلتے تھے اور راستے میں لوگوں کو ساتھ لیتے ہوئے آگے بڑھتے تھے اگر کسی گاڑی میں کوئی نشست خالی نظر آ جاتی تو پولیس گاڑی اور اس کے مالک دونوں کو بند کر دیتی تھی۔ ان دنوں سویڈن کے ایک وزیر کو استعفیٰ دینا پڑا اس پر الزام تھا کہ وہ رات کو چھپ کر گاڑی پر نکلا۔ پولیس نے پکڑ لیا تحقیقات ہوئی تو معلوم ہوا وزیر صاحب ڈبل روٹی خریدنے کا جرم کر بیٹھے ہیں۔ بہر حال اس بحران سے اہل مغرب نے تین فیصلے کیے۔

نمبر۱- انہیں تیل پیدا کرنے والا اسلامی ممالک کا اتحاد پارہ پارہ کرنا ہوگا۔
نمبر۲- پوری مسلم دنیا کو اپنا ملازم بنانا ہوگا۔
نمبر۳- یورپ امریکہ اور اس کے دوسرے اتحادی ممالک کو تیل پر کم سے کم انحصار کی پالیسی بنانا ہوگی۔

## یہودیوں اور عیسائیوں کی حکومت

اہل مغرب نے یہ تین فیصلے کئے اور ان کے پالیسی ساز ان فیصلوں پر عملدرآمد میں جت گئے۔ دنیا کا ساٹھ فیصد تیل عربوں کے قبضے میں ہے۔ سائنس دان یہ کہتے ہیں کہ باقی دنیا کے تیل کے معلوم ذخائر کی میعاد 25 سال ہے جبکہ عربی تیل کی زندگی سو سال ہے ہر روز "ہرمز" کی آبی گزرگاہ اور خلیج فارس سے ایک کروڑ 60 لاکھ بیرل تیل یورپ جاتا ہے۔ اس تیل میں سے 40 فیصد عرب برآمد کرتے ہیں لہٰذا دنیا اس تیل کی طاقت سے انکار نہیں کرسکتی۔ اہل مغرب اس حقیقت سے پوری طرح واقف ہیں لہٰذا انہوں نے یہ طاقت ہتھیانے کا بندوبست کرلیا۔ اہل مغرب نے یوم کپور جنگ کے خاتمے پر چھ بڑے اقدامات کئے۔ انہوں نے سونے کی بجائے ڈالر کو شرح تبادلہ بنا دیا۔ اس جنگ سے پہلے دنیا کے مالیاتی ذخائر سونے سے ناپے جاتے تھے جس ملک کے پاس جتنا سونا ہوتا وہ ملک اتنا ہی امیر گردانا جاتا۔ دنیا جانتی تھی اس وقت سونے کے تمام بڑے ذخائر مسلم ممالک میں تھے لہٰذا اہل مغرب نے مسلم دنیا کی اس عمارت کو غربت میں تبدیل کرنے کے لئے ڈالر کو سونے کی حیثیت دے دی جس کے بعد دنیا کے مالیاتی ذخائر تولوں یا گراموں کی بجائے ملین اور بلین میں ناپے جانے لگے۔ دوسرا مغرب نے یورپ اور امریکہ اور مشرق بعید میں ترقی کے نام پر عربوں کے لئے سرمایہ کاری کی خصوصی اسکیموں کا اعلان کیا۔ اسٹاک ایکسچینجوں کے رجحان کو ترقی دی گئی اور عربوں کو یقین دلایا گیا کہ جس نے اسٹاک ایکسچینج میں ایک ڈالر لگایا چند ہی دنوں میں وہ ایک ڈالر سو ڈالر ہو

گیا۔ عربوں کے کھربوں ڈالر یورپ اور امریکہ کی مارکیٹوں میں جھونک دیئے گئے اس کے جواب میں مغرب نے انہیں کاغذ کے چند ٹکڑے تھما دیئے جن پر منافع اور سود کے اعداد وشمار کے سوا کچھ نہیں تھا۔ اس سلسلے کی دوسری کڑی رئیل اسٹیٹ تھی۔ یورپ نے عربوں کو یقین دلا دیا کہ اگر وہ یورپ میں زمین جائیداد خرید لیں گے تو ان کی رقم محفوظ بھی رہے گی اور اس میں روز افزوں اضافہ بھی ہوتا رہے گا۔ لہٰذا عربوں نے یورپ میں دھڑا دھڑ زمینیں خریدنا شروع کر دیں۔

## اہل عرب کی پراپرٹی

اس ضمن میں صرف پیرس کی مثال کافی ہوگی۔ پیرس کی سڑک شانے لیزے دنیا کی مہنگی ترین شاہراہ سمجھی جاتی ہے یہ سڑک بنیادی طور پر ایک کھلا بازار ہے۔ سڑک کے دونوں کناروں پر بڑی بڑی دکانیں اور شاپنگ سینٹر ہیں۔ اس سڑک کی 90 فیصد عمارتیں عربوں کی ملکیت ہیں۔ اس کے علاوہ پیرس کے مضافات میں ہزاروں ایکڑ اراضی پر عربوں کے محلات اور فارم ایریا ہیں۔ اسی دور میں یورپ میں جوا خانوں، شراب خانوں، ہوٹلوں، ریسٹورانوں اور ڈسکو کلبوں کا سلسلہ شروع ہوا۔ اس کاروبار میں بھی عربوں کی حوصلہ افزائی کی گئی اور انہیں اس غلیظ کاروبار میں بھی ملوث کر دیا گیا۔ صرف برطانیہ میں مسلمانوں کے چار ہزار بڑے شراب خانے اور ڈسکو کلب ہیں جبکہ امریکہ کے جوا خانوں میں عربوں کا حصہ 73 فیصد ہے۔ امریکہ میں عربوں کی سرمایہ کاری تین کھرب ڈالر سے زیادہ ہے۔ صرف شاہی خاندان کے ایک کھرب یعنی ایک ہزار ارب ڈالر امریکہ میں پھنسے ہوئے ہیں۔

## قابل غور بات

(3) تیسرے نمبر پر امریکہ اور یورپ نے تیل کا کاروبار آہستہ آہستہ ملکوں سے لے کر تیل کی کمپنیوں کے حوالے کر دیا۔ اس سلسلے میں بڑے بڑے کھیل کھیلے گئے مثلاً عالمی

سازشوں کے ذریعے تیل کی قیمتیں کم کی گئیں تیل نکالنے کی مشینری اور فاضل پرزہ جات کی مصنوعی قلت پیدا کی گئی۔ تیل کی پیداوار بڑھا کر تیل خریدنے سے انکار کر دیا گیا۔ ان ہتھکنڈوں سے تیل بیچنے والے ممالک کی آمدنی مدوجزر کا شکار ہونے لگی۔ جب وہ بری طرح زچ ہو گئے تو تیل کی کمپنیوں کے نمائندے آگے بڑھے۔ انہوں نے عربوں کو پیشکش کی کہ آپ ہمارے ساتھ سمجھوتہ کر لیں۔ ہمیں تیل نکالنے کے حقوق دے دیں۔ تیل کی قیمت کم ہو یا زیادہ مشینری ملے یا نہ ملے ہمارا تیل بکے نہ بکے ہم آپ کو ایک مخصوص رقم دیتے رہیں گے۔ عربوں کے لئے یہ سودا سودمند تھا لہٰذا انہوں نے آئل کمپنیوں سے سمجھوتے کر لئے جس کے بعد تیل کی طاقت پہلے کمپنیوں اور پھر ان کمپنیوں کے پروردہ ممالک کے پاس چلی گئی۔ مسلمان فارغ ہو گئے اب یہ عالم ہے پابندی لیبیا پر لگے یا عراق پر تیل نکالنے والی کمپنیاں چپ چاپ تیل نکالتی اور بیچتی رہتی ہیں۔ چوتھے نمبر پر اہل یورپ نے تیل خریدنے والے ممالک کی انجمن بنا دی۔ اس انجمن کا نام انٹرنیشنل انرجی ایجنسی ہے یہ ادارہ اسی (80) کی دہائی میں بنا اور اس کا کام تیل کے صارفین میں اتحاد پیدا کر کے تیل کی قیمتوں میں استحکام رکھنا ہے اس کا یہ فائدہ ہوا کہ اگر کبھی عرب تیل کی قیمت بڑھانے کے لئے سپلائی روکنے کی کوشش کریں تو یہ ادارہ اپنے ارکان کو تیل کی خریداری کم کرنے کا حکم دے دیتا ہے جس کے بعد تیل کے جہاز کھلے سمندروں میں کھڑے رہتے ہیں اور برآمد کنندہ کو جہاز کے کرائے اور بندرگاہوں کے اخراجات کے سلسلے میں کروڑوں ڈالر ادا کرنا پڑ جاتے ہیں۔ پانچویں نمبر پر امریکہ نے تیل پیدا کرنے والے ممالک میں جنگیں چھیڑ دیں۔ پہلے عراق کو ایران سے لڑا دیا۔ دونوں ممالک ایک دوسرے کو شکست دینے کے لئے تیل کے بدلے یورپ کا اسلحہ ڈیلروں سے مہنگا خریدتے رہے۔ یہ جنگ ختم ہوئی تو امریکہ نے عراق کو کویت پر حملے کی ترغیب دی جنگ شروع ہوئی تو اتحادیوں نے خلیج تعاون کونسل بنائی اور عربوں کی حفاظت کے لئے اپنی ہزاروں فوج عربوں کی سرزمین پر اتار دی۔ اس فوج کے تمام اخراجات نہ

صرف عرب ادا کر رہے ہیں بلکہ وہ ہر سال اربوں ڈالر اتحادیوں کو کرائے کی مد میں بھی پیش کرتے ہیں۔ ان فوجوں کی وجہ سے تمام عرب ممالک بری طرح مالیاتی دباؤ میں آ گئے۔ سعودی عرب کا بجٹ پچھلے پانچ سال سے مسلسل خسارے میں جا رہا ہے۔ اسے ہر سال 44 ارب ریال خسارہ برداشت کرنا پڑ رہا ہے۔

## امریکی کمپنیوں میں عربوں کی شراکت و معاونت

اس وقت چھ بڑے عرب ممالک بری طرح امریکہ کے دست نگر ہیں۔ ان چھ ممالک کی بندرگاہوں پر امریکی نیوی کے جہاز کھڑے ہیں جبکہ ان کے تمام حساس مقامات امریکی فوج کے قبضے میں ہیں اور آخری اور چھٹا اقدام امریکہ اور یورپ نے عربوں سے ہٹ کر تیل کے نئے ذخائر دریافت کئے۔ ان میں ڈرلنگ کی اور پھر انہیں بند کر دیا۔ یہ ان کے پاس اضافی ذخائر ہیں اگر کسی وجہ سے عرب ان سے بگڑ جاتے ہیں اور تمام تر رسک کے باوجود مغرب سے ٹکرا جاتے ہیں تو وہ ہنگامی صورتحال سے نمٹنے کے لئے یہ تیل استعمال کر لیں گے۔ اب صورت حال یہ ہے کہ کلیسا کو کعبے سے مدد مل رہی ہے۔ امریکہ میں کسی بھی جگہ کسی بھی وقت کسی بھی قسم کی مالیاتی اور معاشی گڑ بڑ ہوا۔ اس کا براہِ راست اثر عربوں پر پڑتا ہے۔ مثلاً آپ اسٹاک ایکسچینج کو ہی لیجئے اگر امریکہ میں اسٹاک ایکسچینج کرش کرتی ہے تو امریکہ سے ہزاروں میل دور آباد سینکڑوں عرب خاندان دیوالیہ ہو جاتے ہیں کیونکہ وہ اس مارکیٹ کے بن یادی شیئرز ہولڈرز ہیں۔ گیارہ ستمبر کا بھی سب سے زیادہ نقصان عربوں بالخصوص سعودی عرب کے شاہی خاندان کو اٹھانا پڑا۔ ورلڈ ٹریڈ سینٹر کی چالیس بڑی کمپنیوں میں سعودی خاندان کے شیئرز تھے۔ اس سلسلے میں آپ یہ دلچسپ بات بھی ملاحظہ کیجئے۔ جس کمپنی نے ورلڈ ٹریڈ سینٹر کی انشورنس کر رکھی تھی اس کے شیئرز بھی عربوں کے پاس تھے۔ یوں ورلڈ ٹریڈ سینٹر گرنے کا نقصان بری طرح عربوں کو اٹھانا پڑا۔ گیارہ ستمبر کے بعد ہوائی سفر کا رجحان تقریباً ختم ہو گیا۔ اس کا نقصان

بھی عربوں کو ہوا کیونکہ تمام بڑی ہوائی کمپنیوں میں ان کے شیئرز تھے۔ یہ کمپنیاں دیوالیہ ہوئیں تو یہ خاندان بھی دیوالیہ ہو گئے۔ اسی طرح گیارہ ستمبر کے بعد کاروبار میں آنے والی کمی کا اثر بھی براہِ راست عربوں پر مرتب ہوا۔

## ایک مثال

آپ صرف ایک مثال دیکھیں جس سے آپ پوری صورت حال کا اندازہ کر سکتے ہیں۔ گیارہ ستمبر کے بعد امریکہ میں مہنگائی کا سیلاب آ گیا۔ ڈالر کی قیمت گر گئی۔ پیداوار کا عمل تعطل کا شکار ہو گیا۔ اس وقت ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ عرب تیل کی سپلائی کم کر کے امریکہ کو مزید دھچکا پہنچاتے لیکن اس کے برعکس سعودی عرب نے تیل کی پیداوار میں 5 لاکھ بیرل یومیہ اضافہ کر دیا۔ اس اضافے سے امریکہ میں تیل کی قیمتیں 28 ڈالر سے گر کر 20 ڈالر فی بیرل ہو گئی۔ ڈالر کی قیمت میں استحکام آ گیا۔ مہنگائی کا رجحان کم ہو گیا۔ امریکی معیشت کو سہارا مل گیا۔ سوال پیدا ہوتا ہے۔ سعودی عرب نے ایسا کیوں کیا؟ جواب بڑا سیدھا ہے امریکی انڈسٹری میں سعودی عرب کے پیسے لگے ہوئے ہیں اگر امریکی کمپنیاں دیوالیہ ہو جائیں تو سعودی عرب کے شہزادوں کی جان نکل جاتی اس صورتحال کا دوسری طرح جائزہ لیں۔ عربوں کی ساری دولت یورپ اور امریکہ میں دھنس چکی ہے۔ سعودی شاہی خاندان کے ایک کھرب ڈالر امریکہ کی مختلف کمپنیوں میں جمع ہیں۔ یہ رقم مرحوم شاہ فیصل کے دو صاحبزادوں اور شاہ فہد کے بھائی پرنس سلطان کی سرمایہ کار کمپنیوں نے امریکہ میں لگا رکھی ہے۔ گیارہ ستمبر کا واقعہ ہوا امریکہ نے عرب نوجوانوں کو اس واقعے کا ذمہ دار قرار دیا۔ افغانستان پر حملہ ہوا تو امریکہ میں آہستہ آہستہ عربوں سے معاوضہ لینے کی آوازیں اُٹھنے لگیں۔ ان آوازوں نے مئی جون میں اس وقت زلزلے کی شکل اختیار کر لی جب ورلڈ ٹریڈ سنٹر کے مرحومین کے چند لواحقین نے عدالت میں ایک ہزار ارب ڈالر ہرجانے کا دعویٰ دائر کر دیا۔ ان لواحقین کا کہنا تھا کہ

امریکی حکومت یہ رقم سعودی عرب سے وصول کرے۔ اس دعویٰ کے ساتھ ہی شاہی خاندان کی ٹانگیں کانپنے لگیں۔ کیوں کہ صاف دکھائی دینے لگا کہ یہ سارا ڈرامہ ان کے ایک کھرب ڈالر ہتھیانے کے لئے رچایا جارہا ہے۔ اس صورت حال سے نکلنے کے لئے عربوں نے امریکہ سے سرمایہ نکالنے کا فیصلہ کیا۔ لیکن جب انہوں نے متعلقہ کمپنیوں سے رابطہ کیا تو انہیں انکار کا سامنا کرنا پڑا۔

## ظلم کی انتہا

ابوغریب کی میل میں عراق کے غریبوں پر کیا گزری؟ یہ آج کی مہذب دنیا امریکہ جیسے اخلاقیات اور انسانی حقوق کے بظاہر علم بردار اور اس کے حواری یورپ کی طرف سے قانون وانصاف کی زریں تاریخ کے منہ پر طمانچہ ہے۔ 800 ملٹری پولیس بریگیڈ کے فوجیوں نے عراق کے مختلف علاقوں سے مختلف عراقی مرد اور عورتوں کو گرفتار کیا۔ ان کے چہروں پر بوریاں چڑھائیں ان کے ہاتھ باندھے اور انہیں ابوغریب لے آئے۔ وہاں سب کے سامنے ان کو برہنہ کیا گیا۔ عورتوں اور مردوں کو بے لباس کرکے ایک دوسرے کے سامنے کھڑا کردیا گیا۔ سب سے پہلے سب کو مکے مارے گئے ان کے چہروں پر تھپڑ مارے گئے۔ ان کے پیٹ، کمر اور پیٹھ پر ٹھوکریں ماری گئیں۔ انہیں سیدھا کھڑا کرکے ان کے ننگے پاؤں پر چھلانگیں لگائی گئیں۔ برہنگی ہی کی حالت میں ان کی تصاویر بنائی گئیں۔ اس کے بعد انہیں جنسی عمل کے دوران استعمال ہونے والی آسنوں پر مجبور کیا گیا۔ مردوں اور عورتوں کی اس حالت میں تصویریں اور فلمیں بنائی گئیں۔ ننگے مردوں کو اپنے منہ پر عورتوں کے زیر جامہ کپڑے پہننے پر مجبور کیا گیا۔ مردوں کو ایک دوسرے کے سامنے کھڑا کرکے...... مجبور کیا گیا ننگے مردوں کے جسموں پر چھلانگیں لگائی گئیں۔ مردوں کو لکڑی کے صندوق پر کھڑا کرکے ان کے سر پر ریت کی بوری رکھی گئی اور دونوں ہاتھوں اور نازک اعضاء پر بجلی کی تاریں باندھ دی گئیں اور پھر اس تار میں کرنٹ

چھوڑ دیا گیا۔ یہ مظلوم شخص سر پر رکھے بوجھ سے تھک کر فرش پر پاؤں رکھتا تو اسے شدید جھٹکا لگتا۔ وہ چیخ مارتا اور دوبارہ صندوق پر کھڑا ہو جاتا۔ مردوں کو ایک دوسرے کے ساتھ جنسی عمل پر مجبور کیا گیا اور اس عمل کی فلم بنائی اور ان لوگوں سے اپنی رانوں پر میں زانی ہوں لکھوایا گیا۔ مردوں کے گلے میں کتے کا پٹہ باندھا گیا اور انہیں بھونکنے پر مجبور کیا گیا۔ 800 ملٹری پولیس بریگیڈ کے فوجیوں نے سب کے سامنے عراقی عورتوں سے زیادتی کی اور بعدازاں عراقی مردوں کو ایسا کرنے پر مجبور کیا جو انکار کرتا اس کی ننگی پشت پر ٹھوکریں ماری جائیں۔ جو عراقی اس تشدد کی تاب نہ لاتے ہوئے دم توڑ گیا۔ اس کی نعش کی تصویریں اور فلمیں بنائی گئیں۔

# قرآن پاک کی بے حرمتی

اس بارے عمل کا انتہائی خوفناک منظر وہ تھا جب تشدد کی شدت کے دوران یہ مظلوم عراقی اللہ کو یاد کرتے یا تو قرآنی آیات کا ورد کرتے تو انہیں ایک دوسرے کی غلاظت کھانے پر مجبور کیا جاتا۔ دیکھنے والے کہتے ہیں کہ فلم میں صاف نظر آتا تھا کہ لوگوں نے صرف آیات اور اللہ کے نام کی حرمت محفوظ رکھنے کے لئے ورد تک چھوڑ دیا۔ دوسری طرف پاکستان نے ایک امریکی صحافی ڈینیل پرل کو کسی نے اغوا کر کے قتل کر دیا تھا۔ صرف ایک صحافی کے لئے امریکی اور اس کے حواری یورپی ممالک نے زمین و آسمان ایک کر دیا تھا جس کے نتیجے میں حکومت پاکستان امریکہ کے پاؤں تک چھونے پر مجبور ہو گئی جب کہ ابوغریب میں مسلمانوں کے ساتھ کیا کیا نہ ہوا؟ آپ ابوغریب جیل میں پڑی وہ نعشیں تک نہیں گن سکتے تھے۔ جنہیں انسانیت سوز ٹارچر کر کے قتل کر دیا گیا تھا لیکن اسلامی دنیا کی طرف سے کوئی احتجاج سامنے نہیں آیا۔ دنیا نے کلمہ گو مسلمانوں کو زبردستی غلاظت کھاتے اور پیشاب پلاتے دیکھا۔ انہیں بندوق کی نالی پر ایک دوسرے سے بدکاری کرتے دیکھا۔ دنیا نے ان بے گناہ اور مظلوم لوگوں کی چیخیں اور ان کے

چہروں پر اذیت کے پھیلے جال بھی دیکھے لیکن کسی اسلامی ملک میں ان مسلمانوں بھائیوں کے لئے آواز اٹھانے کا حوصلہ نہ ہوا پوری اسلام دنیا 61 ممالک کی ایک ارب 45 کروڑ آبادی نے دم سادھے رکھا۔ یوں محسوس ہوتا ہے کہ اب ہماری مظلومیت کی ذمہ داری بھی امریکہ اور یورپ کے عوام کے ذمے ہے۔ اب وہی امریکی ہمارے زخموں پر پھائے رکھیں گے جن کے بھائی بند ہمیں چرکے دیتے ہیں۔ یقین کیجئے امریکہ اور یورپ کی نظر میں مسلمان چیچنیا کا وہ، بھارت، پاکستان، فلسطین یا مصر کا وہ فقط مسلمان ہے اور اس کے دل میں ان سب کے لئے یکساں نفرت پائی جاتی ہے' لیکن افسوس پوری دنیا کے مسلمان مار تو کھا رہے ہیں مگر اپنے اجتماعی دشمن کے سامنے کھڑے نہیں ہوتے! یہی اس قوم کی بدنصیبی ہے۔

اس مظلوم مسلمان کی داڑھی کاٹ کر اس کے گلے میں کتے کی طرح پٹہ ڈال کر ننگا کر کے جیل میں گھمایا گیا پھر اسی حالت میں اس پر کتے چھوڑ دیئے گئے۔ زیرِ نظر تصویر ابوغریب جیل میں موجود ایک مجاہد کی ہے جب امریکیوں نے اس جیل میں قرآن کو گولیوں کا نشانہ بنایا اور پھاڑ کر بیت الخلاء میں ڈالا اور ان مجاہدوں نے بھوک ہڑتال کی۔

## امریکہ کی غنڈہ گردی مظلوم مسلمانوں پر

جناب یاسر محمد خان اپنے کالم میں لکھتے ہیں کہ کیا میں یہ پوچھ سکتا ہوں کہ افغانستان اور دوسرے مسلمان ممالک مغربی اور امریکی مفاد کے لئے روسی استعمار کے خلاف لڑتے رہے۔ یورپ انہیں مجاہد کہتا تھا لیکن جب اس کا مفاد پورا ہو گیا تو یہی مجاہدین کیسے دہشت گرد ہو گئے۔ کیا یہی رواداری ہے۔ میں یہاں باکسنگ کے بادشاہ محمد علی کی مثال دینا چاہتا ہوں۔ محمد علی نے جب اسلام قبول کیا تو انہیں زبردستی فوج میں بھرتی ہونے کا حکم دیا گیا لیکن محمد علی نے اس سزا کو قبول کرنے سے انکار کر دیا اور اس کے بعد انہیں

بلاوجہ باکسنگ کے عالمی ہیوی ویٹ چیمپئن کے اعزاز سے محروم کر دیا گیا۔ اسی طرح مشہور گلوکار کیٹ سیٹونز نے جب اسلام قبول کیا تو اس کے گانوں کے ریکارڈ ہی جلا دیئے گئے۔ کیا اسے رواداری کہتے ہیں۔ برطانوی کرکٹر ڈیوڈ گاور اور ایلن لیمپ پر بال ٹمپرنگ کا الزام عائد کیا جاتا ہے اور جرم بھی ثابت ہو جاتے ہیں لیکن اس کے باوجود انہیں سزا نہیں ہوتی جبکہ مسلمان کرکٹر عمران خان گیند کو کھرچنے کا اعتراف کرتا ہے تو پورا یورپی میڈیا آسمان سر پر اٹھا لیتا ہے۔ کیا یہ رواداری ہے؟ کچھ عرصہ پہلے انٹرنیشنل گوریلے نام سے پاکستان میں ایک فلم بنی تھی جس میں گستاخ رسول سلمان رُشدی کو آسمانی عذاب سے جلا کر راکھ ہوتے ہوئے دکھایا گیا جب اس فلم کو لندن میں چلانے کا معاملہ ہوا تو برطانیہ نے اس کی نمائش پر پابندی لگا دی تھی۔ میں سوال کرتا ہوں اگر رشدی کے خلاف فلم پر پابندی لگ سکتی ہے تو رُشدی کی کتاب پر پابندی کیوں نہیں لگ سکتی؟ اسی طرح اسرائیل کے ایک شہر کی مسجد میں اسرائیلی اداکار اور اداکارائیں عریاں مناظر عکس بند کرتے ہیں لیکن مغربی میڈیا خاموش رہتا ہے۔ اسرائیل کے شہر اشدود میں یہودیوں کے قائم کردہ ڈسکو کلب کا نام مکہ رکھ دیا جاتا ہے کیا یہ بھی رواداری ہے؟ برطانوی اخبار ڈیلی ایکسپریس کا کہنا ہے کہ لندن کے ہسپتالوں میں حجاب پر پابندی لگا دی گئی ہے اور اس سلسلے میں میڈیکل تعلیم رکھنے والی مسلم خواتین سے کہا گیا ہے کہ وہ کام کے دوران حجاب نہ اوڑھیں۔ ذرا سوچئے! لندن کی سڑکوں پر مادر زاد ننگوں کا مارچ تو صحیح ہے مگر مسلم طالبات کو سکارف پہننے کی بھی اجازت نہیں دی جاتی۔ برطانیہ میں ملازمتوں کا ٹربیونل ایک برطانوی مسلمان ٹیچر کو حجاب پہننے کی بناء پر معطل کیے جانے کے معاملے میں ایک کیس کی سماعت کر رہا ہے۔ کلاس میں حجاب لینے کا یہ معاملہ سابق برطانوی وزیر جیک اسٹرا کے بیان کے تقریباً دو ہفتوں کے بعد سامنے آیا تھا حالانکہ عائشہ اعظمی نامی یہ ٹیچر فروری 2006ء سے اب تک معطل ہیں۔ 24 سالہ وسیمہ نیویارک شائر کے ایک جونیئر اسکول میں انگریزی کی تعلیم دیتے ہیں۔ اس سکول میں پنجابی، گجراتی اور اُردو

بولنے والے بچے بھی شامل ہیں۔ وسیمہ کا کہنا ہے کہ اگر وہ نقاب پہنے ہوئے کام کرسکتی ہے تو وہ نقاب کیوں اُتارے؟

## بدحالی

بصرہ شہر کے ایک زنانہ کالج سے ستمبر کے آخری ہفتے میں تین لڑکیاں غائب ہو گئیں۔ ان میں سے ایک لڑکی تیل کے ایک بڑے سوداگر کی بیٹی تھی۔ دوسری صدام حسین کے دور کے ایک اعلیٰ افسر اور تیسری پولیس کے ڈپٹی چیف کی لڑکی تھی۔ اس شام ان تینوں میں سے ایک لڑکی واپس آ گئی۔ اس کے کپڑے پھٹے ہوئے تھے، اس کے جسم پر خراشیں تھیں اور اس کا ایک بازو ٹوٹا ہوا تھا۔ اس نے بتایا جب وہ تینوں کالج سے باہر نکلیں تو امریکی فوجیوں نے ان کی گاڑی روک لی اور انہیں تفتیش کے بہانے ایک ویران گھر میں لے گئے جہاں سے وہ بڑی مشکل سے بھاگنے میں کامیاب ہوئی جبکہ دوسری دونوں لڑکیاں ابھی تک وہیں موجود ہیں۔ لڑکیوں کے والدین بچی کے بتائے ہوئے ایڈریس پر پہنچے تو گھر کے سامنے امریکی فوجی جیپ کھڑی تھی۔ ایک امریکی فوجی بندوق تان کر دروازے پر کھڑا تھا اور گھر کے سامنے ''انتہائی حساس فوجی علاقہ'' کا بورڈ لگا تھا۔ عراق میں اس بورڈ کا مطلب ہوتا ہے کہ یہ جگہ امریکی فوج کے زیر قبضہ ہے۔ یہاں مقامی قانون بے اثر ہے اور یہاں کسی قسم کی مداخلت کی اجازت نہیں دی جا سکتی۔ بچیوں کے والدین نے امریکی فوجی کے پاؤں تک کو ہاتھ لگایا لیکن اس نے انہیں گھر کی دہلیز پر قدم رکھنے کی اجازت نہ دی۔ دوسرے دن جب یہ لوگ ریڈ کراس کے عملے کو ساتھ لے کر وہاں پہنچے تو اس گھر میں پھٹے کپڑوں کی دھجیوں اور دیواروں پر خون کے دھبوں کے سوا کچھ نہیں تھا۔ یہ منظر دیکھ کر بچیوں کے والد دیوانے ہو گئے۔ اب یہ لوگ روزانہ امریکی چیک پوسٹ پر جاتے ہیں اور امریکی فوجیوں کے سامنے ہاتھ جوڑ کر اپنی بیٹیوں کی نعشوں کا پتہ پوچھتے ہیں۔ (حوالہ سازش بے نقاب ۲/۹۵)

میں مسجد نبوی کی بیٹی ہوں مجھے یہودیوں نے شہید کیا پھر کوئی بھی میرے لئے آواز اٹھانے اوران کافروں کوسبق سکھانے کے لئے کھڑا نہیں ہوا۔ میں روز قیامت اللہ کے دربار میں ضرور آواز اٹھاؤں گی۔ اس وقت تم افسوس کے سوا کچھ نہ کرسکو گے۔

## یہود ونصاریٰ کے مسلمانوں پرمظالم کے دلخراش حالات

میرے بھائیو! عیسائی اور یہودی مسلمانوں کو اپنا سب سے بڑا دشمن سمجھتے ہیں جس کا واضح ثبوت بوسنیا سے لے کر حالیہ عراق کا معرکہ ہے۔ عیسائی سربوں نے بڑی خصوصیت کے ساتھ مسلمانوں پر ظلم کے پہاڑ توڑے یہاں تک کہ مظلوم مسلمان عورتوں نے کہا: ''اے مسلمانو اگر تم ہماری حفاظت نہیں کرسکتے تو براہِ کرم مانع حمل کی ادویات ہی بھیج دو ایسا نہ ہو کہ ہمیں عیسائی بچوں کو جننا پڑے۔'' ایک 17 سالہ لڑکی نے کہا اس کی عزت کو لوٹنے کے بعد عیسائی سربوں ؑ نے اس کی بے حرمتی کے بعد گرم سلاخوں سے چھاتی پر صلیب کا نشان بنایا۔ ہم نے ایک نوجوان لڑکی کی لاش کو درخت کے ساتھ لٹکا دیکھا جسے عزت لوٹنے کے بعد عیسائیوں نے پھانسی دے دی تھی۔ اخباری رپورٹر نے لکھا ہے کہ مشرقی بوسنیا میں تین مسلمان لڑکیاں کم تک خاردار تاروں کی باڑ میں ہر عیسائی فوجی کے استعمال کے لئے کھڑی ہیں۔ تین دن کی اجتماعی زیادتی کے بعد ان پر مٹی کا تیل چھڑک کر انہیں زندہ جلا دیا گیا۔ سرب فوجیوں نے ایک بوڑھے مسلمان کا سر نماز کی حالت میں جسم سے جدا کر دیا، جس سے خون کا فوارہ چھوٹ پڑا، کمانڈر نے خوشی میں اس عیسائی فوجی کو شراب دی۔ بہت سے قیدیوں کو بھوکے کتوں کے آگے ڈال دیا گیا جو کئی مسلمانوں کو چیر پھاڑ کر کھا گئے۔

## مسلمان حاملہ عورت کا پیٹ چاک کرنے والے یہودی کتے

بہت سی حاملہ عورتوں کا پیٹ چاک کر کے ان کی جگہ کتے کا بچہ رکھ دیا۔ بہت سے نوجوانوں کے سینوں پر خنجروں سے صلیب بنائی گئی۔ بعض سرب فوجیوں نے مسلمانوں

کے سر جسم سے جدا کر کے ان کو بطور فٹ بال استعمال کیا جب ان کے دل مسلمانوں پر ظلم سے نہیں بھرے تو انہوں نے قبروں سے مسلمانوں کی لاشیں نکال کر ان کی بے حرمتی شروع کر دی۔ مسلمانو! سوچو تو سہی جب زمین کے مردوں کے ساتھ یہ حال کیا گیا تو زندہ کا کیا حشر کیا جاتا ہوگا۔ کمال نام کی بچی جس کی ٹانگ کاٹ دی گئی تھی وہ اپنی مردہ ماں کے سینے سے چمٹی رو رہی تھی۔ چار سالہ مسعود کی تمام پسلیاں ٹوٹ چکی تھیں۔ کتنے ہزاروں مسلمان ہیں جن کے گھر یہود و نصاریٰ بارود کا ڈھیر بنا چکے ہیں۔ ان کی عورتوں کی عزتوں کو تار تار کیا گیا۔ ان کے معصوم بچوں سے ان کی خوشیوں کو چھین لیا گیا۔ کتنے نوجوانوں کے ناخن پلاس سے کھینچ لئے گئے۔ کتنی بہنوں کی عزت بھائیوں کے سامنے لوٹی گئی۔ کئی مسلمان قیدیوں کا خون اس لئے نکالا گیا کہ زخمی سرب فوجیوں کو خون کی ضرورت تھی۔ حتیٰ کہ ان کی ضرورت کو پورا کرنے کے لئے مسلمان فوجیوں کا پورا خون نکال لیا جاتا تھا۔

## داستانِ غم

ایک بوڑھے کسان نے اپنے اوپر ظلم کی داستان بتاتے ہوئے کہا کہ فوجی ہمارے گاؤں میں آئے میرے گھر میں داخل ہو کر سامان لوٹا اور مجھے مارنا شروع کیا۔ آخر کار تکلیف کی شدت سے میں نے انہیں کہا کہ تم مجھے گولی مار دو مگر تشدد مت کرو تو کہنے لگے کہ ہم تیری لاش کا اچار ڈالیں گے۔ پھر مجھے کہا کہ اپنی داڑھی ہمارے سامنے کاٹو جب میں نے منع کیا تو مجھے اتنا مارا کہ جسم کا ہر ہر عضو خون سے تر ہو گیا پھر مجھے چھت پر الٹا لٹکا کر خوب مارا گیا۔ اس کے بعد چار فوجیوں نے میری دونوں ٹانگوں کو مخالف سمتوں میں کھینچ کر مجھے چیرنے کی کوشش کی پھر میں تکلیف کی شدت سے بے ہوش ہو گیا جب ہوش آیا تو میں اسپتال میں تھا اور میرے ہاتھ پاؤں کی ایک ایک ہڈی ٹوٹ چکی تھی۔ ایک مسلمان کو شدید تشدد کا نشانہ بنایا گیا اور بے لباس کر کے کتوں کے آگے ڈال دیا گیا حتیٰ

کہ کتوں نے اس کا سارا جسم مع عضو نازک کاٹ کھایا۔ وہ اس وقت ہسپتال میں زندگی اور موت کی کشمکش میں مبتلا ہے۔

## ایک اور ظلم

ایک شخص کے ہاتھ زمین پر رکھ کر اس کی انگلیاں تیز دھار آلے سے کاٹ دی گئیں۔ ایک شخص نے اپنی پنڈلی دکھائی تو دیکھا کہ اس کی پنڈلی کا گوشت کاٹ لیا گیا ہے۔ ایک شخص نے بتایا کہ مجھے برہنہ کیا اور اسی حالت میں میرے گاؤں لے آئے اور پورے گاؤں کے مردوں اور عورتوں کو جمع کر کے میری نمائش کی گئی۔ اس وقت میرے بہن بھائی اور رشتے دار بھی موجود تھے۔ پھر میرے ساتھ وہ شرمناک کام کئے کہ میں بے ہوش ہو گیا۔ ایک نوجوان کو بجلی کے جھٹکے دیئے گئے۔ اس طرح کئی نوجوانوں کے ہاتھوں کے ناخن پلاس سے کھینچ لئے گئے۔ انہیں پانی کی جگہ پیشاب دیا گیا اور مسلمانوں کے زندہ جسم کو آگ پر روسٹ کیا گیا۔ باپ کو بیٹے کا پیشاب پینے پر مجبور کیا گیا۔ ایک نوجوان نے بتایا کہ ایک دن میں نے پانی مانگا تو مجھے حوض پہ لے جا کر حوض کے پانی میں کرنٹ چھوڑ دیا۔ ایک شخص نے بتایا کہ ان ظالموں نے دوران تشدد میرے جسم کے گوشت کو چھری سے کاٹا اور پھر میرے زخموں میں نمک بھر دیا۔ ایک نوجوان نے بتایا کہ دورانِ تشدد میرے اوپر کئی ہزار وولٹ کا بلب لٹکایا جس کی وجہ سے میرا پورا جسم جھلس گیا لیکن اس کے باوجود میں نے اسلام زندہ باد کا نعرہ لگایا اور میں نے کہا کہ تم میری زبان بھی کاٹ دو پھر بھی میں اسلام کا نعرہ لگاؤں گا۔ یہ سننا تھا کہ وہ فوجی آگ بگولہ ہو گئے اور پھر مجھے اُلٹا لٹکا کر اتنا مارا کہ مجھے لگا کہ میری ساری آنتیں ٹوٹ گئی ہیں اور میرے منہ سے خون جاری ہو گیا۔ ایک نوجوان نے بتایا کہ مجھے ایک تنگ کمرے میں لے جایا گیا اور پھر مجھ پر ڈنڈوں کی بارش کر دی گئی۔ اس کمرے کے فرش پر کیل اور شیشے بچھے ہوئے تھے۔ مار کی شدت سے گرتا تو سیدھا ان کیلوں والے فرش پر گرتا جس کی وجہ سے میرا جسم لہولہان ہو گیا۔ ایک شخص نے بتایا مجھے سخت سردی کے موسم میں ننگا کر کے الٹا لٹکایا گیا اور

پھر سگریٹوں سے میرے جسم کو داغا گیا۔ عراق وافغانستان اور مقبوضہ کشمیر میں ہر موڑ اور ہر منزل پر روتی تڑپتی ہوئی بہنیں ملتی ہیں۔ یہاں سنسان اور ویران بستیوں کا ایک نہ ختم ہونے والا سلسلہ ہے۔ حاصل مطالعہ میرے بھائیو! یہ تمام واقعات فلمی اور رو انوی نہیں ہیں بلکہ ایک ایسی حقیقت ہیں جس کو جھٹلایا نہیں جا سکتا۔ برطانوی وز یا اعظم نے یہ اعتراف کیا کہ ہم بوسنیا کے مسلمانوں کی نسل کشی کرنے والوں کا ساتھ اس لئے دے رہے ہیں تا کہ یورپ میں ایک بھی مسلمان ملک نہ رہے کیا کوئی بھی مسلمان ایسا گوارا کر سکتا ہے کہ اس کے مسلمان بھائیوں پر تشدد کے پہاڑ توڑے جائیں اور اس کی بہنوں کی عزت ٹی جائے۔ ان حقائق کے باوجود اب بھی کوئی یورپ والوں کا ہمدرد ہے؟ کیا تمہاری غیرت اب بھی خاموش ہے؟ کیا مسلمان بہنوں کی آواز پر لبیک کہنے والا کوئی نہیں؟ اقوام متحدہ اور امریکہ جو ہر ظلم پر لبیک کہنا اپنا فرض سمجھتے ہیں اس وقت وہ خاموش تماشائی کیوں بنے ہوئے ہیں؟ (حوالہ اعمال محبت الٰہی اخبار شمارہ نمبر 4)

## شریعت پر عمل نہ رہے گا

نماز وہ تحفہ ہے جو اللہ نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج پر بلا کر دیا، باقی احکام زمین پر اتارے اس لئے نماز کو اللہ سے ملاقات اور اللہ کے قرب کا ذریعہ کہا گیا ہے مگر افسوس کہ قیامت سے قبل لوگ روزہ زکوٰۃ اور حج تمام احکامات کو بھلا دیں گے حتیٰ کہ نماز سے بھی غافل ہو جائیں گے۔ آخری زمانہ میں اسلام کی کڑی اس کے احکامات ایک ایک کر کے ٹوٹتے چلے جائیں گے۔

## بدعمل بادشاہ

حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اسلام کی کڑیاں ایک ایک کر کے ٹوٹتی چلی جائیں گی جب بھی کوئی کڑی ٹوٹے گی تو لوگ دوسری سے چمٹ جائیں گے۔ سب سے پہلی جو کڑی ٹوٹے گی وہ یہ ہوگی کہ حکم

الٰہی کو توڑا جائے گا اور سب سے آخر میں نماز کو بھی چھوڑ دیا جائے گا۔

(مسند امام احمد بن حنبل 251/5)

افسوس کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ پیشگوئی دن بہ دن پوری ہوتی جا رہی ہے۔ آج اسلامی احکام اور اسلامی سزائیں اکثر اسلامی ممالک میں رائج ہی نہیں ہے بلکہ جن ممالک میں اسلامی سزائیں نافذ ہیں جیسے زنا پر کوڑے لگانا چور کے ہاتھ کاٹنا وغیرہ ان کے خلاف سازشیں کی جا رہی ہیں۔

## ابلیسی قلب رکھنے والے بادشاہ

قیامت کی علامات میں ایک علامت جو ظاہر ہو چکی ہے وہ یہ ہے کہ آخری زمانہ میں ایسے صدور اور وزراء آئیں گے جن کے دل و دماغ پر شیطانی حکومت ہو گی۔ حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم لوگ (آپ کی بعثت مبارک سے پہلے) برائی میں مبتلا تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ہمیں (آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعے) بھلائی عطا فرمائی۔ کیا اس خیر اور بھلائی کے بعد (دوبارہ) برائی آئے گی؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں! میں نے عرض کیا: وہ کیسے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے بعد ایسے لوگ حاکم بنیں گے جو میری ہدایت کے مطابق لوگوں کی رہنمائی نہیں کریں گے نہ ہی میری سنت پر لوگوں کو چلائیں گے بلکہ ان میں ایسے حاکم بھی ہوں گے جو انسانی جسموں میں شیطانی دل رکھتے ہوں گے۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اگر میں ایسا وقت پاؤں تو کیا کروں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تو ان (حاکموں) کی بات سن اور ان کی اطاعت کر خواہ تیری پیٹھ زخمی کر دیں یا تیرا مال لے لیں۔ بہر حال ان کی بات سن اور اطاعت کر۔ (مسلم شریف)

### وضاحت

دوسری حدیث میں یہ الفاظ بھی ہیں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ صلی اللہ

علیہ وسلم سے پوچھا: کیا ایسے حکام کے خلاف ہم لڑائی نہ کریں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تک وہ نماز پڑھیں ان کے خلاف لڑائی نہ کرو لیکن اگر حکام بے نماز ہوں تو انہیں معروف طریقے سے ہٹانے کی کوشش کرنا جائز ہے۔

## قیامت سے قبل حکمران قرآنی احکامات پر عمل چھوڑ دیں گے

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے ان میں سے ایک نشانی جس کے بارے میں حضرت معاذ رضی اللہ عنہ حضور جان کائنات فخر موجودات کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ ہدیہ اسی وقت قبول کر سکتے ہو جب تک وہ ہدیہ رہے، لیکن جب وہ دین کے معاملے میں رشوت بن جائے تو اسے قبول نہ کرو مگر (ایسا نظر آتا ہے) کہ (تم امت کے عام لوگ) اسے چھوڑو گے نہیں کیونکہ فقر اور ضرورت تمہیں مجبور کرے گی آگاہ رہو کہ اسلام کی چکی بہرحال گردش میں رہے گی۔ اس لئے کتاب اللہ جدھر چلے اس کے ساتھ چلو۔ (اسے اپنی خواہشات کے مطابق نہ ڈھالو) آگاہ رہو کہ عنقریب کتاب اور حاکم جدا جدا ہو جائیں گے، پس تم کتاب اللہ کو نہ چھوڑنا، آگاہ رہو کہ عنقریب تم پر ایسے حاکم مسلط ہوں گے جو اپنے لئے تجویز کریں گے جو دوسروں کے لئے تجویز نہیں کریں گے تم اگر ان کی نافرمانی کرو گے تو تمہیں قتل کر دیں گے اور فرمانبرداری کرو گے تو (بے دینی کے سبب) تمہیں گمراہ کریں گے۔

صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ سیّد دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم (ایسی صورت میں) ہمیں کیا طرز عمل اختیار کرنا چاہئے؟ فرمایا: وہی جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے اصحاب نے کہا کہ انہیں آروں سے چیرا گیا سولی پر لٹکایا گیا (مگر وہ دین پر قائم رہے) اور اطاعت الٰہی میں جان دے دینا معصیت کی زندگی سے (بدرجہا) بہتر ہے۔
(طبرانی)

# خوشحال زندگی

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب تمہارے حاکم نیک اور پسندیدہ ہوں تمہارے مالدار کشادہ دل اور سخی ہوں اور تمہارے معاملات باہمی (خیر خواہانہ) مشورے سے طے ہوں تو تمہارے لئے زمین کی پشت اس کے پیٹ سے بہتر ہے (یعنی مرنے سے جینا بہتر ہے) اور جب تمہارے حاکم بدکار ہوں۔ تمہارے مالدار بخیل ہوں اور تمہارے معاملات عورتوں کے سپرد ہوں (کہ بیگمات جو فیصلہ کر دیں وفادار نوکر کی طرح تم اس کو نافذ کرنے لگو) تو تمہارے لئے زمین کا پیٹ اس کی پشت سے بہتر ہے۔ (یعنی ایسی زندگی سے مرجانا بہتر ہے۔) (جامع ترمذی 2/51)

# نصاریٰ کی پانچ خصلتیں

(۱) حضرت مستورد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور شہنشاہِ مدینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ: قیامت سے پہلے رومی (یعنی عیسائی) سب سے زیادہ تعداد میں ہوں گے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا ذرا سوچ سمجھ کر بات کرو۔ مستورد نے کہا: میں وہی کہہ رہا ہوں جو میں نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے۔ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا: اگر تو یہ کہتا ہے (تو سچ ہی ہوگا) کیونکہ عیسائیوں میں پانچ خصلتیں ہیں:

(i) مصیبت کے وقت نہایت بردبار

(ii) مصیبت کے بعد سب سے جلدی ہوشیار ہونے والے

(iii) بھاگنے کے بعد دوبارہ سب سے پہلے حملہ کرنے والے

(iv) مسکین یتیم اور کمزور کے حق میں بہتر

(v) اور ایک پانچویں خصلت اچھی بھی ہے کہ یہ سب لوگوں سے زیادہ بادشاہوں

کے ظلم سے روکنے والے ہیں۔ (مسلم کتاب الفتن، حدیث نمبر 2898 مسند احمد 314/4)

## وضاحت

شارحین حدیث نے لکھا ہے کہ مذکورہ حدیث میں روم سے مراد آج کا یورپ اور امریکہ ہے۔ رومیوں یعنی عیسائیوں کی اکثریت علاماتِ قیامت میں سے وہ علامت ہے جس کا ظہور ہو چکا ہے۔ موجودہ اعداد و شمار کے مطابق دنیا بھر میں سب سے زیادہ اکثریت عیسائیوں کی ہے۔ پھر مسلمانوں کی ہے مگر فرمان نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق ایک وقت آئے گا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا دین ہر کچے پکے گھر اور ہر اون اور بال کے خیمہ میں پھیل کر رہے گا۔ اس کا یہ بھی مطلب ہو سکتا ہے کہ جیسے موجودہ اعداد و شمار کے مطابق فرانس لندن اور امریکہ میں مسلمانوں کا تیزی سے اضافہ ہو رہا ہے حتیٰ کہ یہود و نصاریٰ اس فکر میں لگے ہوئے ہیں کہ کسی بھی طریقہ سے اسلام پھیلنے اور مسلمانوں میں اضافہ کو ختم کیا جائے۔ اس کے لئے وہ مختلف ہتھکنڈے بھی استعمال کر رہے ہیں مگر فرمانِ نبوی کا پورا ہونا ضروری ہے کہ اس بارے میں علماء کا کہنا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے مطابق مسلمانوں کی قوت بڑھ جائے گی پھر ایک حادثہ میں مسلمانوں کی کثرت کم ہو جائے گی۔ حتیٰ کہ اس وقت مسلمان پہاڑوں پر چلے جائیں گے۔ ان کی خوراک صرف اللہ کا ذکر ہو گی۔ یہ وہ وقت ہو گا جب حضور سرکار مدینہ راحت قلب و سینہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دوسرا فرمان کہ عیسائی بڑھ جائیں گے۔ پورا ہو گا۔

## رومیوں کی کثرت اور عربوں کی قلت

سیدہ امّ شریک رضی اللہ عنہ فرماتی ہیں کہ انہوں نے حضور جان کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ لوگ دجال سے بھاگ کر پہاڑوں میں جا چھپیں گے۔ امّ شریک رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت عرب کہاں ہوں گے؟ حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عرب اس

زمانے میں کم تعداد میں ہوں گے۔ حدیث میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے یہ الفاظ بھی ہیں: رومی اس وقت بھی زیادہ ہوں گے۔ (اس سے اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اہل یورپ کی زبان (انگریزی) اس وقت بولی جائے گی اور لوگ عربی زبان کو چھوڑ دیں گے) (صحیح مسلم)

## ارض کنز بہائے گی

قیامت کی وہ نشانی جس کا ظہور کسی نہ کسی درجہ میں ہو چکا ہے۔ اس میں سے ایک نشانی یہ بھی ہے کہ قیامت سے قبل زمین سونے اور چاندی کے خزانے اپنے پیٹ سے باہر کر دے گی۔ یعنی قیامت سے پہلے مال و دولت کی بے انتہا کثرت ہو گی کہ چور بھی مال سے بے نیاز ہو جائیں گے۔ حضرت ابوہریرہ بیان کرتے ہیں کہ حضور سلطانِ مدینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

(i) زمین سونے اور چاندی کو بڑے بڑے ستونوں کی شکل میں اگل دے گی

(ii) قاتل آئے گا اور کہے گا: افسوس! میں نے اس مال کے لئے کسی انسان کو قتل کیا۔

(iii) قطع رحمی کرنے والا آئے گا اور کہے گا: میں نے مال کے لئے رشتہ داروں کو چھوڑا۔

(iv) چور آئے گا اور کہے گا افسوس میں نے اس مال کی خاطر چوری کی اور میرا ہاتھ کاٹا گیا۔

(v) پھر وہ سب اسے چھوڑ دیں گے اور اس مال میں سے کچھ بھی نہ لیں گے۔

نوٹ:

کچھ عرصہ قبل سعودیہ عرب میں سونے کے پہاڑ دریافت ہوئے ہیں جسے حکومت نے اس وجہ سے بند کر دیا ہے کہ اس وقت ان کے پاس سیال سونا یعنی پٹرول کی اتنی فراوانی ہے کہ انہیں فی الحال اس سونے کی ضرورت نہیں۔

## مال ودولت کی ریل پیل ہوجائے گی

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس وقت تک قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ مال بہت زیادہ ہوجائے گا، مال کو بہایا جائے گا۔ (مسلم مشکوۃ باب اشراط الساعۃ)

یہاں تک کہ ایک آدمی اپنے مال کی زکوۃ لے کر نکلے گا تو کوئی قبول کرنے والا نہیں پائے گا۔ یہاں تک کہ عرب کی سرزمین سرسبز وشاداب ہوجائے گی اس میں نہریں جاری ہوجائیں گی۔ مال کی زیادتی حقیقت میں انسان کا امتحان ہے کہ کون سا انسان اس امتحان میں کامیاب ہوتا ہے؟ مال دار بھی ہو رب تعالیٰ کو بھی یاد کرے وہ انسان خوش قسمت ہے مال ودولت کے نشہ میں اللہ تعالیٰ سے غافل ہو جانا بہت بڑی بدبختی کی علامت ہے۔ مال کو بہائیں گے یعنی لوگوں کو اپنا ہم نوا بنانے کے لئے، ان کو خریدنے کے لئے ان کو اپنا ووٹر بنانے کے لئے۔ نیکی کے کاموں میں جو لوگ ایک روپیہ خرچ کرنے کے لئے تیار نہیں ہوئے وہ دوسروں کو اپنا چمچہ بنانے کے لئے ہزاروں روپے لٹا دیتے ہیں۔ یہ بھی علامات قیامت ہے۔ عرب کی زمین میں ترقی ہوگی۔ مال ودولت کی وسعت ہوگی۔ ان کی زمین خزانے اُگلے گی۔ ایک روایت میں ہے۔ مدینہ طیبہ کی زمین اھاب بلکہ یہاب تک پہنچ جائے گی یعنی مال ودولت زیادہ ہوجائے گا۔ عمارات بہت ہو جائیں گی۔ دور دراز علاقہ تک مدینہ طیبہ پھیل جائے گا۔ (اھاب یہاب دونوں جگہ کے نام ہیں) آپ کے زمانہ میں تو مدینہ طیبہ تقریباً اتنا ہی نظر آتا ہے جتنی آج مسجد نبوی ہے۔

## ڈونیشن لینے والا نہ ملے گا

اسی مضمون کی دوسری حدیث میں ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت سے پہلے مال اس قدر بڑھ جائے گا کہ دولت

مند سوچے گا کہ اس کا صدقہ کون قبول کرے گا۔ وہ کسی آدمی کو صدقہ لینے کے لئے بلائے گا لیکن وہ کہے گا مارب لی فی مجھے اس کی ضرورت نہیں۔'' (مسلم شریف، کتاب الزکوٰۃ)

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لوگوں پر ایک زمانہ ایسا آئے گا کہ آدمی سونے کا صدقہ لے کر پھرے گا لیکن اسے قبول کرنے والا کوئی نہیں ہوگا اور ایک ایک مرد کے ساتھ چالیس چالیس عورتیں ہوں گی جو اس کی پناہ حاصل کریں گی۔ یہ مردوں کی قلت اور عورتوں کی کثرت کے سبب ہوگا۔

(مسلم شریف)

ایک روایت میں ہے کہ جس شخص پر صدقہ پیش کیا جائے گا وہ کہے گا اگر تم گزشتہ روز آتے تو میں یہ مال لے لیتا۔ مگر آج مجھے اس کی حاجت نہیں۔

عوف بن مالک الاشجاع رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ جنگ تبوک میں، میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم چمڑے کے خیمے میں تشریف فرما تھے۔ میں خیمے سے باہر صحن میں بیٹھ گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: عوف اندر آ جاؤ۔ میں نے عرض کیا (خیمہ تو چھوٹا ہے) کیا سارے کا سارا ہی اندر آ جاؤں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں آ جاؤں۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اے عوف! یاد رکھو قیامت سے پہلے چھ نشانیاں ظاہر ہوں گی۔

(۱) میری وفات ہوگی۔ میں نے اسے سن کر بہت رنج کا اظہار کیا۔

(۲) قیامت سے قبل بیت المقدس فتح ہوگا۔

(۳) قیامت سے قبل ایک بیماری پیدا ہوگی جس کو اللہ تعالیٰ پیدا فرمائیں گے۔ اس سے تم اور تمہاری اولاد شہادت پائے گی اور وہ تمہارے اعمال کو پاک کر دے گی۔

(۴) مال کی اتنی کثرت ہوگی کہ آدمی کو سو دینار ملیں گے لیکن پھر وہ ناراض ہوگا۔ ایک فتنہ ہوگا اور وہ تمہارے آپس میں ہی ہوگا۔ کسی مسلمان کا کوئی گھر باقی نہیں رہے گا جس میں وہ داخل نہ ہو۔ تمہاری اور رومیوں کے درمیان صلح ہوگی پھر وہ تم سے دھوکہ کریں

گے (امن معاہدہ توڑ دیں گے) پھر جنگیں چھڑ جائیں گی اور اسی (80) ہزار جھنڈوں کے ساتھ تمہاری طرف پیش قدمی کریں گے جبکہ ہر جھنڈے تلے بارہ ہزار کا لشکر ہوگا۔

(سنن ابن ماجہ، کتاب الفتن، باب اشراط الساعۃ: 4042)

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہ ہوگی حتیٰ کہ مال کی کثرت ہو جائے، فتنے ظاہر ہوں اور ہرج بہت زیادہ ہو۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہرج کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تین مرتبہ فرمایا: قتل، قتل، قتل (مسلم شریف)

## مٹھی بھر سونا مقبول نہ ہوگا

ایک حدیث میں سیّدنا عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر تھا کہ دفعتہً ایک شخص آیا اور اس نے بارگاہِ رسالت میں اپنی تنگ دستی کی شکایت کی۔ پھر ایک شخص آیا اور اس نے ڈکیتی اور راستوں کے غیر مامون ہونے کی شکایت کی۔ ان دونوں کی شکایات سن کر سرکار دو عالم شاہِ بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیّدنا عدی بن حاتم کو مخاطب کر کے فرمایا: تم نے چہرہ دیکھا ہے اگر تم زندہ رہے تو اپنی آنکھوں سے کسرہ کے خزانے فتح ہوتے دیکھو گے۔ اس وقت مال کی اتنی کثرت ہوگی کہ کوئی اگر مٹھی بھر سونا لے کر چلے گا تو کوئی اس کو قبول نہ کرے گا۔

(حوالہ بخاری)

## حضور نبی غیب دان کی انوکھی بات

حضور پرنور شافع محشر آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم نے سراقہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا! اے سراقہ اس وقت تیرا کیا حال ہوگا جس وقت تو کسریٰ کے کنگن پہنے گا چنانچہ سیّدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں جب ایران فتح ہوا تو کسریٰ کا تاج اور سراقہ کے کنگن اور دیگر زیورات مسجد نبوی میں مالِ غنیمت کے طور پر فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ

کے سامنے لا کر ڈال دیئے گئے تو آپ رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا: بلاؤ سراقہ کو۔ چنانچہ سراقہ رضی اللہ عنہ کو حاضر کیا گیا۔ سیّدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے سراقہ رضی اللہ عنہ سے مخاطب ہو کر فرمایا: سراقہ ہاتھ اٹھاؤ اور یہ کہو: اللہ سب سے بڑا ہے اور سب تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جس نے یہ دونوں کنگن کسریٰ بن ہرمز سے چھینے اور ایک گنوار دیہاتی سراقہ کو پہنائے۔ یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے اور رسول اللہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اس بات کی خبر دی ہے کہ قرب قیامت میں مال کی کثرت ہو جائے گی حتیٰ کہ صدقہ کو قبول کرنے والا کوئی نہیں ہو گا چنانچہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے زمانہ میں جب قیصر وکسریٰ کے خزانے مالِ غنیمت کی شکل میں مدینہ میں آئے تو چاروں طرف مال کی اس قدر کثرت اور بہتات ہو گئی کہ سیّدنا عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں مدینہ طیبہ میں ایک گھوڑے کی قیمت ایک لاکھ درہم ہو گئی اور سیّدنا عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں کوئی شخص صدقہ کو قبول کرنے والا نہیں تھا۔

## نزولِ عیسیٰ کے زمانے میں بھی مال و دولت کی کثرت ہوگی

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے ضرور اتریں گے تم میں ابن مریم علیہا السلام پھر مال و دولت کی کثرت ہو گی حتیٰ کہ اسے کوئی لینے والا نہ ہو گا۔ (صحیح بخاری: 3448)

وضاحت

ان دونوں میں تطبیق کی صورت یہ ہے کہ ایک قیامت کی نشانی پوری ہو چکی ہے۔ ایک حضرت عیسیٰ علیہا السلام کے زمانہ میں ہو گی۔ رہا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں مال کی بہتات کا سبب تو وہ عدل وانصاف تھا اور مستحقین کو ان کے حقوق دینا تھا یہاں تک کہ لوگ غنی ہو گئے رہی حضرت عیسیٰ علیہا السلام کے زمانہ میں مال کی فراوانی تو وہ کثرت مال قلت الناس اور قرب الساعۃ کی وجہ سے ہو گی۔ (فتح الباری 83/13)

# کیا مہدی کے زمانے میں بھی مال و دولت کی بہتات ہو گی

شیخ محمد بن عبدالرحمٰن العریفی لکھتے ہیں کہ یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ نشانی آخری زمانے میں ظاہر ہو گی کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اشارہ دیا ہے کہ مہدی کے زمانے میں مال بہت زیادہ ہو جائے گا۔ جو گنے بغیر کہیں بھر کر سونا اور چاندی تقسیم کرے گا۔ مال کی کثرت اور وافر ہونے کی وجہ سے اس کا کوئی حساب نہیں ہو گا۔ زمین اپنی برکتیں نکالے گی اور لوگ برکت اور خیر کے عام ہو جانے کی وجہ سے بے نیاز ہوں گے۔ یہاں تک کہ زمین سے سونے اور چاندی کے ستون ظاہر ہوں گے۔

سعید الجریری ابونضرہ سے روایت کرتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ ہم جابر رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے تو انہوں نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری امت کے آخر میں ایک خلیفہ ہو گا جو بغیر شمار کئے لپ بھر بھر کر لوگوں میں مال تقسیم کرے گا۔ وہ اس کی گنتی نہیں کرے گا۔ راوی (سعید الجریری) کہتا ہے کہ میں نے ابونضرہ اور ابوالعلاء سے کہا کیا تم خیال کرتے ہو کہ وہ خلیفہ عمر بن عبدالعزیز ہیں تو ان دونوں نے کہا نہیں۔ (مسلم)

### وضاحت

صاحب لمعات اس ارشاد کی تشریح میں لکھتے ہیں۔

یعنی اس زمانہ میں حلال کما کر ہی دین محفوظ رکھ سکیں گے اور کسب حلال ہی انہیں حرام سے بچائے گا۔ مطلب یہ ہے کہ دین میں اتنے کمزور ہوں گے کہ اگر حلال نہ ملے تو تکلیف اور بھوک برداشت کر کے حرام نہ بچیں گے۔

# تحاریر کی کثرت

حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور تابعین رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں کتب کی چھپائی کا وجود ہی نہ تھا بلکہ زمانۂ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں تو قرآن کو محفوظ کرنے کے لئے اسے اونٹ

کی ہڈی اور چمڑے پر لکھا گیا تھا۔ اس وقت اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پیش گوئی فرمائی تھی کہ قیامت سے قبل کتابت اور کتب کی کثرت ہوگی چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے کہ قیامت سے قبل یہ نشانیاں ظاہر ہوں گی۔

(i) جان پہچان کے لوگون کو سلام کرنا

(ii) تجارت کا عام ہونا حتیٰ کہ بیوی تجارت میں اپنے شوہر کی مددگار ہوگی۔

(iii) قطع رحمی

(iv) سچی گواہی کو چھپانا۔

(v) قلم کا ظاہر ہونا (مسند امام احمد جلد 407/1)

شیخ محمد عبدالرحمٰن العریفی لکھتے ہیں کہ قلم کے ظہور سے مراد شاید یہ ہو کہ قیامت سے قبل کتابوں کی اشاعت پھیل جائے گی مگر اس کے باوجود لوگ دین سے دور اور جہالت میں ہوں گے چنانچہ ایک دوسری حدیث میں حضور جانِ کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے کہ قیامت کی علامتوں میں سے یہ ہے کہ جہالت غالب ہوگی علم کم ہو جائے گا۔ زنا زیادہ ہونے لگے گا اور شراب پی جائے گی۔ مرد کم ہو جائیں گے اور عورتیں اتنی زیادہ ہو جائیں گی کہ پچاس عورتوں کا نگران ایک مرد ہوگا۔

(بخاری شریف، حدیث نمبر 6888)

## علم و علما کرام کی اموات کی کثرت

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اچانک دنیا سے علم کو نہیں اٹھائے گا کہ یکلخت اپنے بندوں سے اسے کھینچ لے بلکہ علم کو علماء کی وفات کے ذریعے سے ختم کرے گا حتیٰ کہ جب دنیا میں کوئی عالم زندہ نہیں بچے گا تو لوگ جاہلوں کو اپنا پیشوا بنالیں گے۔ ان سے جب دینی مسائل پوچھے جائیں گے تو وہ بغیر علم کے فتویٰ دیں گے۔ وہ خود گمراہ ہوں گے اور دوسروں کو بھی گمراہ کر دیں گے۔ (صحیح البخاری، العلم، حدیث 100، صحیح مسلم، العلم، حدیث 2673)

علامہ شیخ محمد بن عبدالرحمٰن عریفی رضی اللہ عنہ لکھتے ہیں کہ حدیث میں علم کے اٹھا لئے جانے کا ذکر ہے تو اس کا مطلب یہ نہیں کہ دفعتہً لوگوں کے سینوں سے علم مٹا دیا جائے گا اور علم دنیا سے ختم ہو جائے گا بلکہ معنی یہ ہیں کہ عاملین علم آہستہ آہستہ دنیا سے چلے جائیں گے اور لوگ ان کی جگہ جاہلوں کو اپنا مفتی بنالیں گے۔ وہ اپنی جہالت کی بنیاد پر فیصلے کریں گے۔ وہ خود بھی گمراہ ہوں گے اور دوسروں کو بھی گمراہ کریں گے۔ پچھلے کچھ عرصے سے امت مسلمہ کو متعدد ایسے علمائے کرام اور مفتیان عظام کے دنیا سے چلے جانے کا صدمہ برداشت کرنا پڑا جن کا امت محمدیہ کو دین سکھانے میں مرکزی کردار رہا۔

## اہل علم کو ناحق قتل کیا جائے گا

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ اس دور میں علماء (نعوذ باللہ) مثل جانور قتل کئے جائیں گے تو کاش علماء اس زمانے میں بے وقوف بن جاتے (تاکہ قتل سے بچ جاتے) قیامت کی یہ علامت پوری ہو چکی ہے اس لئے کہ کئی دور ایسے گزر گئے کہ حق گو علماء کو ظالم حکومتوں نے بلاقصور کتوں کی طرح قتل کرایا۔ بالخصوص بنی امیہ کے دورِ حکومت میں حجاج بن یوسف ثقفی نے ہزاروں علماء کرام کو قتل کیا اور حکومت عباسیہ کے زمانے میں مامون رشید اور اس کے بھائی معتصم باللہ کی سلطنت میں ہزاروں علماء کی گردنیں ماری گئیں۔ اسی طرح اس صدی میں بھی کمیونسٹ حکومت نے روس میں اور ملحدوں کی حکومتوں نے مصر وعراق میں ہزاروں علماء کرام کو پھانسیاں دے دیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے یہ تمنا ظاہر فرمائی کہ کاش اس زمانے کے علماء کرام ایسے وقت میں جاہل اور احمق اور پاگل بن جاتے تاکہ ظالم حکومتیں انہیں جاہل اور پاگل سمجھ کر قتل نہ کرتیں اور اس طرح امت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علماء کی قیمتی جانیں بچ جائیں۔ چنانچہ تاریخ سے پتا چلتا ہے کہ بعض نے ایسے وقت میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بتائے ہوئے نسخہ پر عمل کر کے اپنی جان بچالی۔

# نااہل حضرات سے علم کا حصول

حضور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے دور میں لوگ علماء اور کبار صحابہ رضی اللہ عنہم سے علم حاصل کرتے تھے مگر قیامت سے قبل لوگ فتویٰ لینے کے لئے کم عقل اور چھوٹے لوگوں کے پاس جائیں گے چنانچہ حضرت ابوامیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ قیامت کی نشانیوں میں سے ہے کہ: لوگ اصاغر یعنی جاہلوں سے علم حاصل کریں گے۔ (رواہ الطبرانی)

مذکورہ حدیث میں اصاغر کا لفظ استعمال ہوا حضرت عبداللہ بن مبارک سے پوچھا گیا کہ اصاغر کا کیا مطلب ہے؟ تو آپ رحمتہ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ اس سے مراد وہ لوگ ہیں جو اپنی رائے سے فتویٰ دیں اور مسائل بتائیں۔ یعنی وہ فتویٰ علم کی پختگی پر نہیں بلکہ اپنی عقل سے دیں گے۔ (کتاب الزہد بن المبارک، حدیث 815/2 طبقات الحنابلۃ 227/1)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ لوگ اس وقت تک اچھائی میں ہوں گے جب تک علم صحابہ کرام اکابر علماء کرام سے حاصل کیا جائے گا پھر اگر چھوٹوں سے علم سیکھنے لگ گئے تو وہ ہلاک ہو جائیں گے۔ الحمد للہ ہمارے اس زمانہ میں علم اور اہل خیر میں ہیں۔ اگر کوئی اس امت کے احوال پر غور کرے تو اس کو نظر آئے گا کہ میڈیا نے ایسے لوگ ظاہر کئے ہوئے ہوں، جو کم علم ہیں اور وہ اسلام کے چند مسائل جانتے ہیں لیکن وہ نہ حفاظ میں سے ہیں نہ فقہاء میں سے ہیں نہ فقہاء میں سے ہیں۔

# طلاقوں کی کثرت

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے ان میں سے ایک ناگہانی موت بھی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت کی نشانیوں میں سے کثرت طلاق اور اچانک موت ہونا ہے۔ (صحیح الجامعہ الصغیر الالبانی 5775)

حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور شہنشاہِ مدینہ باعث نزولِ سکینہ صلی اللہ

علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے قریب (پہلی رات) کا چاند بڑا نظر آئے گا لوگ اسے دوسری رات کا چاند کہیں گے۔ مساجد کو راستہ بنالیا جائے گا (یعنی لوگ مساجد سے گزریں گے یا زیارت کریں گے لیکن نماز نہیں پڑھیں گے) اور اچانک موت عام ہوگی۔

## وضاحت

سابقہ زمانہ میں انسان موت کے آثار محسوس کر لیتا تھا یعنی کچھ عرصہ بیمار رہ کر جان جاتا تھا کہ میری موت قریب ہے اس وجہ سے اس کو کسی نہ کسی درجہ میں موت سے قبل کی تیاری کا موقع مل جاتا تھا اور وہ وصیت وغیرہ لکھ لیتا تھا مگر موجودہ دور میں نئی نئی ایجادوں نے فرمانِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق موت کو اچانک کر دیا ہے۔ مثلاً پہلے لوگ طویل سفر میں اونٹ یا گھوڑے پر سوار ہوا کرتے تھے۔ مگر اب تیز رفتاری گاڑی یا جہاز سے سفر کرتے ہیں جس کے حادثات روزانہ درجنوں کی تعداد میں ہوتے ہیں جس سے لوگ فوراً موت کا شکار ہو جاتے ہیں۔ پہلے اگر کوئی گھوڑے سے گرتا بھی تھا تو فوراً نہیں مرتا تھا بلکہ اسے توبہ کرنے کا وقت مل جاتا تھا۔ اسی طرح زمانۂ قدیم میں بم بلاسٹ اور پستول کا دور نہیں تھا بلکہ تلوار کا دور تھا جس سے بندہ فوراً نہیں مرتا تھا۔ اب تو مرنے والے کو بھی خبر نہیں ہوتی کہ میں کیوں مارا جا رہا ہوں۔ اسی طرح جیسے جیسے قیامت قریب ہو رہی ہے نئی نئی بیماریاں وجود میں آ رہی ہیں جیسے کینسر برین ٹیومر، ہارٹ اٹیک شوگر ہیپاٹائٹس بی سی سوائن فلو برڈ فلو وغیرہ لہٰذا حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے مطابق عقلمند وہ ہے جو موت سے قبل موت کی تیاری کرے اور جو شخص دنیا کمانے کے چکر میں دنیا میں آنے کے مقصد سے غافل ہو گیا ایسا شخص اپنے ہی ہاتھوں اپنے کو ہلاک کرنے والا ہے۔

## حضرت امام بخاری کی موت پر اشعار

صحت وفراغت کی حالت میں اللہ تعالیٰ کے سامنے جھکنے کی فرصت کو غنیمت جانو۔

عین ممکن ہے تمہاری موت اچانک ہو جائے میں نے کتنے ہی صحت مندوں کو دیکھا ہے کہ بغیر کسی بیماری کے اچانک اس دار فانی سے کوچ کر گئے۔ حافظ ابن حجر رضی اللہ عنہ رقم طراز ہیں: یہ عجیب اتفاق ہے کہ امام بخاری رضی اللہ عنہ بھی اسی طرح اچانک فوت ہوئے تھے۔ اسی طرح ایک امام نماز جنازہ پڑھنے کے لئے گھر سے نکلے مگر انہیں نماز جنازہ پڑھنے کے لئے تیسری تکبیر کا موقع نہ مل سکا اور اسی جگہ ان کی نماز جنازہ پڑھائی گئی۔ اللہ تعالیٰ محض اپنے فضل سے اپنے حبیب کے صدقے اور محض اپنی رحمت خاصہ سے مجھے اور آپ سب کو موت سے قبل موت کی تیاری کی توفیق عطا فرمائے اور اپنے راستے کی موت نصیب فرمائے۔

## ناقص عقل شرعی امور میں دخل دیں گے

دور نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں دینی و دینوی، معاملات کے لئے کبار صحابہ رضی اللہ عنہم سے لوگ مشورہ کیا کرتے تھے انہیں کو ہر معاملے میں ترجیح دیتے تھے مگر حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے مطابق قیامت سے قبل لوگ اپنے معاملات کے لئے کم عقل لوگوں سے مشورہ کریں گے۔ چنانچہ سیّدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عنقریب لوگوں پر ایسے سال آئیں گے جب جھوٹے کو سچا کہا جائے گا اور سچے کو جھوٹا کہا جائے گا۔ امانت دار کو خائن کہا جائے گا اور خائن کو امانت دار بنایا جائے گا اور روبیضہ اس میں باتیں کرنے لگیں گے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا یا رسول اللہ روبیضہ کیا چیز ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے وقوف جب عام لوگوں کے معاملات میں باتیں کرنے لگے۔

(ترمذی، مسند احمد 291/2)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ علامات قیامت میں سے ہے کہ عقلیں ناپید ہو جائیں گی اور کم عقلوں کی

کثرت ہوگی (طبرانی / البدایہ والنہایہ) ہمارے اس زمانے میں یہ نشانی بھی صاف ظاہر ہے کہ نچلے درجے کے لوگ اوپر آ گئے ہیں اور انہیں اچھے اور نیک لوگوں پر ترجیح حاصل ہے اور معاملات بے وقوف اور گھٹیا لوگوں کے ہاتھوں میں ہیں۔

## اللہ عزوجل کے گھروں کو توڑا جائے گا

قیامت کی نشانیوں میں سے یہ ہیں کہ شہروں اور سڑکوں کی مرمت اور توسیع کی جائے گی اور ان راستوں میں جو مکان اور مساجد حائل ہوں گی۔ انہیں منہدم کر دیا جائے گا کبھی تو ان مساجد کے بدلے دوسری جگہ مساجد تعمیر کر دی جائیں گی اور آخری زمانہ میں مساجد کو راستہ بنا دیا جائے گا۔ ایسے واقعات اس سے قبل نہ تھے بلکہ آخری زمانے میں پیدا ہوئے جو کہ قیامت کی نشانیوں میں سے ہیں۔

طبرانی نے کبیر میں ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہ ہوگی حتیٰ کہ سلام صرف جان پہچان والوں سے رہ جائے گا۔ مساجد کو راستہ بنا لیا جائے گا لیکن اس میں اللہ کے لئے سجدہ نہ کیا جائے گا۔

(طبرانی کبیر)

اسی طرح ایک اور حدیث میں جو انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ مساجد کو راستہ بنا لیا گیا ہے اور کوئی ان میں اللہ کے لئے سجدہ نہیں کرتا اس لئے کہ اب وہ مسجدیں نہیں رہیں بلکہ وہاں سڑکیں اور راستے بن گئے ہیں۔ (صحیح ابن خزیمہ 283/2)

اس موضوع کی ایک حدیث ہے کہ: ''بے شک آدمی مسجد میں سے گزرے گا اور اس میں نماز نہیں پڑھے گا۔ یعنی مسجد گزرنے کا راستہ ہوگی۔ عبادت گاہ نہ ہوگی۔''

(مجمع الزوائد جلد 7 صفحہ 329)

معلوم ہوا کہ قیامت سے قبل مسجد کو راستے کے طور پر استعمال کیا جائے گا۔ یعنی مساجد کو نماز پڑھنے سے زیادہ گزرگاہ اور تفریح کے لئے استعمال کیا جائے گا۔

# خیل کی مالیت بڑھ جائے گی

قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی جو کہ حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمائی کہ قیامت کی علامت میں سے یہ ہے: قیامت سے قبل عورتوں کا حق مہر اور گھوڑوں کی قیمت بڑھ جائے گی اور پھر کچھ عرصہ کے بعد گھوڑوں کی قیمت اور حق مہر کم ہو جائے گی۔ یہ نشانی بتا کر حضور سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کے بعد کبھی نہیں بڑھے گی۔ (مستدرک الحاکم 524/4)

# شہروں کی کثرت

دنیا کے خاتمے اور تباہی کی جو نشانیاں حضور سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کو بتلائی ہیں۔ ان میں سے ایک نشانی جن کا ظہور ہو چکا ہے وہ یہ ہے کہ قیامت سے قبل جدید ٹیکنالوجی سے بازار اور ضرورت کی چیزوں کا حصول آسان ہو جائے گا۔ آج انٹرنیٹ اور ہوائی جہاز کی بدولت ایک ملک سے کسی چیز کا بھجوانا یا منگوانا چند گھنٹوں میں ہو جاتا ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی حتیٰ کہ فتنے ظاہر ہوں گے، جھوٹ بکثرت بولا جائے گا اور بازار قریب ہو جائیں گے۔ شارحین حدیث نے بازار قریب ہونے سے مراد دو باتیں لکھی ہیں۔ (مسند احمد 519/2)

بازاروں کی اتنی کثرت ہو جائے گی کہ لوگ ایک بازار سے نکلیں گے تو دوسرا بازار سامنے آ جائے گا۔ اور اس دوسرے بازار میں پہلے بازار سے زیادہ چیزیں موجود ہوں گی۔ جدید ٹیکنالوجی کی وجہ سے چیزوں کی خرید و فروخت اور مال لانے لے جانے میں آسانی کا ہونا کیونکہ انٹرنیٹ اور ہوائی جہاز کی بدولت آج انسان تھوڑے ہی وقت میں عالمی منڈیوں کا جائزہ لے سکتا ہے اور ان جدید ٹرانسپورٹ کی بدولت مطلوبہ مال چند ہی گھنٹوں میں وصول ہو جاتا ہے۔

# کفار کے حملوں کی کثرت

(۱) حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ رسول اللہ نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کہ ایک ایسا زمانہ آنے والا ہے کہ (کفر و باطل) کی جماعتیں تمہیں ختم کرنے کے لئے آپس میں ایک دوسرے کو اس طرح بلا کر جمع کر لیں گی۔

(i) جیسے کھانے والے ایک دوسرے کو بلا کر پیالہ کے آس پاس جمع ہو جاتے ہیں۔ یہ سن کر ایک صاحب نے سوال کیا کہ ہم اس روز کم ہوں گے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نہیں بلکہ تم اس روز تعداد میں بہت ہو گے۔

(ii) لیکن گھاس کے ان تنکوں کی طرح ہوں گے جنہیں پانی کا سیلاب بہا کر لے جاتا ہے۔ پھر ارشاد فرمایا کہ اور خدا ضرور ضرور تمہارے دشمنوں کے دل سے تمہارا رُعب نکال دے گا اور بالضرور یقیناً وہ تمہارے دلوں میں کاہلی اور سستی ڈال دے گا۔ ایک صاحب نے عرض کیا کہ سستی کا کیا (سبب) ہوگا؟ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

(iii) دنیا (یعنی مال و دولت سے) محبت کرنے لگو گے اور موت سے نفرت کرنے لگو گے برسوں سے یہ پیشین گوئی حرف بہ حرف صادق ہو رہی ہے اور مسلمان آج اپنی اس حالت زار کو اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں کہ کوئی قوم انہیں نہ عزت و وقعت کی نگاہ سے دیکھتی ہے نہ دنیا میں ان کا رہنا گوارہ کرتی ہے۔ ایک وہ زمانہ بھی تھا کہ دوسری قومیں اپنے اوپر مسلمانوں کو حکمران دیکھنا چاہتی تھی۔ ایک دور یہ ہے کہ غیر مسلم اقوام مسلمان کو اپنی قلم رو میں رکھنا بھی پسند نہیں کرتی۔ تمام دنیا کے مسلمان ایک ہی قوت میں ایک دم ختم ہو جائیں وہ تو ہرگز کبھی نہیں ہو گا۔ جیسا کہ پہلے پیشین گوئی گزر چکی ہے البتہ ایسے واقعات گزر چکے ہیں کہ کسی ملک میں جہاں مسلمان خود حکمران تھے۔ انقلاب کے بعد وہ وہاں سے جان بچا کر بھی نا جا سکے۔ اسپین اس کی زندہ اور مشہور مثال ہے۔ مسلمانوں کو آج ذلت و خواری کا منہ دیکھنا پڑ رہا ہے اور کروڑوں کی تعداد میں ہوتے ہوئے بھی کیوں غیروں کی طرف تک رہے ہیں۔ اس کا جواب خود ہادئ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد

میں موجود ہے کہ دنیا کی محبت اور موت کے خوف کے باعث یہ حال ہو رہا ہے۔ جب مسلمان دنیا کو محبوب نہ سمجھتے تھے اور جنت کے مقابلے میں (جو موت کے بغیر نہیں مل سکتی) دنیا کی زندگی ان کی نظروں میں کچھ بھی حقیقت نہ رکھتی تھیں (اس لئے وہ موت سے نہ ڈرتے تھے) تعداد میں کم تھے لیکن دوسری قوموں پر حکمران رہے اور اللہ کی راہ میں جہاد کر کے غیروں کے دلوں تک پر حکومت کرنے لگے۔ آج جو ہمارا حال ہے ہم اسے خود بدل سکتے ہیں بشرطیکہ پچھلے مسلمانوں کی طرح دنیا کو ذلیل اور موت کو عزیز از جان سمجھنے لگیں، ورنہ دولت و دنیا کی حرص بڑھتی ہی رہے گی۔

## ایمان والوں کی پستی کا سبب

مسند احمد میں بھی مذکورہ حدیث موجود ہے۔ مگر اس میں چند جملوں کا اضافہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا: اس دن تم کثیر تعداد میں ہوں گے لیکن تمہارے دلوں میں وُھن پیدا ہو جائے گا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم یہ وہن کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہارا دینا سے محبت کرنا اور جہاد وقتال سے نفرت کرنا (وھن) ہے۔ (مسند احمد 473/2 مجمع الزوائد 563/7)

### وضاحت

اس حدیث میں مسلمانوں پر کفار کے حملہ کی دوسری وجہ جہاد سے نفرت کو بیان کیا گیا ہے۔ اگر مسلمان حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان کو سامنے رکھیں تو دنیا کی کوئی طاقت اس کا سر نہیں جھکا سکتیں۔ مسلمان جہاد کے سبق کو بھول چکے ہیں اس وجہ سے کمزور ہو چکے ہیں۔ ہندوستان کے شہر احمد آباد میں ہندوؤں نے پانچ ہزار مسلمان مرد وعورت اور بچوں کو زندہ جلا دیا مگر مسلمان اپنے دفاع میں کچھ نہ کر سکے اگر وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جہادی فرمان پر عمل کرتے تو اس طرح مار نہ کھاتے بلکہ کسی نہ کسی درجہ میں اپنی تیاری رکھتے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو حضور صلی اللہ عنیہ وسلم کی سیرت اور فرمان پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

# اثمار کی قلت

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ زمانہ قریب قریب ہو جائے گا۔ (یعنی جلدی جلدی گزرنے لگے گا) سال کم ہو جائیں گے (یعنی جلدی ختم ہوں گے) پھل کم ہو جائیں گے۔ (طبرانی)

## وضاحت

پھل کم ہونے کے دو مطلب ہیں ایک یہ کہ کم پیدا ہوں دوسرے یہ کہ چھوٹے چھوٹے پیدا ہوں۔ دونوں صورتیں مراد ہو سکتی ہیں۔ پچھلی صدیوں میں پھل کتنے بڑے ہوتے تھے۔ اس کی کچھ تفصیل حیوۃ الحیوان میں لکھی ہوئی ہے حضرت امام داؤد رضی اللہ عنہ لکھتے ہیں کہ میں نے ایک ککڑی 13 بالشت کی ناپی ہے۔ اسی طرح علامہ دمیری رضی اللہ عنہ لکھتے ہیں کہ سلمان بن عبدالملک یا انہی کے دور کے قریب کے زمانے میں کسی بادشاہ کے سامنے گندم کا ایک دانہ پیش کیا گیا جو کہ کھجور جتنا بڑا تھا۔ وقت کے ساتھ ساتھ گندم کا دانہ چھوٹا ہوتا گیا۔ شاید روز قیامت تک موجودہ سائز سے بھی چھوٹا ہو جائے گا۔ واللہ اعلم۔ اسی طرح اس حدیث سے ایک مطلب شاید برکت میں کمی ہو جیسا کہ صحابہ کے دور میں صحابہ جنگ کے میدان میں ایک کھجور کھا کر چوبیس گھنٹے گزار لیتے تھے۔ آج ہم اس بات کا سوچ بھی نہیں سکتے۔ پہلے زمانہ میں ایک کماتا تھا دس کھاتے تھے۔ آج گھر کے تمام افراد کمانے میں لگے ہوئے ہیں مگر پھر بھی پورا نہیں ہوتا۔

# اعمالِ صالحہ کی قلت

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: زمانہ جلدی گزرنے لگے گا اور نیک اعمال گھٹ جائیں گے اور بخیلی دلوں میں سما جائے گی اور فتنے پھوٹ پڑیں گے اور ہرج بہت ہوگا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے پوچھا ہرج کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قتل (یعنی خونریزی)۔ (صحیح بخاری)

## نماز برباد

حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ قیامت سے قبل عمل ختم ہوتے جائیں گے۔ حتیٰ کہ اسلام کی کڑیاں ایک ایک کرکے ٹوٹتی جائیں گی، جب بھی کوئی کڑی ٹوٹے گی تو لوگ اس کے قریب والی کڑی پکڑ لیں گے۔ سب سے پہلے حکم یعنی امر خلافت اور سب سے آخر میں نماز کی کڑی ٹوٹے گی۔

(بخاری کتاب الفتن باب طہور الفتن: 7061 طبرانی کبیر 98/8 مسند احمد 232/4)

## بالوں کو سیاہ کیا جائے گا

سب سے پہلے سیاہ خضاب فرعون نے استعمال کیا تھا۔ اسی لئے علماء نے بغیر ضرورت اور مجبوری کے سیاہ خضاب کے استعمال کو حرام اور گناہِ کبیرہ قرار دیا ہے۔ علماء کے نزدیک جس گناہ پر جہنم کی وعید ہو وہ گناہ کبیرہ میں سے ہے۔ (بہار شریعت، فتاویٰ رضویہ)

اس وجہ سے دور نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں صحابہ رضی اللہ عنہم خضاب کے استعمال سے بچا کرتے تھے۔ اہل علم کے مطابق چند صورتیں ایسی ہیں جن میں سیاہ خضاب استعمال کرنا جائز ہے۔

(۱) بوڑھا مجاہد

(۲) جس جوان عورت کے بال جوانی میں سفید ہو جائیں وہ عورت شوہر کی خوشی کے لئے بوجہ مجبوری سیاہ خضاب استعمال کر سکتی ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آخری زمانے میں کچھ لوگ کبوتر کے سینے جیسا سیاہ رنگ کا خضاب لگائیں گے ایسے لوگ جنت کی خوشبو تک نہ پا سکیں گے۔

(ابو درداء، کتاب اللباس، باب ماجاء فی خضاب السواد 3548/2)

حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک: آخری زمانہ میں ایک قوم ہوگی جو اپنے بالوں کو سیاہ رنگ کے ساتھ رنگے گی۔ اللہ تعالیٰ ان کی طرف

نظر رحمت نہیں فرمائے گا۔ (رواہ الطبرانی فی الاوسط واسنادہ جید/مجمع الزوائد جلد 5 صفحہ 161)

حدیث کی یہ پیش گوئی آج ہم اپنی آنکھوں سے سچی دیکھ رہے ہیں کہ مرد حضرات اپنے بالوں اور اپنی داڑھیوں کو سیاہ خضاب سے رنگ رہے ہیں۔

نوٹ:

سفید بالوں کو مہندی وغیرہ سے رنگنا جائز ہے، لیکن صرف سیاہ خضاب کا استعمال منع ہے البتہ اگر سیاہی کو مہندی وغیرہ میں مکس کر کے استعمال کرلیا جائے تو یہ جائز ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک بالوں کا رنگنا مستحب ہے چنانچہ سیّدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: بے شک یہود ونصاریٰ بالوں کو نہیں رنگتے سو تم ان کی مخالفت کیا کرو۔ (یعنی بالوں کو رنگا کرو) (بخاری جلد 2 صفحہ 875 ابوداؤد جلد 2 صفحہ 222)

سیّدنا جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ فتح مکہ کے روز سیّدنا ابوقحافہ کو لایا گیا اس حال میں کہ ان کے سر اور داڑھی کے بال سفید پھولوں کی طرح سفید ہیں۔ ان کو دیکھ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

ان کو کسی چیز سے متغیر کرو اور سیاہ رنگ سے اجتناب کرو۔

(سنن ابی داؤد جلد 2 صفحہ 222 لاہور)

ابوجعفر انصاری بیان کرتے ہیں کہ میں نے سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سر اور داڑھی کو روشن انگارے کی طرح سرخ دیکھا۔ (المصنف لابن ابی شیبہ جلد 8 صفحہ 245)

مصنف ابن ابی شیبہ میں اور بھی کچھ روایات مختلف صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں منقول ہیں جن میں ان کے بالوں کو رنگنے کے بارے میں ذکر کیا گیا ہے۔ اگرچہ اسلام میں بالوں کا رنگنا مستحب قرار دیا گیا ہے، لیکن بعض علماء کے نزدیک سیاہ خضاب سے بالوں کو سیاہ رنگنا اسلام کی نگاہ میں پسندیدہ نہیں ہے چنانچہ ان کے دلائل حسب ذیل ہیں۔ سیّدنا ابوالدرداء بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے

سیا خضاب لگایا قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اس کا چہرہ سیاہ کر دے گا۔

(مجمع الزوائد جلد 5 صفحہ 63)

## کفار کی مشابہت

سیّدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ زرد رنگ مومن کا خضاب ہے۔ سرخ رنگ مسلم کا خضاب ہے اور سیاہ رنگ کافر کا خضاب ہے۔ (مجمع الزوائد جلد 5 صفحہ 163)

ان کے علاوہ اور بھی کچھ روایات کتابوں میں موجود ہیں جس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ سیاہ خضاب شریعت کی نگاہ میں ناپسندیدہ اور مکروہ ہے کیونکہ سب سے پہلے خضاب فرعون نے لگایا تھا۔ مذاہب اربعہ کی فقہ سے معلوم ہوتا ہے کہ امام شافعی رضی اللہ عنہ کے نزدیک سفید بالوں کو رنگنا مستحب ہے اور سیاہ خضاب لگانا مکروہ تحریمی ہے۔ امام مالک رضی اللہ عنہ کے نزدیک بھی سفید بالوں کو رنگنا مستحب ہے اور سیاہ خضاب خلافِ اولیٰ ہے۔ امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ کے نزدیک بھی سفید بالوں کو رنگنا مستحب ہے اور سیاہ خضاب مکروہ ہے۔ فقہاء احناف کے نزدیک بھی سفید بالوں کو رنگنا مستحب ہے اور اکثر فقہاء کے نزدیک سیاہ خضاب مکروہ ہے۔

## نالائق افراد کا رعب

حضور جان کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک موقع پر قیامت کی علامات کو بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ قیامت سے قبل وعول مر جائیں گے اور تحوت غالب آجائیں گے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا یا رسول اللہ وعول اور تعوت کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''وعول'' لوگوں کے بڑے اور سردار لوگ ہیں اور ''تعوت'' لوگوں کے قدموں کے نیچے ہوا کرتے ہیں اور ان کا کوئی پتہ نہیں چلتا تھا۔

(مستدرک حاکم طبرانی فی اوسط)

## قیامت کب آئے گی:

ایک موقع پر نبی کریم سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کچھ بیان فرما رہے تھے کہ اچانک ایک اعرابی آیا اور عرض کیا (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) قیامت کب ہو گی؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب امانت اٹھ جائے گی اعرابی نے کہا کہ امانت اٹھ جانے کی صورت کیا ہو گی؟ فرمایا: جب اختیارات نااہلوں کے سپرد ہو جائیں گے تو قیامت کا انتظار کرو۔ (صحیح البخاری صفحہ 14 جلد 1)

## وضاحت

موجودہ دور میں اس علامت قیامت کا ظہور سپیدہ سحر کی طرح رونما ہو رہا ہے جب یہ نشانی رونما ہو گی تو شریف لوگوں کے لئے زمین کی سطح کی بجائے زمین کا پیٹ (یعنی مر جانا) بہتر ہو گا۔ مذکورہ نشانی اس وقت ظاہر ہو گی جب لوگوں میں تکبر وغرور اور تعیش مال ودولت کی فراوانی خادموں کی کثرت اور دین سے بے رخی پیدا ہو جائے گی۔ قیامت کی اس نشانی کا ظہور ہو چکا ہے۔ آج کے دور میں نااہل لوگ حکومتی منصب پر فائز ہیں حتیٰ کہ ہمارے ملک پاکستان کا وزارت صحت اور وزارت مذہبی امور تک دنیا دار داڑھی منڈ ھے لوگوں کے ہاتھ میں ہے یہاں تک کہ امریکہ کے ہاتھوں بکے ہوئے چینل پر دین کے مسائل بتانے والے غیر حاکم موجود ہیں جو مختلف مسالک کے لوگوں کو آپس میں لڑا کر دین کا مذاق اڑاتے ہیں۔ یہ سب قیامت کی نشانیاں ہیں۔ ایک غیر عالم کا مدارس اور مساجد کے ذمہ داروں میں بن جاتا اور اس کے ماتحت مدارس دینیہ میں یہ سب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے مطابق قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے۔

## دنیا کی خاطر حصول علم

دنیا کے خاتمہ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی یہ ہے کہ قیامت سے قبل لوگوں کی تحریف [illegible] کی لذت لینے اور شہرت و دولت کے لئے قرآن وحدیث کے علم کو حاصل

کیا جائے۔

(۱) حضور شہنشاہِ مدینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے: قیامت سے قبل علم غیر اللہ کے لئے حاصل کیا جائے گا۔ (ترمذی شریف حدیث: 2211)

آج بہت سے دینی طالب اس وجہ سے قرآن وحدیث اور فقہ کا علم غیر اللہ کے لئے حاصل کرتے ہیں جس سے مقصود شہرت کمانا غلبہ حاصل کرنا یا اس طرح کے دیگر مقاصد حاصل کرنا ہوتے ہیں۔

## دین اسلام کو فروخت کیا جائے گا

علماء کا پیدا ہونا بھی قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے یہ وہ علماء ہیں جو اپنے علم کو اپنی دنیا کمانے اور بنانے کا ذریعہ بنائیں گے۔ امراء کے پاس جا کر ان کی خوشامد کریں گے۔ غلط کاموں میں ان کا ساتھ دیں گے اور ان کی دنیا بنانے کے لئے اپنی آخرت برباد کریں گے۔

(i) حدیث میں ہے: اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے بدتر درجہ میں قیامت کے روز وہ بندہ ہوگا جس نے اپنی آخرت دوسرے کی دنیا بنانے کے لئے برباد کردی۔

(ابن ماجہ جلد 2 صفحہ 1312)

## مقام عبرت

(ii) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر اہل علم اپنے علم کو محفوظ رکھتے اور اسے صلاحیت والے انسانوں میں خرچ کرتے تو زمانے کے سردار بن جاتے لیکن دنیا حاصل کرنے کے لئے انہوں نے علم کو دنیا والوں کے لئے خرچ کیا جس کی وجہ سے زمانے والوں کی نظروں میں ذلیل ہو گئے۔ (مشکوٰۃ شریف)

(iii) ابن ماجہ کی ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میری امت میں آئندہ ایسے لوگ ہوں گے جو دین کی سمجھ حاصل کریں گے اور قرآن

پڑھیں گے۔ (پھر سرمایہ داروں کے پاس جائیں گے اور کہیں گے کہ ہم سرمایہ داروں کے پاس جاتے ہیں اور ان سے دنیا حاصل کرتے ہیں اور اپنا دین بچا کر ان سے الگ ہو جاتے ہیں) پھر ارشاد فرمایا کہ حالانکہ ایسا ہو نہیں سکتا (کہ دنیا والوں کے پاس جا کر دین سالم رہ جائے) جس طرح قتاد کے درخت سے کانٹوں کے سوا کچھ نہیں لیا جا سکتا۔ اسی طرح سرمایہ داروں کے قریب سے گناہوں کے علاوہ کچھ حاصل نہیں ہو سکتا۔ جو علماء سرمایہ داروں کے پاس جاتے ہیں۔ وہ عموماً علماء سوء ہی ہیں چند ٹکوں کے لئے ان کے پاس جاتے ہیں اور اپنا وقار کھو بیٹھتے ہیں۔

## برے اہل علم کا فتنہ

حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عنقریب ایک زمانہ آئے گا جس میں اسلام کا صرف نام باقی رہ جائے گا قرآن کے صرف الفاظ باقی رہ جائیں گے ان کی مسجدیں بڑی بارونق ہوں گی مگر رشد و ہدایت سے خالی اور ویران۔ ان کے (نام ونہاد) علماء آسمان کی نیلی چھت کے نیچے بسنے والی مخلوق سے بدتر ہوں گے، فتنہ ان کے ہی ہاں سے نکلے گا اور ان ہی میں لوٹے گا (یعنی وہی فتنہ کے بانی بھی ہوں گے اور وہی مرکز و محور بھی)

(رواہ البیہقی فی شعب الایمان مشکوٰۃ شریف صفحہ 38)

## اچھے اور برے کے مابین فرق

حضرت انس رضی اللہ عنہ حضور سیّد دو عالم فخر بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علماء کرام، اللہ کے بندوں پر رسولوں کے امین اور حفاظت دین کے ذمہ دار ہیں۔ بشرطیکہ وہ اقتدار سے گھل مل نہ جائیں اور (دینی تقاضوں کو پس پشت ڈالتے ہوئے) دنیا میں نہ گھس پڑیں لیکن جب وہ حکمرانوں سے شیر و شکر ہو گئے اور دنیا میں گھس گئے تو انہوں نے رسولوں سے خیانت کی۔ پھر ان سے بچو

اوران سے الگ رہو۔ (عن انس رضی اللہ عنہ کنز العمال، صفحہ 204 جلد 10)

## صاحب ایمان کی حقارت

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے اس میں سے ایک نشانی ولد الزنا (حرامی) بچوں کی کثرت ہے۔ حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ناجائز بچوں کے بارے میں کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کیونکہ اس زمانے میں زناء کرنے والے کے لئے کوڑوں اور سنگسار (پتھر مار مار کر مارنے) کی سزا تھی چونکہ اسلامی سزاؤں کو ختم کر دیا گیا ہے۔ اس لئے حرام کام کرنے والوں کی تعداد بڑھ رہی ہے اور جیسے جیسے قیامت قریب آتی جائے گی۔ والد الزنا (حرامی) بچوں کی کثرت بڑھتی چلی جائے گی۔

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حضور سرور کون ومکاں سیّد انس وجان صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کردہ حدیث میں ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے قیامت کے آثار وعلامات کے بارے میں دریافت کیا تو فرمایا: اے ابن مسعود! بے شک قیام کے کچھ آثار وعلامت ہیں وہ یہ کہ اولاد (نافرمانی کے سبب) غم وغصہ کا باعث ہوگی۔ بارش کے باوجود گرمی ہوگی اور بدکاروں اور شریروں کا طوفان برپا ہوگا۔ اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ جھوٹے کو سچا اور سچے کو جھوٹا سمجھا جائے گا۔ اے ابن مسعود! بیشک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ خائن کو امین اور امین کو خائن بتلایا جائے گا۔ اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ بیگانوں سے تعلق جوڑا جائے گا اور یگانوں سے توڑا جائے گا۔ اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ ہر قبیلے کی قیادت اس کے منافقوں کے ہاتھ میں ہوگی اور ہر بازار کی قیادت اس کے بدکاروں کے ہاتھ میں ہو

گی۔ اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ مومن اپنے قبیلہ میں بھیڑ، بکری سے زیادہ حقیر سمجھا جائے گا۔ اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ محرابیں سجائی جائیں گی اور دل ویران ہوں گے۔ اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ مرد مردوں اور عورتیں عورتوں سے جنسی لذت حاصل کریں گی۔ (ناجائز بچوں کی کثرت ہوگی) اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ مسجدوں کے احاطے عالی شان بنائے جائیں گے اور منبر اونچے رکھے جائیں گے۔ اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ دنیا کے ویرانوں کو آباد اور آبادیوں کو ویران کیا جائے گا۔ اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ گانے بجانے کا سامان عام ہوگا اور شراب نوشی کا دور ہوگا۔ اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ طرح طرح کی شرابیں (پانی کی طرح) پی جائیں گی۔

اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ (معاشرے میں) پولیس والوں میں عیب، غیبت کرنے والوں اور طعنہ بازوں کی بہتات ہوگی۔ اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ ناجائز بچوں کی کثرت ہوگی۔ (عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ کنز العمال، صفحہ 224 جلد 14)

## ہند سے جہاد

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مولیٰ یعنی آزاد کردہ غلام تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ میری امت میں سے دو جماعتیں ایسی ہیں کہ ان کو اللہ تعالیٰ نے (جہنم کی) آگ سے محفوظ کر دیا ہے۔ ایک وہ جماعت جو ہندوستان سے جہاد کرے گی اور ایک وہ جماعت جو عیسیٰ بن مریم علیہ السلام

کے ساتھ ہوگی۔ (نسائی کتاب الجہاد مسند احمد کنز العمال بحوالہ المختار ومجمع الزوائد بحوالہ اوسط طبرانی)

## وضاحت

اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو ہندوستان میں اسلام کے داخلے اور غلبے کی خبر دی ہے ہندوستان پر سب سے پہلا جہاد تو پہلی صدی ہجری 711ء نے محمد بن قاسم نے کیا جس میں بعض صحابہ اور اکثر تابعین کی شرکت نقل کی جاتی ہے اور اس کے بعد سے آج تک مختلف زمانوں میں ہندوستان کے کفار کے خلاف جہاد ہوتے رہے ہیں لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ حدیث میں ہندوستان سے جس جہاد کی یہ فضیلت بیان فرمائی گئی ہے۔ اس سے مراد صرف پہلا جہاد ہے یا جتنے جہاد ہو چکے ہیں یا آئندہ ہوں گے۔ وہ سب اس میں شامل ہیں؟ الفاظ حدیث میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ حدیث کے الفاظ عام ہیں اس کو کسی خاص جہاد کے ساتھ مخصوص و مقید کرنے کی کوئی وجہ نہیں...... اس لئے جتنے جہاد کفار ہندوستان کے مختلف زمانوں میں ہوتے رہے یا آئندہ ہوں گے انشاء اللہ وہ سب اس عظیم الشان بشارت میں شامل ہیں۔

(آثارِ قیامت)

## خوشخبری

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہندوستان کا ذکر کیا اور فرمایا کہ تمہارا ایک لشکر ہندوستان سے جنگ کرے گا۔ اللہ تعالیٰ انہیں فتح نصیب فرمائیں گے: حتیٰ کے وہاں کے حکمرانوں کو بیڑیوں میں جکڑ کر لائیں گے۔ اللہ تعالیٰ ان کے گناہ بخش دیں گے۔ پھر وہ واپس آئیں گے جب واپس آئیں تو ابن مریم کو وہ شام میں پائیں گے۔ (کنز العمال 617/14)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہندوستان کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ تمہارا ایک لشکر ہندوستان سے جہاد کرے گا جس کو

اللہ تعالیٰ فتح دے گا چنانچہ یہ لشکر ہند کے حکمرانوں کو زنجیروں اور ہتھکڑیوں میں جکڑ کر لائے گا اللہ تعالیٰ اس لشکر کے گناہوں کو معاف فرما دے گا یہ سن کر حضرابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اگر میں نے اس جہاد (ہند) کو پالیا تو میں اپنی تمام نئی اور پرانی ملکیت فروخت کر دوں گا اور ہندوستان سے جہاد کروں گا سو جب اللہ ہمیں فتح دے دے گا اور ہم واپس آئیں گے تو میں جہنم سے آزاد ابو ہریرہ ہوں گا اور وہ (ابو ہریرہ) شام آئے گا تو وہاں عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کو پائے گا۔ چنانچہ میں (ابو ہریرہ) ان (عیسیٰ ابن مریم) سے قریب ہونے کے لئے انتہائی بے قرار ہوں گا۔ میں ان کو خبر دوں گا کہ یارسول اللہ (عیسیٰ ابن مریم) میں آپ کے ساتھ شامل ہو گیا ہوں۔ راوی کہتے ہیں کہ (حضرت ابو ہریرہ) کی اس بات پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم مسکرائے اور ہنسے پھر فرمایا بہت دور بہت دور۔ (الفتن نعیم بن حماد 1-9-410)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا ہم سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہندوستان سے جہاد کا وعدہ فرمایا (حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ) اگر اس جہاد کو میں نے پالیا تو میں اپنی جان و مال اس (جہاد) میں قربان کر دوں گا۔ چنانچہ اگر میں شہید ہو گیا تو میں افضل شہداء میں سے ہوں گا اور اگر واپس آ گیا تو جہنم سے آزاد ابو ہریرہ ہوں گا۔ (حوالہ سنن النسائی 42/6)

## عشق مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم رکھنے والوں کی پیشین گوئی

قیامت کی وہ علامات جن کا ظہور ہو چکا ہے ان میں سے ایک علامت حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بے انتہا محبت کرنے والوں کا پیدا ہونا ہے۔ آج الحمد للہ موجودہ دور میں حضور جان کائنات فخر موجودات صاحب معجزات صلی اللہ علیہ وسلم کے ایسے عاشق موجود ہیں جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں اپنی جان کو ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے

قربان کرنے کو اپنے لئے فخر سمجھتے ہیں چنانچہ ماضی قریب اور حال کے غازی علم الدین شہید عامر چیمہ شہید اور غازی ممتاز احمد قادری اس کی زندہ مثالیں ہیں۔ اس سچی اور بے انتہا محبت کرنے والوں کی گواہی خود بزبان نبوی صلی اللہ علیہ وسلم بروایت حضرت ابو ہریرہ کے واضح ارشاد موجود ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میری امت میں سب سے بڑھ کر مجھ سے محبت رکھنے والے وہ بھی ہوں گے جو یہ تمنا کریں گے کہ کاش ہم اپنا مال اور کنبہ قربان کر کے اپنی رسول کو دیکھ لیتے۔ (مشکوٰۃ) یعنی میں تو موجود نہ ہوں گا مگر انہیں مجھ سے اس قدر محبت ہو گی کہ صرف میرے دیکھنے کے لئے اپنا سارا مال اور گھر بار کنبہ قبیلہ قربان کرنے کے لئے تیار ہوں گے۔

## صالحین و بد کا ملاپ

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے۔ ان میں سے ایک علامت گنہگار اور نیک انسانوں کا دوستوں کی طرح رہنا ہے۔

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بہت جلد ایسا وقت آئے گا کہ نیک لوگ اٹھا لئے جائیں گے اور صرف برے لوگ ہی باقی رہ جائیں گے۔ وعدہ اور امانت خلط ملط ہو جائیں گے (یعنی ان کی پرواہ نہیں کی جائے گی) لوگ بالکل بگڑ جائیں گے۔ اچھے اور برے لوگ آپس میں یوں گھل مل جائیں گے کہ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ہاتھ کی انگلیاں دوسرے ہاتھ کی انگلیوں میں ڈال کر دکھائیں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: اگر ایسا وقت ہم پر آ جائے تو ہم کیا کریں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جسے نیکی سمجھو اس پر عمل کرنا جسے برا سمجھو اسے چھوڑ دینا اور اس وقت اپنے قابل اعتماد لوگوں کے پاس چلے آنا اور دوسروں کو ان کے حال پر چھوڑ دینا۔ (ابن ماجہ ابواب الفتن)

# وبالِ ذنب

حضرت جریر بن عبداللہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ کسی قوم میں اگر ایک شخص (بھی گناہ کرنے والا ہو اور وہ اسے روکنے پر قدرت رکھتے ہوئے بھی نہ روکیں تو خدا ان پر مرنے سے پہلے ضرور اپنا عذاب بھیجے گا) (مشکوٰۃ شریف)

ان احادیث مبارکہ سے معلوم ہوا کہ انسانوں کے اعمال راحت چین مصیبت اور عذاب کے تخم ہیں۔ اچھے اعمال سے نعمتوں اور عیش و آرام کے پودے نکلتے ہیں اور برے اعمال سے آفات و بلیات کے دروازے کھلتے ہیں۔ احادیث بالا سے صراحتاً معلوم ہو رہا ہے کہ فریضہ تبلیغ کے چھوڑنے سے عام عذاب آتا ہے۔ بارگاہِ خداوندی سے دعا رد کر دی جاتی ہے۔ وحی کی برکت سے محروم ہو جاتے ہیں نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ ایک دوسرے کو گالی دینا اللہ جل شانہ کی نظر سے گر جانے کا سبب ہے۔ ان ارشادات کے علاوہ اور بھی بے شمار حدیثوں میں خاص خاص اعمال کے خاص نتیجوں کا ذکر ہے جن میں سے بعض کا اختصار کے ساتھ ذکر کرتا ہوں۔

' زناء اور بدکاری قحط ذلت اور تنگدستی کا سبب ہیں۔ زناء سے موت کی کثرت ہوتی ہے اور بے حیائی کے کاموں میں پڑنے سے طاعون اور ایسے ایسے مرض ظاہر ہوتے ہیں جو باپ دادوں میں کبھی نہ ہوئے تھے۔ (ترغیب)

جس قوم میں رشوت کا لین دین ہو یا خیانت ہو، ان کے دلوں پر رعب چھا جاتا ہے۔ (مشکوٰۃ)

جو لوگ زکوٰۃ نہ دیں ان سے بارش روک لی جاتی ہے۔ (ترغیب)

ناپ تول میں کمی کرنے سے رزق بند کر دیا جاتا ہے۔ قحط اور سخت محنت میں مبتلا ہوتے ہیں اور ظالم بادشاہ مسلط ہوتے ہیں۔ فیصلوں میں ظلم کرنے کے سبب قتل کی کثرت ہوتی ہے۔ بدعہدی کرنے سے سر پر دشمن مسلط کر دیا جاتا ہے۔ (مشکوٰۃ شریف)

قطع رحمی رشتہ داروں سے تعلق توڑنے کے سبب سے خدا کی رحمت سے محرومی ہوتی ہے اور اولدین کے ستانے سے دنیا میں مرنے سے پہلے ہی سزا بھگتنی پڑتی ہے۔ (مشکوٰۃ)

حرام کھانے اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر چھوڑنے سے دعا قبول نہیں ہوتی۔ (ترغیب)

ظلم اور جھوٹی قسم مال کو ضائع عورتوں کو بانجھ اور آبادیوں کو خالی کر دیتی ہے۔ (ترغیب)

نماز کی صفیں درست نہ کرنے سے دلوں میں پھوٹ پڑ جاتی ہے۔ (مشکوٰۃ)

ناشکری سے نعمتیں چھین لی جاتی ہیں۔ (قرآن حکیم)

جس مال میں زکوٰۃ واجب ہوتی ہے اگر ادا نہ کی گئی تو وہ زکوٰۃ کا حصہ تمام مال کو ہلاک کر دیتا ہے۔ (مشکوٰۃ)

## برکاتِ اعمالِ صالحہ

اس کے برعکس نیکیوں کے صلہ میں دنیا میں راحت وچین کی زندگی ہوتی ہے۔ ذلت ومسکنت دور ہوتی ہے اور خاص خاص اعمال کے خاص نتائج ہوتے ہیں۔ مثلاً،

(۱) صبح کو سورہ یٰسین پڑھنے سے دن بھر کی حاجتیں پوری ہوتی ہیں اور رات کو سورہ واقعہ پڑھنے سے کبھی فاقہ نہ ہوگا۔ (مشکوٰۃ)

(۲) صبر اور نماز کے ذریعہ خدا کی مدد ملتی ہے۔ (قرآن حکیم)

(۳) اللہ کے ذکر سے دلوں کو چین نصیب ہوتا ہے۔ (ایضاً)

اور ذکر سے بڑھ کر کوئی بھی چیز اللہ کے عذاب سے بچانے والی نہیں۔ (مشکوٰۃ)

اول وآخر درود شریف پڑھنے سے دعا قبول ہوتی ہے۔ (ایضاً)

سخاوت سے مال بڑھتا ہے اور صدقہ سے خدا کا غصہ بجھ جاتا ہے اور مرتے وقت گھبراہٹ نہیں ہوتی۔ (مشکوٰۃ)

تقویٰ اور استغفار سے ایسی جگہ سے رزق ملتا ہے جہاں سے خیال بھی نہ ہو۔
(قرآن حکیم مشکوٰۃ شریف)

شکر سے نعمتیں بڑھتی ہیں۔ (قرآن حکیم) جو مسلمانوں کی حاجت پوری کرے، خدا اس کی مدد کرتا ہے۔ (مشکوٰۃ)

لا حول ولا قوۃ الا باللہ ننانوے مرضوں کی دوا ہے جس میں سب سے کم درجہ کا غم ہے۔ (مشکوٰۃ)

دعا آئی ہوئی مصیبت کے لئے نفع دیتی ہے اور جو مصیبت ابھی نہ آئی ہو اس کے لئے بھی۔ ان چند مثالوں سے معلوم ہوا کہ مصائب وتکالیف کو دور کرنے کے لئے صفاتِ ایمانیہ (یعنی ذکر، تقویٰ، نماز، شکر تلاوت قرآن پاک وغیرہ) کا اختیار کرنا ضروری ہے خدا سے دور رہ کر خدا کی نعمتیں نہیں مل سکتیں تجربہ اس کا گواہ ہے کہ اپنی سمجھ سے جو تدابیر اختیار کی جاتی ہیں۔ ان سے موجودہ مصائب حل نہیں ہوئیں بلکہ بڑھتی ہی چلی جاتی ہیں۔

## خاتونِ بادشاہ

علاماتِ قیامت میں سے ایک علامت یہ بھی ہے کہ قیامت سے قبل مردوں کے معاملات عورتوں کے ہاتھ میں آجائیں گے۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر ملی کہ فارس کے لوگوں نے بنت کسریٰ (فارس کے بادشاہ کی بیٹی) کو ملکہ (سربراہ مملکت) بنالیا ہے۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ قوم ہرگز فلاح نہیں پاسکتی جس نے عورت کو اپنا حکمران بنالیا۔ یعنی یہ فطرت کے ہی خلاف ہے کیونکہ عورت کی تخلیق ہی اس کی کمزوریوں پر قائم ہے۔ طاقت وشجاعت کے لحاظ سے عورت کمزور جسمانی اعضاء میں بنسبت مرد کے کمزور ہے پھر عورت کو حکمران بننے میں غیر شرعی طور پر مردوں سے اختلاط

میل وجول اختیار کرنا پڑتا ہے۔ خصوصاً دوسرے ممالک کے سربراہان کی آمد پر ون ٹو ون بند کمرے میں ملاقات۔ یہ سب احادیث کی روشنی میں ممنوع ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم رحمتہ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہرگز کوئی مرد کسی عورت سے علیحدگی میں ملاقات نہیں کرتا سوائے اس کے کہ وہاں تیسرا شیطان ہوتا ہے۔

(ترمذی، مشکوٰۃ باب النظر الی المخطوبۃ)

## مرجانا بہتر ہے

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تمہارے حکام نیک لوگوں سے ہوں گے تمہارے غنی سخی ہوں گے اور تمہارے معاملات مشاورت سے سرانجام ہوں تو تمہارے لئے زمین کا اوپر والا حصہ نیچے والے حصے سے بہتر ہے (زندگی موت سے بہتر ہے) اور اگر تمہارے حکام برے لوگ ہوں اور تمہارے غنی کنجوس ہوں اور تمہارے معاملات عورتوں کے ہاتھ آجائیں تو تمہارے لئے زمین کا نیچے والا حصہ اوپر سے بہتر ہے (یعنی موت سے بہتر ہے) (حوالہ ترمذی شریف)

## ذہن کمزور کرنے والی چیز

حضرت ابوسعید خدری فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عید الاضحیٰ یا عید الفطر کو عیدگاہ کی طرف تشریف لے جارہے تھے۔ راستہ میں عورتوں سے گزر ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے عورتوں کی جماعت! صدقہ کیا کرو میں تم میں سے زیادہ کو جہنمی دیکھ رہا ہوں (خطاب مین عام عورتیں مراد ہیں نہ کہ صحابیات، یعنی روئے سخن صحابیات کی طرف، تعلیم بعد میں آنے والی عورتوں کو) انہوں نے عرض کیا: کس وجہ سے یارسول اللہ! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم لعنت زیادہ کرتی ہو اور اپنے خاوند کی نعمتوں کی ناشکری کرتی ہو۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے تم سے زیادہ کسی ناقص العقل کو نہیں دیکھا۔ جو بڑے بڑے عقلمندوں کی عقلوں کو گم کردے۔ عورتوں نے

پوچھا: یارسول اللہ! ہمارے عقل اور دین میں کیا کمی ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا عورت کی گواہی مرد کی گواہی کی نصف نہیں؟ عورتوں نے کہا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا ہی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں عقل کی کمی ہے کیا ایسا نہیں کہ عورت کو جب حیض آئے تو وہ نماز ادا نہیں کرتی اور روزہ نہیں رکھتی؟ عورتوں نے کہا: ہاں یارسول اللہ! ایسا ہی ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ دین میں نقصان ہے۔

(بخاری مسلم مشکوۃ کتاب الایمان)

# ماں باپ کی نافرمانی

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے اس میں سے ایک علامت بیوی کے کہنے پر یا بیوی کی محبت میں والدہ کی نافرمانی کرنا ہے۔ یہ گناہ کبیرہ اس وقت کثرت سے عام ہو چکا ہے۔ احقر کے سامنے ایسے لوگ موجود ہیں جنہوں نے بیوی کے کہنے پر بیوہ ماں کو دھکے دے کر گھر سے نکال دیا حالانکہ والدین کو ناراض کرنا اللہ کو ناراض کرنے کی مانند ہے اور فرمانِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق والدین کے نافرمانوں کو دنیا ہی میں نقد عذاب دیا جاتا ہے جیسا کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب مالِ غنیمت کو دولت امانت کو غنیمت اور زکوۃ کو تاوان سمجھا جائے۔ دنیا کمانے کے لئے علم حاصل کیا جائے۔ مرد اپنی بیوی کی فرمانبرداری کرے اور اپنی ماں کی نافرمانی اپنے دوست کو قریب کرے اور باپ کو دور اور مسجدوں میں آوازیں بلند کرنے لگیں۔ قبیلے کا بدکاران کا سردار بن بیٹھے اور ذلیل آدمی قوم کا قائد (چوہدری) بن جائے۔ آدمی کی عزت محض اس کے ظلم سے بچنے کے لئے کی جائے۔ گانے والی عورتیں اور گانے بجانے کا سامان عام ہو جائے۔ شرابیں پی جانے لگیں اور پچھلے لوگ پہلوں کو لعن طعن کریں۔ اس وقت سرخ آندھی، زلزلہ، زمین میں دھنس جانے، شکلیں بگڑ جانے، آسمان سے پتھر برسنے اور طرح طرح کے لگاتار عذابوں کا انتظار کرو جس طرح کسی بوسیدہ ہار کا دھاگہ ٹوٹ جانے سے موتیوں کا تانتا بندھ جاتا

ہے۔(جامع ترمذی،صفحہ ۶۶ جلد۲)

والدین کی نافرمانی کبیرہ گناہوں میں سے ہے۔علماء نے لکھا ہے کہ بہت سے گناہ ایسے ہیں جن کی سزا اللہ تعالیٰ قیامت کے دن دے گا مگر والدین کے نافرمان کو دنیا میں بھی اس کی سزا مل جاتی ہے۔بعض نافرمانوں کو نافرمان اولاد کی شکل میں والدین کی نافرمانی کی سزا ملتی ہے۔بعض کو رزق کی تنگی کی صورت میں سزا ملتی ہے اور بعض کو مختلف بیماریوں کی شکل میں سزا ملتی ہے۔قرآن مجید میں ارشاد ہے: والدین کے سامنے اُف بھی نہ کرو اور نہ ہی ان کو جھڑکو۔آج ہم اس آیت کے برخلاف والدین کے سامنے اونچی آواز میں بات کرتے ہیں حتیٰ کہ بات بات پر ان کو جھڑکنا ہماری عادت بن چکی ہے اللہ تعالیٰ ہم سب کی حفاظت فرمائے۔

## غیر کے مال کو اپنا تصور کیا جائے گا

مالِ غنیمت اسے کہتے ہیں جو جنگ کے بعد کفار کا مال وسامان مسلمانوں کے قبضہ میں آتا ہے کفار چاہے جنگ چھوڑ کر بھاگ جائیں یا وہ جزیہ دینے پر رضامند ہو جائیں۔ کفار کا یہ مال وسامان مسلمانوں کے قبضہ میں آنے کے بعد غنیمت کہلائے گا۔اسے مسلمانوں میں تقسیم کیا جائے گا۔اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں فرمایا ہے کہ: اللہ اپنے رسول کو دوسری بستیوں سے جو مال بھی فئی کے طور پر دلوا دے تو وہ اللہ کا حق ہے اور اس کے رسول کا اور قرابت داروں کا اور یتیموں مسکینوں اور مسافروں کا تاکہ وہ مال صرف انہی کے درمیان گردش کرتا نہ رہ جائے جو تم میں دولت مند لوگ ہیں۔اس کے علاوہ ایک اور آیت میں ارشادِ الٰہی ہے: اللہ تعالیٰ تمہیں تاکیدی حکم دیتا ہے کہ امانت والوں کی امانتیں انہیں پہنچاؤ۔(النساء آیت 58)

آخری زمانے میں ایک مالدار آدمی کے پاس امانت رکھی جائے گی تاکہ وہ اس کی حفاظت کرے مگر وہ اسے غنیمت جان کر اپنی ملکیت بنالے گا اور اس کے اصل مالک سے جھگڑا کرے گا اور اسے امانت واپس لوٹائے گا۔اسی طرح قیامت سے قبل مالِ غنیمت کو

لوگ اپنی ملکیت سمجھیں گے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سرور کون و مکان سیّد انس و جان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت سے قبل مالِ غنیمت کو دولت سمجھا جائے گا۔ امانت کو غنیمت، زکوٰۃ کو تاوان (ٹیکس) سمجھا جائے گا۔ دین کے بغیر دوسرے علوم حاصل کیے جائیں گے۔ مرد اپنی عورت کا مطیع ہوگا اور ماں کا نافرمان، دوست کو قریب کرے گا باپ کو دور، مساجد میں آوازیں بلند ہوں گی، قبیلہ کا سردار فاسق ہوگا کسی قوم کا سردار لیڈر رقائدان سے ذلیل کمینہ گھٹیا ہوگا، کسی آدمی کے شر اور فساد سے بچنے کے لئے اس کی عزت کی جائے گی۔ گانے والی عورتیں اور ان کے آلات لہو ظاہر ہوں گے۔ شراب کا پینا عام ہوگا۔ اس امت کے پچھلے لوگ پہلے لوگوں پر لعنت کریں گے اس وقت تم ان چیزوں کا انتظار کرنا، سرخ آندھی زلزلہ، زمین میں دھنسنا، صورتیں مسخ ہونا، پتھروں کا برسنا اسی طرح اور نشانیاں لگاتار ظاہر ہوتی رہیں گی جیسے ہار ٹوٹ جائے اور اس سے لگاتار موتی گرنے لگیں۔ (ترمذی، مشکوٰۃ، باب اشراط الساعۃ)

## وضاحت

مالِ غنیمت کو دولت بنالیا جائے گا۔ یعنی اغنیاء اور اربابِ حکومت فقراء کے حقوق ہڑپ کر جائیں گے۔ امانت کو غنیمت سمجھ کر لوگ کھا جائیں گے۔ یعنی امانت میں خیانت کریں گے۔ زکوٰۃ کو فریضہ عبادت سمجھتے ہوئے محبت سے ادا نہیں کریں گے بلکہ ان پر زکوٰۃ ادا کرنا اس طرح مشکل ہوگا جس طرح تاوان ادا کرنا مشکل ہوتا ہے۔

## بہترین جماعت

قیامت سے قبل بہت سی جماعتیں اور فرقے پیدا ہوں گے جو دین میں نئی نئی باتیں اور بدعات ایجاد کریں گے اور ساتھ میں حق پر ہونے کا بھی دعویٰ کریں گے۔ اس وقت وہی جماعت حق پر ہوگی جو ہر مسئلہ میں قرآن و حدیث اور صحابہ رضی اللہ عنہم کی سنت کا

اتباع کرے گی۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ میری اُمت میں ہمیشہ ایک ایسی جماعت رہے گی جو خدا کے حکم پر قائم ہوں گے۔ موت آنے تک وہی اسی حالت میں رہیں گے۔ ان کی مخالفت اور عدم معاونت انہیں کچھ نقصان نہ پہنچائے گی (یعنی انہیں اس کی پرواہ ہرگز نہ ہوگی کہ زمانہ والوں کا رویہ کیا ہے اور زمانے والے ہمارے مخالف ہیں یا موافق ہیں۔

دوسری حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میری امت میں قیامت تک ایک ہی جماعت رہے گی جس کی خدائی جانب سے مدد ہوتی رہے گی جوان کا ساتھی نہ بنے گا۔ انہیں کچھ نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ (مشکوٰۃ)

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری امت میں سے ایک گروہ ہمیشہ قائم رہے گا۔ ان کو (باطل پر) غلبہ حاصل رہے گا۔ انہیں مخالفین سے کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ کا امر آجائے۔

(ابودرداء، ترمذی، مشکوٰۃ باب الفتن)

یعنی کچھ لوگ ہمیشہ علم اور عمل کے لحاظ سے حق پر قائم رہیں گے۔ اسی ثابت قدمی کی وجہ سے باطل پر دینی دشمنوں پر انہیں غلبہ حاصل رہے گا چونکہ یہ حق پر قائم ہوں گے۔ اس لئے ان کو کسی کی مخالفت سے کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو علم سے نوازا ہوگا۔ ان کو کوئی بھٹکا نہیں سکے گا۔ اللہ تعالیٰ کا امر آجائے اس کا مطلب یہ ہے کہ قیامت آجائے یا اس شخص پر موت آجائے یعنی اللہ تعالیٰ اسے زندگی بھر مخالفین کے نقصان سے محفوظ رکھے گا۔

## گرمی کی کثرت

قیامت کی وہ نشانیاں جو وقوع پذیر ہو چکی ہیں ان میں سے ایک نشانی یہ بھی ہے کہ بارش کے باوجود گرمی ہوگی۔ چنانچہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ باعث نزول وسکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت سے قبل بارش کے باوجود گرمی ہوگی۔ (کنز العمال، جلد۱۴صفحہ 224)

## فضائی نظام

قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی جو وقوع پذیر ہو چکی ہے۔ فضائی چینلز کا ظاہر ہونا ہے۔ آج فضا میں کم از کم تیرہ ہزار سیٹلائٹ میں ہیں۔ ان میں کئی ایک فتنے اور بلائیں ہیں۔ روایات میں ان فضائی چینلز اور فتنوں کی طرف بھی اشارے ملتے ہیں۔ ابن ابی شیبہ نے اپنی مصنف میں صحیح سند کے ساتھ سیّدنا حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عنقریب تم پر آسمان سے شر نازل ہو گا۔ یہاں تک کہ وہ فیاضے تک پہنچے گا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ فیاضے کیا چیز ہے؟ عرب ہر اس چیز کو آسمان کہتے ہیں جو ان کے اوپر بلند ہو۔ لسان العرب میں ہے:

**السماء کل ما علاک واظلک ......**

آسمان ہر وہ چیز ہے جو آپ پر بلند ہو اور آپ پر سایہ کرے۔ آج کل کے ٹی وی چینل نشریات آسمانوں سے وصول کر کے آگے نشر کرتے ہیں جو سیٹلائٹ کے ذریعہ سے (اپنی کثرت کی وجہ سے) بارش کی طرح ان پر برسائے جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ ان صحراؤں اور دیہات کے رہنے والے بھی اس فتنہ سے محفوظ نہیں۔ (دنیا کا خاتمہ صفحہ 45)

## بے حیائی کی کثرت

دنیا کے خاتمہ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی فحاشی اور بے حیائی کا عام ہونا ہے۔ یہ وہ علامت ہے جس کا ظہور ہو چکا ہے۔ البتہ قیامت سے قبل فحاشی اور بے حیائی اس حد تک عام ہو جائے گی کہ حضور شہنشاہِ مدینہ باعث نزول سکینہ آمنہ کے لال صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے مطابق لوگ کھلے عام جانوروں کی طرح زنا کریں گے۔ فحاشی کا

مطلب برے کام کرنا عورتوں کا باریک اور عریاں یا چست لباس پہننا اسی طرح ایسی گالیاں دینا جن کوسن کر شرم محسوس ہو۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''یقیناً اللہ تعالیٰ بے حیائی پھیلنے اور پھیلانے کو ناپسند کرتا ہے''

یا بے حیائی پھیلانے والے سے بغض ونفرت رکھتا ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی فرمایا۔ اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں محمد کی جان ہے! قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک فحاشی عام نہ ہو جائے گی۔ (المستدرک للحاکم 547/4)

## بے حیائی کا حلقہ

اس مضمون کی ایک اور حدیث ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ قیامت کی نشانیوں میں سے ہے کہ (قیامت سے قبل) علم اٹھالیا جائے گا۔ جہالت پھیل جائے گی زنا عام ہو جائے گا اور شراب کثرت سے پی جائے گی۔ (صحیح بخاری)

## وضاحت

موجودہ زمانے میں یہ دونوں علامتیں ظاہر ہو چکی ہیں۔ حضور نبی کریم رحمتہ اللعالمین نے فحاشی کے بارے میں مسلمان اور غیر مسلم ممالک سب ایک ہی رنگ میں رنگے ہوئے ہیں۔ اب فرق تھوڑا ہی رہ گیا ہے۔ مغرب اور امریکہ سے فحاشی اور فحش کاری کا جو طوفان اٹھا تھا اس نے ساری دنیا کو اپنی لپیٹ میں لے لیا ہے اور ہمارے اخبارات جرائد، رسالے، ریڈیو، ٹیلی ویژن اور انٹرنیٹ نے اس کی اشتہار بازی (Advertisement) کر کے اس کو پوری دنیا میں اس طرح پھیلا دیا ہے کہ اب اس فحاشی کو زندگی کا ایک حصہ سمجھ لیا گیا ہے۔ بے پردگی اور مرد وزن کا اختلاط جو یورپ نے اسلامی میں برآمد کیا۔ اس سے فحاشی اور فسق وفجور کا ایک سیلاب اُمڈ پڑا ہے۔ خصوصا بڑے شہروں اور ملکوں میں اس وبا نے ہمہ گیر صورت اختیار کر لی ہے۔ چنانچہ بخاری،

مسلم اور مسند احمد میں جو حدیث سیّدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے اس کی سچائی کو آج ہم اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

## اصحاب النار کی اقسام

اہل جہنم کی دو قسمیں ایسی ہیں جن کو اب تک میں نے نہیں دیکھا۔ (یعنی آئندہ آئیں گی) ایک تو وہ قوم ہوگی جس کے پاس گائے کی دموں کی طرح کوڑے ہوں گے اور لوگوں کو ان کوڑوں سے ماریں گے اور دوسری صف ان عورتوں کی ہوگی جو لباس پہنے ہوں گی مگر برہنہ ہوں گی۔ دوسروں کو اپنی طرف مائل کریں گی اور خود ان کی طرف مائل ہوں گی۔ ان کی سر بختی اونٹوں کے کوہان کی طرح ایک طرف جھکے ہوں گے۔ یہ عورتیں جنت میں نہیں جائیں گی بلکہ جنت کی خوشبو بھی نہیں پائیں گی۔ اگرچہ جنت کی خوشبو بہت دور سے آتی ہوگی۔ (بخاری مسلم)

موجودہ دور میں شیطانی سازشوں کی وجہ سے ٹی وی، ڈش کیبل، فحاشی پھیلانے کا سب سے بڑا ذریعہ بن چکا ہے۔ اسی وجہ سے علماء نے لکھا ہے کہ ٹی وی دیکھنے والا ایک وقت میں 12 گناہ کبیرہ کر رہا ہوتا ہے۔ آج سے 100 سال سے قبل اگر کوئی شخص رنڈی کا ناچ دیکھنے کے لئے جاتا تھا تو چھپ کر جاتا تھا آج باپ بیٹی کے ساتھ بیٹھ کر انہی بے حیا عورتوں کا ناچ دیکھتا ہے مگر اسے ندامت نہیں ہوتی کیونکہ ٹی وی کی وجہ سے ہم بے حیائی کی آخری دلدل میں اُتر چکے ہیں۔ اسی وجہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے جب انسان بے حیا ہو جاتا ہے تو وہ کچھ بھی کرے اسے کم لگتا ہے اور بے حیائی پھیلانے والوں کے لئے آخرت میں خوفناک عذاب کی وعید ہے چنانچہ قرآن میں ارشاد ہے: ''جو لوگ مسلمانوں میں بے حیائی پھیلانے کے آرزو مند رہتے ہیں ان کے لئے دنیا اور آخرت میں دردناک عذاب ہے۔'' مغربی معاشرہ میں بے حیائی اس حد تک پھیل چکی ہے کہ وہاں بے حیائی زنا شراب پینے کو جرم نہیں سمجھا جاتا حتیٰ کہ ایک بے حیائی کی وجہ

سے مغرب میں مرد کو مرد سے عورت کو عورت سے شادی کی اجازت مل چکی ہے اسی بے حیائی کے نتیجہ میں شادی شدہ بہن بھائیوں کی بھی خبریں موجود ہیں کہ بہن کا کہنا ہے کہ بھائی غیر مرد کی بہ نسبت میرے مزاج کو زیادہ سمجھتا ہے اسی وجہ سے بحیثیت شوہر اپنے بھائی کو اختیار کرتی ہوں۔ یہ سب قیامت کی نشانیاں ہیں۔عورت کا ٹی شرٹ پہننا یا چست لباس پہننا بھی بے حیائی میں شامل ہے۔والدین کا اپنی اولاد کو بے حیا بنانے کا یہ نقصان ہوا کہ دارالعلوم میں ایک عورت نے فون کر کے کہا کہ میرا شوہر بیٹی کو غلط نظر سے دیکھتا ہے مجھے بیٹی کی شوہر سے حفاظت کرنی پڑتی ہے۔آپ مجھے اس کا حل بتائیں۔حتیٰ کہ بنوری ٹاؤن میں ایک صاحب نے فون کر کے یہ مسئلہ پوچھا کہ میری بیوی سو رہی تھی۔ میں بیٹی کے ساتھ بیٹھ کر انگریزی فلم دیکھ رہا تھا کہ اچانک میں ایک غلط سین پر بے قابو ہو گیا اور اپنی بیٹی سے زنا کر لیا۔ میرے لئے کیا حکم ہے مجھے یہ باتیں لکھتے ہوئے شرم آ رہی ہے مگر مجبوراً ان باتوں کو لکھ رہا ہوں کہ حرام کاری اور بے حیائی کا سب سے بڑا ذریعہ ٹی وی ہے لہٰذا خدا کے واسطے آج ہی اپنے گھر سے اس منحوس ڈبہ کو نکالئے بعض لوگ کہتے ہیں کہ ہم ٹی وی میں صرف خبریں سنتے ہیں تو یاد رکھئے خبریں لڑکیاں ہی سناتی ہیں اور احادیث کی روشنی میں عورتوں کو دیکھنے والے پر اللہ کی لعنت ہے لہٰذا ٹی وی کسی بھی صورت میں جائز نہیں ہے آج آپ گھر میں ٹی وی لے کر آئے اور چند سال بعد دنیا سے چلے گئے اور بعد میں آپ کی اولاد جب تک اس ٹی وی کو دیکھے گی عذاب آپ کو ملتا رہے گا کیونکہ حضور سرورِ کائنات فخرِ موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے جو کسی برے کام کو جاری کرتا ہے وہ کام جب تک چلتا رہتا ہے جاری کرنے والے کے اعمال میں لکھا جاتا رہتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو موت سے قبل موت کی تیاری کی توفیق عطا فرمائے۔

(آمین)

## بد دیانت دیانتدار

خائن دھوکہ دینے والے کو کہتے ہیں۔ دھوکہ دہی کے بارے میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے: جس نے دھوکہ دیا وہ ہم میں سے نہیں۔ (طبرانی)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: خروج دجال سے کچھ سال پہلے دھوکہ باز ہوں گے۔ سچے کی تکذیب اور جھوٹے کی تصدیق کی جائے گی۔ امانت دار خائن بن جائے گا اور خیانت دار کے پاس امانت رکھی جائے گی اور ان (حکومتی معاملات) میں ''روبیضہ'' بولے گا پوچھا گیا کہ ''روبیضہ'' کون ہے؟ فرمایا: ایسا فاسق جو امور عامہ میں باتیں (احکام جاری) کرے گا (یعنی نا اہل کو اہل بنایا جائے گا۔) (ابن ماجہ)

اسی مضمون کی ایک روایت ہے کہ سیّدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں محمد کی جان ہے! قیامت قائم نہیں ہو گی۔ یہاں تک کہ فحاشی اور بخل پھیل جائے خائن کو امانت دار اور امانت دار کو خائن سمجھا جائے گا۔

## بدکاروں کی بقاہ

یہ نشانی دنیا کے خاتمے کی ان نشانیوں میں سے ہے جو کہ جان دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے امت کو بتلائیں اور جس کا ظہور بھی ہو چکا ہے۔ اس دنیا کی بقا کافروں کے لئے نہیں بلکہ اللہ نے اس دنیا کو امتحان کی جگہ بنایا ہے کہ کون میرا بندہ ہے اور کون نفس اور شیطان کا ماننے والا ہے جب اللہ والے نہیں رہیں گے تو اللہ تعالیٰ نفس اور شیطان کے پجاریوں کے لئے اس دنیا کو باقی نہیں رکھیں گے بلکہ ختم فرما کر قیامت کا اعلان فرما دیں گے قیامت کی مذکورہ نشانی برحق ہے مگر ہمیں اپنے رویئے سے نیک صالح افراد کا نمونہ پیش کرنا چاہئے اور نیکی کا نام ونشان زادہ رکھنے کے لئے ہمیں چاہئے کہ اپنی نسل نو کو دینی

تعلیم وتربیت کی سعادت سے بہرہ مند ہونے کے تمام مواقع فراہم کریں۔

## بدترین لوگ

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی مگر بدترین لوگوں پر۔(صحیح مسلم)

اسی طرح کی ایک دوسری حدیث میں ہے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم راحۃ اللعاشقین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ لوگ بدترین ہوں گے جن کی زندگی میں قیامت قائم ہوگی۔(بخاری کتاب الفتن باب ظہور الفتن۔7067)

## ریح کا جاری ہونا

مسلم کی ایک روایت میں ہے کہ قیامت کے قریب ایک ہوا چلے گی۔اس سے اس روئے زمین پر کوئی ایسا شخص زندہ نہیں رہے گا جس کے دل میں ذرّہ برابر بھی ایمان ہوگا پھر زمین پر صرف برے لوگ رہ جائیں گے ان پر قیامت آئے گی۔

(مسلم باب53 حدیث نمبر 1924)

## امر بالمعروف کا ترک

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا جس میں لوگ چھلنی میں چھانے جائیں گے یعنی نیک لوگ انتقال کر جائیں گے اور ردی اور چھلکا قسم کے لوگ رہ جائیں گے۔ان کے عہد اور امانتیں آپس میں خلط ملط ہو جائیں گی۔یہاں یہ بات ذہن میں رہے کہ نیک لوگوں کا چلے جانا کثرت معاصی کی وجہ سے ہوگا لوگ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے فریضہ کو ترک کر دیں گے پس نیک لوگ جب کسی برائی کو دیکھیں اور اس کو ختم نہ کر سکیں گے تو فساد برپا ہوگا اور پھر لوگوں پر عذاب نازل ہوگا جیسا کہ حدیث میں آیا ہے کہ جب رسول اللہ سرور کائنات فخر موجودات صلی

اللہ علیہ وسلم سے یہ کہا گیا۔

(مسند احمد جلد ۱۲ صفحہ ۱۲ مستدرک حاکم جلد ۴ صفحہ ۴۳۵ وقال ہذا حدیث صحیح الاسناد)

یارسول اللہ! کیا ہم ہلاک ہو جائیں گے حالانکہ ہم میں صالحین موجود ہوں گے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایاہاں: ہاں جب خبیثوں کی کثرت ہو جائے گی۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: بدترین لوگ وہ ہیں جو قبروں کو سجدہ گاہ بناتے ہیں۔

(ابن خزیمہ ابن حبان ابی شیبہ وطبرانی احکام الجنائز للالبانی رقم الصفحہ 217)

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی حتیٰ کہ زمین میں اللہ، اللہ کہنے والا، کوئی نہیں ہوگا۔

(صحیح مسلم کتاب الایمان باب ذھاب الایمان فی آخر الزمان ۱۴۸)

یادرکھئے اللہ کو چھوڑ کر اللہ کے غیر سے مدد مانگنا یہ شرک ہے اور اللہ کا فرمان ہے میں ہر گناہ معاف کردوں گا پر شرک معاف نہیں کروں گا۔ اسی وجہ سے علماء نے لکھا ہے کہ ایک آدمی سو سال تک شراب پیتا رہے اور زناء کرتا رہے اس سے بڑا گناہ شرک ہے کیونکہ قبروں پر جا کر مرادیں مانگنے والا اپنے گناہ کو گناہ ہی نہیں سمجھتا اللہ تعالیٰ ہم سب کو سنت اکلی پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

# کوئی بھی اللہ والا نہ ہوگا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی حتیٰ کہ زمین میں اللہ اللہ نہیں کہا جائے گا۔(مسلم شریف)

## وضاحت

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قیامت کے قیام کے وقت روئے زمین پر کوئی اللہ اللہ کہنے والا باقی نہ رہے گا پوری دنیا میں کفر وشرک کا دور دورہ ہوگا۔ حتیٰ کہ زمانہ جاہلیت کی طرح عرب میں بھی بت پرستی عام ہو جائے گی اور لوگ جانوروں کی طرح بے حیائیوں

اور بدکاریوں میں سرعام مبتلا ہو جائیں گے۔ علامہ مروزی رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی کتاب الفتن میں اس کی تفصیل اس طرح نقل فرمائی ہے پس جو لوگ شام کی طرف سمیٹے جائیں گے۔ وہ کسی حق اور فرض کو نہ پہچانیں گے اور کتاب وسنت پر عامل نہ ہوں گے۔ حیا اور وقار و مرمت سے محروم ہوں گے۔ ان میں عریانیت پھیل جائے گی شوہر بیوی کو اور نہ ہی بیوی شوہر کو پہچانے گی۔ انسان و جنات سوسال تک گدھوں اور کتوں کی طرح سرعام زناء کاری کریں گے جن وانس عورتوں سے مجامعت کریں گے اور مرد مرد سے اپنی خواہش پوری کریں گے اور بتوں کی پوجا کریں گے اور اللہ تعالیٰ کو بالکل بھول جائیں گے۔ حتیٰ کہ ایک دوسرے سے کہے گا کہ آسمان میں کوئی خدا نہیں ہے یہ لوگ اولین وآخرین میں سب سے بدترین لوگ ہوں گے۔ (کتاب الفتن صفحہ 380)

اس کے بعد اچانک قیامت آجائے گی اور پھر کسی بھی کام کے لئے ایک سیکنڈ کی بھی مہلت نہ ملے گی جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ: اور کہتے ہیں یہ وعدہ کب پورا ہوگا اگر تم سچے ہو آپ فرما دیجئے کہ تمہارے لئے ایک دن کا وعدہ ہے اس سے ایک گھڑی نہ دیر کرو نہ جلدی۔ القرآن

## وقت میسر نہ ہوگا

بخاری شریف کی ایک روایت میں ہے: اور ضرور قیامت قائم ہوگی جبکہ دو شخص آپس میں اپنے کپڑے پھیلانے کو تیار ہوں گے مگر نہ اسے بیچ پائیں گے اور نہ لپیٹ پائیں گے اور قیامت آجائے گی جبکہ ایک آدمی اپنی اونٹنی کا دودھ نکال کر لائے گا مگر اسے پی نہ پائے گا اور قیامت قائم ہو جائے گی جبکہ ایک شخص اپنے حوض کی لپائی کر رہا ہوگا مگر اس میں جانوروں کو پانی نہ ہلایا جائے گا اور ضرور قیامت آجائے گی کہ ایک شخص لقمہ منہ میں لینا چاہتا ہوگا مگر منہ تک نہ لے جا سکے گا (کہ قیامت آجائے گی)

(بخاری شریف 963/2)

# مال حرام پر فخر

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ یہ انسان پروانہیں کرے گا کہ س نے حلال حاصل کیا یا حرام۔ (بخاری شریف کتاب البیوع)

موجودہ حالات میں ٹی وی دیکھ دیکھ کر لوگوں میں مالدار بننے کا جذبہ بڑھتا جا رہا ہے اس وجہ سے دولت مند بننے کے لئے لوگ حرام کام کرنے سے بھی نہیں ڈرتے حالانکہ سب کو معلوم ہے کہ دنیا ختم ہونے والی ہے یہ 50، 60 سال کی زندگی اللہ نے آخرت کی تیاری کے لئے ہمیں عطا فرمائی ہے مگر ہم اس مختصری زندگی میں دنیا کے گھر کو سجانے میں لگے ہیں۔ اس سجاوٹ اور دکھاوے کے لئے حرام کمائی کمانے میں ذرہ برابر بھی اللہ کا خوف اور شرم محسوس نہیں کرتے۔

# کسب حرام پر وبال

بعض لوگ کہہ دیتے ہیں کہ آج کل حلال تو ملتا ہی نہیں لیکن یہ سمجھنا کہ حلال آج کل ملتا ہی نہیں نفس کا دھوکہ ہے چونکہ حلال کا دھیان رکھنے کی وجہ سے انسان قیود وحدود میں بندھ جاتا ہے اور بقول حضرت سفیان ثوری رحمتہ اللہ علیہ۔ حلال میں فضول خرچی کی گنجائش نہیں ہوتی اور عیش ومستی کی زندگی گزارنے کا موقع نہیں ملتا۔ اس لئے یہ نفس تاویل سمجھاتا ہے کہ آج کل حلال تو ملتا ہی نہیں لہٰذا حرام حلال کا خیال فضول ہے' لیکن جن بندوں کے دل میں خدا کا خوف ہے اور انہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد یاد ہے وہ کبھی حرام نہ کمائیں گے نہ کھائیں گے۔

# جنت حرام

جنت میں گوشت داخل نہ ہوگا جو حرام سے بڑھا ہو جو گوشت حرام سے بڑھا ہو

دوزخ اس کے زیادہ مستحق ہوگی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے دس درہم کا کپڑا خریدا اور اس میں ایک درہم حرام کا تھا (یعنی دسواں حصہ بھی اگر حرام کا ہو) تو جب تک وہ کپڑا اس کے جسم پر رہے گا خدا اس کی نماز قبول نہ فرمائے گا۔ ایک اور حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ایسے شخص کا ذکر فرمایا جو لمبے سفر میں ہو (یہ اس لئے فرمایا کہ مسافر کی دعا قبول ہوتی ہے اور اس کی شکستہ حالی کا یہ عالم ہو کہ) بال بکھرے ہوئے ہوں غبار آلود ہوں (اور) آسمان کی طرف ہاتھ اٹھائے ہوئے یارب یارب کہہ کر دعا کرتا ہو اور اس کا کھانا بھی حرام ہو۔ لباس بھی حرام ہو اور حرام اس کی غذا ہو تو کس طرح اس کی دعا قبول ہوگی۔ (مسلم)

ان وعیدوں کے باوجود بھی مسلمانوں کا یہ حال ہے کہ حرام لینے میں ذرا بھی نہیں جھجکتے۔ حالانکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مشتبہ چیز تک سے بچنے کا حکم فرمایا تھا شک میں ڈالنے والی چیز کو چھوڑ کر اس کی طرف بڑھو جو تمہیں شک میں نہ ڈالے احمد اور دارمی کی روایتوں میں اس کی مزید توضیح اس طرح آئی ہے۔ (مشکوۃ)

بھلائی وہ ہے جس سے نفس مطمئن ہو جائے اور دل میں کھٹکا نہ رہے اور گناہ وہ ہے جو دل میں کھٹکے اور اس کے کرنے سے سینے میں گھٹن ہو (یعنی اس کے حلال ہونے کی دل گواہی نہ دے) اگرچہ مفتی تجھے (اس کے حلال ہونے کا) فتویٰ دیں۔ ترمذی اور ابن ماجہ کی ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بندہ اس وقت تک متقی نہ ہوگا جب تک ہلال کو بھی اس خوف سے نہ چھوڑ دے کہ کہیں حرام نہ ہو۔ (ترمذی، ابن ماجہ) اسی وجہ سے علماء نے لکھا ہے کہ اگر کوئی شخص ۳۰۰ نبیوں کے برابر بھی اعمال لے کر جائے اور اگر اس نے کسی کا ایک روپیہ بھی دبا لیا ہوگا تو وہ جنت میں اس وقت تک نہیں جا سکتا۔ جب تک اس کا مال واپس نہ کر دے۔ اسی طرح حضور سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کا مفہوم ہے کہ ایک شخص قیامت کے دن پہاڑوں کے برابر نیکیاں لے کر آئے گا مگر اس نے لوگوں کا حق مارا ہوگا۔ اس وجہ

سے لوگوں کے گناہ اس کے سر پر ڈال کر اس کو جہنم میں ڈال دیا جائے گا اسی طرح حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کا مفہوم ہے کہ حرام کھانے والے کی ۴۰ دن تک دعا قبول نہ ہوگی اور نہ ہی نماز قبول ہوگی۔ حرام کمائی کا سب سے بڑا نقصان یہ ہے کہ اگر حرام کمائی کرنے والا سونے کے گلاس میں پانی پینے والا بھی بن جائے تو بھی اسے سکون نہیں ملے گا تو میرے بھائیو ایسی کمائی سے کیا فائدہ جس سے رب بھی ناراض ہو اور جس کی بدولت مشقت سے پڑھی گئی نمازوں اور روزوں کا ثواب لوگوں کو دے کر جہنم میں جانا پڑے اور دل کا سکون بھی ختم ہو جائے۔

## دھوکہ سے مال فروخت کرنا

یہ بھی قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے جو وقوع پذیر ہو چکی ہے کہ آدمی ناپ تول میں دھوکہ دہی سے کام لے گا حالانکہ مسلمان کو دھوکہ دینا اور اس کا ناحق مال کھانا اور دوسروں کا مال کسی شرعی جواز کے بغیر ہتھیا لینا بھی کبیرہ گناہ ہے۔ چنانچہ حدیث میں ہے: جس نے ہمیں دھوکہ دیا وہ ہم میں سے نہیں۔ (مسلم)

اسی سلسلہ میں سیّدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا گزر اناج کے ڈھیر پر ہوا۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس ڈھیر کے اندر اپنا دست مبارک داخل کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی انگلیاں گیلی ہو گئیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اناج والے سے پوچھا: یہ کیا ہے؟ اس نے جواب دیا: یارسول اللہ! رات بارش ہوئی ہے جس پر یہ گیلا ہو گیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم نے اندر کے اناج کو اوپر کیوں نہ کر دیا تاکہ لوگ دیکھ لیتے جس نے دھوکہ دیا وہ ہم میں سے نہیں ہے۔

(مسلم ترمذی ابن ماجہ وغیرہ)

ناپ تول میں کمی کر کے روپیہ حاصل کرنا یہ بھی حرام مال حاصل کرنا ہے کیونکہ ارشاد خداوندی ہے کہ تم انصاف کے ساتھ وزن اور ناپ تول پورا کیا کرو اور (ناپ) تول کم نہ

کیا کرو۔ (الرحمٰن، ۹)

اس مضمون کی ایک اور روایت ہے کہ ناپ تول میں کمی کرنے سے رزق بند کردیا جاتا ہے قحط اور سخت مشقت میں مبتلا کردیا جاتا ہے اور ظالم بادشاہ مسلط ہوتے ہیں۔ (مشکوٰۃ)

اس کے علاوہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک روایت مروی ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لوگوں پر ایک وقت ایسا آئے گا آدمی اس بات کی پرواہ نہیں کرے گا کہ اس نے مال حلال طریقے سے کمایا یا حرام طریقے سے۔

(نسائی کتاب البیوع، 4149/3)

## بدکاری کی کثرت

دنیا کے خاتمہ اور تباہی کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے ان میں سے ایک نشانی زنا کا عام ہونا ہے۔ اس کے بارے میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پہلے ہی اپنی امت کو آگاہ فرما چکے ہیں تاکہ اُمت ان فواحش سے بچنے کی فکر کرے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک لوگ جانوروں کی طرح راستوں میں (برسرعام) جماع کریں گے اور مرد، مردوں سے اور عورتیں عورتوں سے اپنی خواہش پوری کریں گے۔ (کتاب الفتن للمروزی، صفحہ ۴۹۰)

یہ نشانیاں ہیں جس کا ظہور کسی نہ کسی درجہ میں ہو چکا ہے البتہ قیامت سے قبل لوگ جانوروں کی طرح زنا کریں گے۔

## قیامت سے قبل لوگ گدھوں کی طرح زنا کریں گے

اور ایک دوسری موقوف روایت کا مضمون ہے: قیامت ایسے بدترین خلائق لوگوں پر قائم ہوگی جو نہ تو اچھی بات کا حکم کرنے والے ہوں گے اور نہ برائی پر روک ٹوک کرنے والے ہوں گے۔ وہ گدھوں کی طرح (برسا عام) شہوت زانی کریں گے۔ ایک آدمی کسی

عورت کا ہاتھ پکڑ کر تنہائی میں لے جائے گا اور اس سے قضائے شہوت کر کے پھر لوگوں کے سامنے لوٹے گا جبکہ وہ اسے دیکھ کر ہنستے ہوں گے اور یہ انہیں دیکھ کر ہنستا ہوگا۔

(مجمع الزوائد 633/7 کتاب الفتن رقم الحدیث 12452)

یعنی حیا کا بالکل جنازہ نکل جائے گا۔ زنا کاری موجب عار نہ رہے گی اور اس معاملہ میں انسان اور جانوروں میں تمیز ختم ہو جائے گی۔ آج یہ نبوی پیش گوئیاں حرف بہ حرف پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ مغربی ممالک کا تو کہنا ہی کیا مشرقی اقدار کے محافظ کہلائے جانے والے ممالک یہاں تک کہ بعض مسلم ممالک میں بھی ایسے حیا سوز مناظر اب کثرت سے آنے لگے ہیں۔ اب ڈسکو ڈانس کے نام پر تہذیب وثقافت کے نام پر اور کھیل کود کے نام پر صنف نازک کا استحصال عام ہے۔ ٹیلی ویژن کے عالمی پروگرام جن کی رسائی اب کسی جگہ کسی کے لئے بھی مشکل نہیں رہی۔ خاص طور پر زناکاری کی تعلیم وتبلیغ میں ہمہ تن مشغول ہیں۔ اب زنا کاری کے لئے باقاعدہ عالمی کانفرنسیں ہوتی ہیں جن کی تمام تر تجاویز کا لب لباب صرف اور صرف یہی نکتہ ہوتا ہے کہ کیسے اور کس طرح مرد وعورت کے درمیان ناجائز تعلقات کی رکاوٹیں دور کی جائیں۔ زنا کاری کی ایک بڑی رکاوٹ شرم وحیا کا فطری انسانی جذبہ تھا۔ اس رکاوٹ کو دور کرنے کے لئے آج مانع حمل اشیاء ہر جگہ عام کر دی گئیں اور اسقاط حمل کے انتظامات شہر در شہر کر دیئے گئے تا کہ یہ شیطانیت بے خوف پروان چڑھے اور ذلت ورسوائی کے اندیشے سے بے پرواہ ہو کر جانوروں کی طرح انسان بھی شہوت رانی کرتے پھریں۔ اللھم احفظنا منہ

## اقسام بدکاری

مذکورہ حدیث میں قیامت سے قبل زنا کے پھیلنے کی پیشین گوئی کی گئی ہے تو یاد رکھئے: زنا صرف شرمگاہ کا ہی نہیں بلکہ جسم کے ہر حصے کا زنا ہوتا ہے جو بحسب فعل اپنے گناہ وسزا کا مرتکب ہوگا۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہر آدمی کے لئے زنا سے اس کا حصہ مقرر ہے۔ آنکھوں کا زنا دیکھنا (غیر محرم

عورت یا مرد کو شہوت کی نظر سے دیکھنا) کانوں کا زنا (غیر محرم کی بات سننا) زبان کا زنا (غیر محرم عورتوں سے باتیں کرنا) ہاتھوں کا زنا (غیر محرم کو چھونا) پاؤں کا زنا (زنا کے لئے اس کی طرف چل کر آنا) منہ کا زنا (بوسہ لینا)

(ابوداؤد، کتاب النکاح باب فی مایومہ بہ فی غض البصر 2148 / صحیح الجامع 5161/2)

## وضاحت

زنا کی زیادتی کا سب سے بڑا سبب حیا کی کمی اور بے حیائی کا غلبہ ہے جب مردوں اور عورتوں میں حیا کی کمی ہوگی تو الزمی طور پر زنا کاری بڑھ جائے گی اور دوسرے گناہوں کے دروازے کھل جائیں گے کیونکہ مومن کی حیا درحقیقت نفس کے شریر گھوڑے کے لئے بہترین لگام ہے اور شیطان کے حملوں سے بچنے کے لئے ایک مضبوط ڈھال اور مومن کو ہزاروں گناہوں سے بچانے کے لئے ایک آہنی دیوار ہے۔ چنانچہ جب مسلمانوں میں حیاء کی کمی ہوگئی عورتوں کا پردہ ختم ہونے لگا اور پارکوں اور تفریح گاہوں میں عورتوں اور مردوں کا اختلاط شروع ہوگیا۔ سینما گھروں اور کلبوں میں لڑکے اور لڑکیوں کا میل ملاپ ہونے لگا جس کا نتیجہ یہ ہے کہ آج کل زنا کاری کی گرم بازاری ہے۔

## خدا کی پناہ

سیّدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ زمین پر ایک آدمی بھی ایسا باقی نہ رہے گا جس کی اللہ کے ہاں کوئی ضرورت ہو۔ یہاں تک کہ کسی عورت کے ساتھ دن دیہاڑے راستے میں زنا کیا جائے گا نہ ہی اسے کوئی برا سمجھے گا اور نہ ہی اسے منع کرے گا۔ اس وقت سب سے بہترین انسان وہ ہوگا جو کہے گا اگر تم اسے راستے سے ایک طرف لے جاتے تو بہتر تھا۔ وہ انسان لوگوں میں ایسے ہوگا جیسے تم میں ابوبکر وعمر (مستدرک حاکم) اور ایک حدیث میں یوں فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

عنقریب لوگوں پر کچھ سال ایسے گزریں گے جن میں ان میں بے حیائی پھیل جائے گی۔
(مستدرک حاکم جلد صفحہ 512 وقال ہذا حدیث صحیح الاسناد ولم یخرجاہ ووافقہ الذہبی)

## ریشمی لباس کو حلال سمجھیں گے

سیّدنا ابو مالک الاشعری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ضرور میری امت میں کچھ ایسے لوگ ہوں گے جو عورت کی شرمگاہ اور ریشمی لباس کو حلال قرار دیں گے۔ (بخاری جلد 10 صفحہ 51)

## عورت عورت کے ساتھ

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ قیامت کی ایک علامت یہ ہے کہ آدمی آدمی کے ساتھ بدفعلی کرے گا۔ جسے اللہ تعالیٰ نے حرام کیا ہے اور جس پر اللہ تبارک وتعالیٰ سخت ناراض ہوتا ہے اسی طرح عورت عورت کے ساتھ بدفعلی کرے گی۔ اس کو بھی اللہ نے حرام کیا ہے اور وہ اس پر ناراض ہوتا ہے۔ (آثار قیامت)

## ماں باپ سے علیحدگی

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے ان میں سے ایک نشانی دوستوں کے لئے والدین کو نظر انداز کرنا ہے چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک موقع پر قیامت کی نشانیوں کو بیان کرتے ہوئے فرمایا آدمی بیوی کی اطاعت کرے گا اور اپنی ماں کی نافرمانی کرے گا اور دوست کو قریب کرے گا اور باپ کو دور کرے گا۔ (جامع ترمذی، حدیث 2211)

موجودہ دور میں والدین سے الگ رہائش پذیر بہت سے نوجوان والدین کے گھر مہینہ میں ایک مرتبہ جاتے ہیں مگر دوستوں کے ساتھ بلاناغہ رات کو دیر تک گپیں لگاتے ہیں حتیٰ کہ والدین کی نگاہیں ان کو دیکھنے کے لئے ترس جاتی ہیں۔ یہ سب قیامت کی نشانیاں ہیں۔ حضرت بایزید بسطامی رحمتہ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ آپ کو مقام

ولایت کیسے ملا؟ فرمایا کہ ایک مرتبہ رات کے وقت والدہ نے پانی مانگا میں پانی لے کر آیا تو دیکھا کہ والدہ سو چکی تھیں چنانچہ میں ساری رات ہاتھ میں پانی لئے کھڑا رہا کہ والدہ اگر پانی کے لئے اٹھیں تو انہیں تکلیف نہ ہو اس عمل پر اللہ نے اپنی دوستی کا تاج میرے سر پر رکھ دیا۔

## بدترین سربراہ

دنیا کے خاتمہ کی نشانیوں میں سے جسے جان دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا وہ یہ ہے کہ: قوم کا سربراہ گھٹیا اور برا ہوگا۔ (ترمذی شریف: 2211)

یہ اس وقت ہوگا جب ہر طرف فساد ہوگا یا پھر ذلیل فطرت لوگوں کی کثرت ہوگی۔ انہی میں سے ایک سربراہ منتخب ہوگا۔ آج اس نشانی کا ظہور ہو چکا ہے اکثر اسلامی ممالک کے سربراہان فاسق اور فاجر ہیں۔ شراب پینا، انگریزوں کی مشابہت اختیار کرنا ان کی زندگی کا مقصد بن چکا ہے۔ ایسے لوگوں کے ہاتھوں میں حکومتی باگ دوڑ دنیا کے تباہ ہونے کی علامات میں سے ہیں۔ جب یہ علامت ظاہر ہوگی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس وقت تم سرخ آندھی، زلزلوں، زمین میں دھنسنے شکلیں مسخ ہونے کا انتظار کرنا۔

(جامع ترمذی، حدیث نمبر 2211)

حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی 150 نشانیاں بتلائی ہیں۔ ان میں سے ایک نشانی کا ظہور ہو چکا ہے۔ وہ یہ ہے کہ حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس وقت تک قیامت قائم نہ ہوگی جب تک دنیا کا سب سے زیادہ حصہ ایسے شخص کو نہ مل جائے جو خود بھی کمینہ ہوگا اور اس کا باپ بھی کمینہ ہوگا۔

(حوالہ احمد 482/5، ترمذی 2209 الجامع الصغیر 200/2، مجمع الزوائد 220/8 کنز العمال 2201/14 منثور 51/6)

## وضاحت

مذکورہ حدیث میں ''لکع ابن لکع'' بیکار چیز کے الفاظ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے استعمال کئے ہیں۔ اس کا مطلب وہ شخص ہے مخلوق کے ہاں جس کی کوئی تعریف اور قدر نہیں۔

تشریح:

اس حدیث میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی ایک خاص علامت اور مخصوص نشانی کا ذکر فرمایا ہے کہ قرب قیامت میں وہ لوگ جو باپ دادا وغیرہ کے زمانے سے نسل بعد نسل کمینے احمق اور لچے لفنگے ہوں گے وہ دنیا میں مال و دولت اور اثر و رسوخ نیز دینوی ساز و سامان کی وجہ سے حکومت میں بڑے بن جائیں گے اور جو جتنا بڑا کمینہ ہوگا اسی قدر زیادہ خوشحال ہوگا۔

## کسب حرام

حدیث میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ' قیامت سے قبل عنقریب کچھ سال ایسے آئیں گے جو لوگوں کو فریب دیں گے۔'' (یعنی بارش ہوگی لیکن پیداوار نہ ہوگی یا بارش کم ہوگی یا بہت زیادہ ہو گی) ان میں جھوٹے آدمی کو سچا سمجھا جائے گا اور سچے آدمی کی تکذیب کی جائے گی خائن امانت دار ہوگا اور امانت دار خائن ہوگا اور '' رویبضہ '' کس کو کہتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ذلیل کمینہ بخیل اور شکم پرور آدمی کو۔ (ابن ماجہ 4036 مسند احمد 291/2)

## جھوٹی عزت کی جائے گی

قیامت کی وہ نشانیاں جنہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا ہے ان میں سے ایک علامت یہ ہے کہ کمینہ فطرت شخص کے شر سے بچنے کے لئے اس کی عزت کی جائے

گی۔(۱) حضور پرنور شافع محشر آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک موقع پر قیامت کی علامت بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا: جب مالِ غنیمت کو ذاتی دولت سمجھا جائے گا۔ امانت مالِ غنیمت بن جائے گی۔ زکوٰۃ کو ٹیکس سمجھا جانے لگا علم کا حصول غیر دین کے لئے ہوگا۔ انسان اپنی بیوی کا مطیع اور ماں کا نافرمان ہو جائے گا۔ دوست کے ساتھ وفا اور باپ کے ساتھ بے وفائی کرے گا۔ مساجد میں آوازیں بلند ہونے لگیں گی۔ قبیلے کی سرداری فاسقوں کے ہاتھ میں آجائے گی۔ ذلیل شخص قوم کا رہبر بن جائے گا اور کسی شخص کو اس کے شر سے ڈرتے ہوئے قابل تعظیم سمجھا جائے گا۔ گانے والی لڑکیاں اور گانے بجانے کا سامان رواج پکڑ جائیں گے۔ شراب پی جائے گی اور امت کے آخری لوگ گزرے ہوؤں پر لعن طعن کریں گے۔ تو پھر وہ لوگ سرخ آندھی، زلزلے چہرے مسخ ہونے اور آسمان سے پتھر برسنے کے عذابوں کا انتظار کریں۔ اس وقت نشانیاں اس طرح ظاہر ہوں گی جیسے کسی پرانی لڑی کا دھاگہ ٹوٹ جائے اور پے در پے گرنے لگیں۔

(جامع الترمذی، الفتن، حدیث 2211)

## وضاحت

موجودہ دور میں اس نشانی کا ظہور ہو چکا ہے۔ آج کتنی ایسی بھتہ خور جماعتیں اور پولیس والے ہیں کہ لوگ ان کو پیٹھ پیچھے گالیاں دیتے ہیں اور جب سامنے آتے ہیں تو ان سے بے انتہا عزت واحترام سے ملتے ہیں گویا کہ ان کی عزت ان کے خوف سے اور ان کے شر سے بچنے کے لئے کی جاتی ہے۔

## خمر (شراب) کا نام بدلہ جائے گا

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ سب سے پہلے اس طرح اسلام کو بگاڑنے کی کوشش کی جائے گی کہ لوگ شراب پئیں گے صحابہ رضی اللہ عنہم نے سوال کیا کہ مسلمان شراب پئیں گے حالانکہ خدا نے انہیں سختی

سے حرام فرمایا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: (قیامت سے قبل کچھ لوگ) اس کا نام بدل کر حلال کرلیں گے۔ (دارمی)

چنانچہ لوگوں نے شراب کے کئی نام رکھے ہوئے ہیں۔ انہیں بغیر کسی جھجک کے غٹا غٹ پی رہے ہیں۔ ابن عربی رحمتہ اللہ علیہ نے شراب کو حلال کرنے کی دو تفسیریں کی ہیں:

(i) ایک یہ کہ ان کا یہ ایک اعتقاد ہوگیا ہے کہ شراب حرام نہیں حلال ہے۔

(ii) اور دوسری تفسیر یہ ہے کہ شراب کو کھلے عام پینا گویا یہ بھی اس کو حلال سمجھنے کے مترادف ہے۔ (فتح الباری، جلد 10 صفحہ 51)

یعنی اسلام کے مدعی اس زمانے میں اس قدر دیدہ دلیر ہوں گے کہ خدا کو بھی دھوکہ دینے کی کوشش کریں گے۔ جیسی چیز کو بھی جیسے قرآن پاک نے ناپاک اور شیطان کا فعل اور آپس کے بغض وعداوت کا باعث اور ذکر اللہ اور نماز سے روکنے کا شیطانی آلہ بتا کر سختی سے بچنے کا حکم فرمایا ہے۔ نہ صرف پئیں گے بلکہ اس کا نام بدل کر حلال سمجھ لیں گے۔ عالموں اور مفتیوں کو اس کا نام کچھ اور بتا دیں گے جس سے حرمت کا فتویٰ نہ دیا جاسکے۔ ایک شراب ہی کیا آج کل تو بہت سے حرام چیزوں کو تاویل کر کے حلال سمجھ لیا گیا ہے اور تاویلیں اس قدر لچر ہیں کہ تارِ عنکبوت (مٹی کے جالے) سے زیادہ ان کی حقیقت نہیں ہے اور اس سے بھی بڑی بات یہ ہے کہ بعض ممالک اسلامیہ میں اس کی کھلے عام خرید وفروخت ہوتی ہے اور اس کو اعلانیہ طور پر پیا جاتا ہے۔ مسلمان کہلانے والے قسم قسم کی شرابوں کے رسیا ہوگئے ہیں۔ سال عیسوی کے آغاز میں بڑے بڑے ہوٹلو میں جہاں عورت کو حیا نہیں آتی اور مرد کو غصہ نہیں آتا۔ مسلمان نوجوان پاکستان اور دوسرے اسلامی ممالک میں شرابیں پی کر سال کا آغاز کرتے ہیں۔ رنگا رنگ شرابیں پی جاتی ہیں اور مختلف قسم کے ڈانس، گانوں اور باجوں سے سال نو کو خوش آمدید کہا جاتا ہے پھر بدقسمتی کی بات یہ ہے کہ اتنے گھناؤنے کام پر فخر بھی کیا جاتا ہے۔ اسی کے بارے میں اقبال مرحوم

نے کہا ہے کہ:

تہذیب میں تم ہو نصاریٰ تو تمدن میں ہنود
یہ وہ مسلمان ہیں جنہیں دیکھ کر شرمائے یہود

اسی مضمون کی ایک اور حدیث ہے جو حضرت ابو عامر یا ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یقیناً میری اُمت کے کچھ لوگ ایسے بھی ہوں گے جو زنا، ریشم شراب اور آلات موسیقی کو (خوش نما تعبیروں سے) حلال کرلیں گے اور کچھ لوگ ایک پہاڑ کے قریب ٹھہریں گے وہاں اپنے مویشی چرا کر آیا کریں گے۔ اس دوران ان کے پاس کوئی حاجت مند اپنی ضرورت لے کر آئے گا وہ (از راہِ حقارت) کہیں گے، کل آنا، پس اللہ تعالیٰ ان پر راتوں رات عذاب نازل کرے گا اور پہاڑ کو ان پر گرادے گا اور دوسرے لوگوں کو (جو حرام چیزوں میں خوشنما تاویلیں کریں گے۔ قیامت تک کے لئے بندر اور خنزیر بنادے گا۔ (معاذ اللہ)

(صحیح بخاری، صفحہ 837، جلد 2 حدیث نمبر 5590)

## کثرتِ گلوکاران

قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی یہ ہے کہ قربِ قیامت میں آلات موسیقی اور گانے والیوں اور گانے والوں کی کثرت ہوگی چنانچہ حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: آخری زمانے میں لوگ زمین میں دھنس جائیں گے اور ان پر پتھر برسیں گے اور ان کی صورتیں مسخ ہو جائیں گی۔ پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا کیوں ہوگا؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب آلات اور موسیقی اور گانے والیاں کثرت سے ہو جائیں گی۔ (سنن ابن ماجہ، جلد 2 صفحہ 1350، مجمع الزوائد جلد 8 صفحہ 10)

پہلے زمانے میں بھی آلات موسیقی اور گانے والیاں اور گانے والے موجود تھے لیکن

اس زمانہ میں تو انتہا ہی ہوگئی۔ گانے بجانے کا کام اب ہر گھر میں شروع ہوگیا ہے۔ لڑکے اور لڑکیوں کی ایک بھیڑ ہے جو ریڈیو اور ٹیلی ویژن پر گانا گانے کے لئے آ رہی ہے۔ ان میں سے بعض دینوی لحاظ سے بڑے گھروں سے بھی تعلق رکھتے ہیں اور ان کی تعداد میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہے ہر پروگرام میں آلات موسیقی کا استعمال ایک فیشن ہو گیا ہے۔ یہاں تک کہ اب نعتیں اور قصیدہ بردہ شریف بھی آلات موسیقی کے ساتھ لگایا جا رہا ہے۔ اب ان گانے والوں اور گانے والیوں کا نام بھی آرٹسٹ رکھ دیا گیا ہے جس سے ان کے ضمیر سے وہ کانٹا بھی نکل گیا ہے جو خلاف شریعت کاموں پر خلش پیدا کرتا ہے اور وہ معاشرہ میں معزز ترین لوگ سمجھے جانے لگے ہیں۔ حکومت کی طرف سے ان کی ہر قسم کی حوصلہ افزائی ہوتی ہے۔ ''حتیٰ کہ تمغۂ حسن کارکردگی'' تک دیا جاتا ہے حالانکہ آلات موسیقی اپنانا، گانا بجانا اور سننا، دل کے امراض، اللہ کے ذکر اور نماز سے غافل کرنے اور قرآن مجید سننے اور اس سے فائدہ اٹھانے سے روکنے کا سب سے بڑا ذریعہ ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ذکر ہے کہ: اور لوگوں میں سے کچھ ایسے بھی ہیں جو لغو باتیں خریدتے ہیں تاکہ بے علمی سے لوگوں کو اللہ کی راہ سے بہکائیں اور اسے ہنسی بنائیں۔ یہی لوگ ہیں جن کے لئے رسوا کرنے والا عذاب ہے۔ (سورۃ لقمان 6.31)

اہل علم نے ''لہوالحدیث'' کی تفسیر میں کہا ہے کہ اس سے مراد گانا بجانا اور آلات موسیقی ہیں۔

## منکی اور سور

حضرت سہل بن سعید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میری امت کا ایک گروہ شراب و کباب اور لہو ولعب (میوزیکل شو) میں رات گزارے گا پھر صبح کو وہ بندر اور خنزیر بن چکے ہوں گے اور ان میں سے جو بچ رہیں گے ان پر اللہ تعالیٰ ایک ہوا بھیجیں گے جو انہیں اس طرح تباہ و برباد کر دیں گے جس طرح

پہلی (نافرمان) قوموں کو برباد کیا گیا۔ یہ سزا انہیں اس لئے ملے گی کہ انہوں نے شراب پینے گانے بجانے اور گانے والی فاحشہ (کنجریاں) رکھنے کو حلال کر لیا ہو گا۔ حافظ مبشر حسین لاہوری صاحب اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ فرمان نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق قیامت سے قبل کچھ لوگ جو گانوں باجوں اور میوزیکل فنکشن میں رات گزاریں گے۔ صبح کو انہیں زمین میں دھنسا دیا جائے گا۔ اس پیش گوئی کی جزوی صورتیں وقتاً فوقتاً ظاہر ہوتی رہی ہیں۔ اب سے کچھ عرصہ پہلے کا واقعہ ہے جسے تمام ملکی اخبارات نے شائع کیا ہے کہ مانسہرہ کے قریب پہاڑ کی سلائیڈنگ کے ساتھ ایک بستی مکمل طور پر دھنس گئی اور سینکڑوں لوگ پہاڑ تلے گھس جانے سے جاں بحق ہوئے اور یہ علاقہ صحت افزا تفریح گاہ ہونے کے ساتھ فحاشی کے اڈوں کے ساتھ آراستہ تھا۔ جس پر بالآخر اللہ تعالیٰ نے اپنے عذاب کا کوڑا برسایا۔ آج کل کے دور میں گانے بجانے کا عام ہونا کسی بیان کا محتاج نہیں رہا۔ ایسے ٹی وی چینل قائم کئے گئے ہیں جو صرف اور صرف مختلف قسم کے میوزک اور گانے بجانے پیش کرنا ہے اور ایسے بہت سے ٹی وی چینلز ہیں جن کا کام چوبیس گھنٹے موسیقی اور گانے پیش کرنا ہے۔ اس میں کوئی وقفہ نہیں ہوتا۔ نہ ہی خبر و اخبار کے لئے نہ ہی تلاوت قرآن کے لئے۔ یہ بھی قیامت کی نشانیوں میں سے ایک ہے جو کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے سچے ہونے کی ایک دلیل ہے۔ مسلمانوں پر ضروری ہے کہ وہ ان چیزوں سے بچ کے رہیں۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور جان کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”بے شک گانا بجانا دل میں نفاق کو ایسے پیدا کرتا ہے جیسے پانی سے فصلیں اُگتی ہیں۔“

## بیوت کی سجاوٹ

قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی گھروں کو منقش اور دھاری دار چادروں کی طرح تعمیر کرنا ہے۔ جیسا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ: قیامت اس وقت تک

قائم نہ ہوگی جب تک لوگ منقش ومزین چادروں جیسے گھر تعمیر نہ کرنے لگیں۔

## صدقہ بوجھ

قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی جسے حضور نے فرمایا وہ یہ ہے کہ والزکوٰۃ مغرما۔ اور جب زکوٰۃ کو جرمانہ سمجھا جانے لگے۔ (ترمذی)

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب میری امت پندرہ کام کرنے لگے گی اس وقت ان پر مصائب کا پہاڑ ٹوٹ پڑے گا۔ عرض کیا گیا: یارسول اللہ! وہ پندرہ چیزیں کیا ہیں۔ فرمایا: جب غنیمت دولت بن جائے، امانت کو غنیمت کی طرح لوٹا جانے لگے، زکوٰۃ کو تاوان اور ٹیکس سمجھا جائے، مرد اپنی بیوی کا کہا مانے، ماں سے بدسلوکی کرے، دوست سے وفاداری، باپ سے بے وفائی برتے، مسجدوں میں آوازیں بلند ہونے لگیں، سب سے کمینہ آدمی قوم کا نمائندہ کہلائے، آدمی کی عزت اس کے شر سے بچنے کے لئے کی جائے، شراب نوشی عام ہو جائے، ریشمی لباس پہنا جائے، گانے بجانے کا سامان رکھا جائے، امت کا پچھلا حصہ پہلوں کو برا بھلا کہنے لگے، گانے والوں اور گانے والیوں کی عزت کی جائے۔ اس وقت سرخ آندھی، زمین دھنسنے یا شکلوں کے بگڑنے کا انتظار کرو۔ (ترمذی شریف، صفحہ ۴۴ جلد ۲)

موجودہ دور میں اس نشانی کا ظہور ہو چکا ہے۔ آج کے لوگ جس طرح ٹیکس کو بوجھ سمجھ کر ادا کرتے ہیں نہیں دیں گے تو پھنس جائیں گے، اسی طرح زکوٰۃ کو بوجھ سمجھ کر ادا کیا جاتا ہے۔ حالانکہ زکوٰۃ کا ادا کرنا اپنے مال کو پاک صاف کرنا ہے اور اللہ کی رضا اور قرب کا سبب ہے اور فرمان نبوی کی روشنی میں زکوٰۃ ادا نہ کرنے پر یہی مال و دولت، سونا چاندی آگ میں گرم کر کے صاحب مال کو داغا جائے گا۔ زکوٰۃ دینے میں سستی کرنا یہ دنیا سے کثرت محبت کی وجہ سے ہے۔ آخری زمانے میں خودغرض، لالچی لوگوں کی کثرت ہو گی۔ ان میں سے اکثر تو زکوٰۃ نہیں دیں گے اور جو دیں گے بھی وہ بوجھ سمجھ کر۔

# قرآن مجید مثل نوحہ

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم قرآن کو عرب کے لب ولہجہ اور آواز میں پڑھا کرو جو الہوسوں کے نغموں کی طرح پڑھنے اور یہود ونصاریٰ کے طرز قراءت سے بچو میرے بعد کچھ لوگ آئیں گے جو قرآن کو موسیقی اور نوحہ کی طرح گا گا کر پڑھا کریں گے۔ (قرآن ان کی زبان ہی زبان پر ہوگا) حلق سے بھی نیچے نہیں اترے گا، ان کے حل بھی فتنہ میں مبتلا ہوں گے اور ان لوگوں کے دل بھی جن کو ان کا نغمہ آرائی پسند آئے گا۔

(رواہ البیہقی فی شعب الایمان ورزین فی الکتاب مشکوٰۃ شریف صفحہ 191)

دوسری روایت میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میرے بعد عنقریب ایسے لوگ آئیں گے جو قرآن کو گانے اور نوحہ کے طریقے پر پڑھیں گے اور قرآن ان حلقوں سے آگے نہ بڑھے گا۔ (یعنی ان کی قراءت سن کر خوش ہونے والوں کے دل فتنہ میں مبتلا ہوں گے) (مشکوٰۃ)

مذکورہ حدیث کی شرح میں علماء لکھتے ہیں کہ آج کل بالکل یہی نقشہ ہے کہ مساجد میں قرآن سنا کر سوال کیا جاتا ہے۔ تیجے اور چالیسواں کے موقع پر قرآن کے موقع پر قرآن پڑھوا کر اپنی عزت بڑھوائی جاتی ہے۔ میت کی قبر پر چالیس روز تک قرآن شریف پڑھ کر اس کی اُجرت لی جاتی ہے۔ تراویح میں قرآن سنا کر پیٹ پالا جاتا ہے۔ مخارج وزکوٰۃ کی ادائیگی کا تو بہت خیال رکھا جاتا ہے مگر قرآن کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے سے کوسوں دور ہیں۔ گیارہ مہینے تک نمازیں غارت کیں داڑھی منڈائی حرام کمایا اور رمضان آتے ہی مسلے پر پہنچ کر قرآن سنانے لگے۔ مذکورہ علامت کا ظہور موجودہ دور میں ہو چکا ہے۔ آج کل محافل حسن قراۃ میں قرآن کو گا گا کر یہود ونصاریٰ کے طرز پر پڑھا جاتا ہے۔ حتیٰ کہ بعض پڑھنے والوں کے چہرے بھی مثل عورت کے ہوتے ہیں یعنی داڑھی نہیں ہوتی اور وہ قرآن کو پیسوں کے لئے پڑھتے ہیں اکثر محافل قرآن میں پڑھنے والوں

کو لاکھوں روپے قرآن پڑھنے کے ملتے ہیں۔

## کنز اور ترازو

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور اکرم سید دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عراق نے اپنا چاندی کا سکہ (درہم) اور غلے کا پیمانہ روک دیا۔ شام نے اپنی اشرفی اور غلے کا پیمانہ روک دیا اور مصر نے اپنے سونے کا سکہ (دینار) اور غلے کا پیمانہ روک دیا۔ اور تم وہی لوٹ گئے جہاں سے چلے تھے پھر فرمایا وہ لوٹ گئے جہاں سے چلے تھے پھر فرمایا وہیں لوٹ گئے جہاں سے چلے تھے۔ (صحیح مسلم)

یہ حدیث دو پیش گوئیوں کا مجموعہ ہے ایک یہ کہ علم برادران حق جو حجاز سے اٹھیں گے شام، عراق اور مصر کو فتح کرلیں گے۔ دوسری یہ کہ یہ سب ممالک حجاز سے الگ ہو جائیں گے۔ تاریخ نے ان پیش گوئیوں پر اس طرح مہر ثابت کردی ہے کہ آج اسلام کا کوئی بدترین دشمن بھی ان کی صداقت سے انکار نہیں کرسکتا۔ مدتوں شام و عراق، مصر و حجاز ایک وسیع اسلامی سلطنت میں بھی شامل رہے لیکن آج ان سب میں الگ خود مختار حکومتیں قائم ہیں۔ (آثار قیامت)

### وضاحت

مصر و شام اور عراق اپنے پیمانے اور خزانے روک لیں گے۔ اس کے مفہوم کی تعین میں اہل علم کے کئی اقوال ہیں۔ مثلاً

ان ملکوں میں اسلام پھیل جائے گا اور جزیہ موقوف ہو جائے گا۔ اس صورتحال کا وقوع گزر چکا ہے کہ

ان ممالک میں ارتداد پھیل جائے گا اور لوگ زکوٰۃ دینے سے انکار کردیں گے۔

ان علاقوں میں خوب فتنہ وفساد اور کشت وخون ہوگا کہ مسلمانوں کا مرکز ان سے فائدہ اٹھا نہ سکے گا۔

کفار ان علاقوں پر غالب آجائیں گے اور مسلمانوں کی حکومتیں ٹوٹ جائیں گی۔

## اللہ عزوجل کا دشمن

مفسرین قرآن نے فرعون کی لاش ظاہر ہونے کو بھی علامات قیامت میں سے بتایا ہے کیونکہ یہ قرآن کا وعدہ ہے کہ فرعون کی لاش قرب قیامت میں ظاہر کی جائے گی تاکہ لوگ عبرت پکڑیں۔ فرعون نے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور آپ کی قوم کا پیچھا کیا تھا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے راستے میں سمندر آ گیا تو اللہ تعالیٰ نے حکم دیا کہ اپنا عصا پانی میں ماریں عصا مارنے سے سمندر میں راستہ بن گیا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام اور آپ کی قوم اس میں سے صحیح سلامت گزر گئے۔ فرعون اپنی فوج کے ساتھ آپ کے تعاقب میں آیا۔ وہ ابھی راستے میں ہی تھا کہ سمندر اپنی پہلی حالت میں آ گیا اور وہ لشکر سمیت سمندر میں غرق ہو گیا۔ قرآن میں ہے کہ فرعون نے مرتے وقت حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لانے کا اعلان کیا تھا لیکن موت کے وقت لایا گیا ایمان اللہ تعالیٰ کو قبول نہیں ہے۔ اس لئے اس کا ایمان رد کر دیا گیا پھر اللہ تعالیٰ نے اس کی لاش کو عبرت کے لئے قیامت تک محفوظ رکھنے کا بھی اعلان کیا، ارشاد ہوتا ہے:

''سو آج بچائے دیتے ہیں ہم تیرے بدن کو تاکہ تجھے اپنے پچھلوں کے واسطے نشانی بنا دیں اور بے شک بہت لوگ ہماری قدرتوں پر توجہ نہیں کرتے۔'' (سورۃ یونس، آیت 92)

موضح القرآن میں لکھا ہے کہ دریا کی ایک موج نے فرعون کی لاش کو ساحل پر ڈال دیا تاکہ لوگوں کو اس کے ہلاک ہونے کا یقین ہو جائے اور اس کی یہ لاش سب کے لئے نمونہ عبرت بن گئی پھر معلوم نہیں اس کی لاش کا کیا انجام ہوا مگر وہ جگہ ''جبل فرعون'' کے نام سے معروف ہوگئی جہاں اس کی لاش پائی گئی تھی۔ جدید تحقیقات سے ثابت ہوا ہے کہ فرعون کی یہ لاش آج تک محفوظ چلی آ رہی ہے۔ بعض لوگوں نے کہا کہ یہ فرعون ہے یہ

ضروری نہیں جس کا مقابلہ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ہوا تھا کیونکہ لفظ فرعون کسی ایک شخص کا نام نہیں بلکہ مصر کے ہر بادشاہ کو فرعون کا لقب دیا جاتا تھا۔ مگر اب جدید تحقیق نے ثابت کر دیا ہے کہ رعمیس چہارم نامی فرعون ہی وہ بادشاہ ہے جو موسیٰ علیہ السلام کے مقابلے پر آیا اور اس کی حنوط شدہ لاشیں دریافت ہو چکی ہیں اور اس کا جسم اور چہرہ سلامت نہیں اور محققین کہتے ہیں کہ ایسا لگتا ہے کہ اسے مچھلیوں نے کھایا ہے۔ 1975ء میں اس فرعون کی لاش کو فرانس لے جایا گیا، وہاں اس پر مزید تحقیق کی گئی اور ماہرین نے یہ رپورٹ دی کہ جس فرعون کی یہ ممی ہے وہ سمندر میں ڈوب کر ہلاک ہوا تھا۔ یہ بات اس ممی کے جسم میں موجود نمک اور کان میں موجود کیمیکلز سے معلوم ہوئی۔ ماہر آثار قدیمہ سر گرفتن ایلیٹ اسمتھ نے اس دریافت کا اعلان کیا تو اہل کلیسا نے اس سے فی الفور ملاقات کی اور اسے مجبور کیا کہ وہ اپنا بیان واپس لے لے۔ اس دریافت سے قرآن کریم کے بیان کی تصدیق ہو جائے گی مگر اسمتھ نے ایسا کرنے سے انکار کر دیا۔ ڈاکٹر موریس بوکائیلے کی مشہور کتاب The Bible the quran & Science میں یہ ساری تحقیق پڑھی جا سکتی ہے لہٰذا قدرت نے فرعون کی غرق شدہ لاش کو عبرت کے لئے کنارے پر ڈال دیا اور آئندہ نسلوں کی عبرت کے لئے اس کو گلنے سڑنے سے بھی محفوظ رکھا ہے۔ یہ اس شخص کی لاش ہے جو تو میری مشن کی راہ میں رکاوٹ ڈالتا رہا اور موسیٰ علیہ السلام کے در پے آزاد رہا۔ آپ علیہ السلام کی دلیلوں نشانیوں اور صحبت کو رد کرتا رہا اور جب حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنی قوم کو اس کے شر سے بچانے کے لئے نکال لے گئے تو اس نے لشکر جرار کے ساتھ تعاقب کیا اور اس میں اپنی جان سے ہاتھ دھو بیٹھا۔ حکم خداوندی سے اس کی لاش بچ گئی تا کہ بنی نوع انسان کے لئے سامان عبرت بن جائے۔ قاہرہ کے عجائب گھر میں اس کی لاش وزیٹنگ سائٹ ہے یعنی قرآن کے وعدے کے مطابق وہ عبرت کا نشان بنی ہوئی ہے۔ اس طرح قرآن کا یہ وعدہ کہ فرعون کی لاش قرب قیامت میں ظاہر کی جائے گی تا کہ لوگ عبرت پکڑیں۔ اس صدی میں درست ثابت ہو گیا۔

## لعنتی لوگ

دنیا کے خاتمے کی نشانیوں میں سے ایک نشانی جس کا ظہور ہو چکا ہے وہ گالیوں کا کثرت سے دینا ہے موجودہ دور میں لوگ گالیاں دینے کو بھی فن سمجھتے ہیں حتیٰ کہ نئی نئی گالیوں کو ایجاد کرنے پر فخر کرتے ہیں حالانکہ گالی دینے والے پر فرشتے اور زمین تک کہ کیڑے لعنت کرتے ہیں۔ حضرت معاذ بن انس رضی اللہ عنہ رسول اقدس سیّد دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ یہ اُمت شریعت پر قائم رہے گی۔ جب تک کہ ان میں تین چیزیں ظاہر نہ ہوں جب تک ان سے علم (اور علماء) کو نہ اٹھا لیا جائے اور ان میں اولاد کی کثرت نہ ہو جائے اور لعنت باز لوگ پیدا نہ ہو جائیں۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا ''لعنت بازوں'' سے کیا مراد ہے۔ فرمایا آخری زمانہ میں ایسے لوگ ہوں گے جو ملاقات کے وقت سلام کے بجائے لعنت اور گالی گلوچ کا تبادلہ کیا کریں گے۔)

(درمنثور، صفحہ 55 جلد 16)

## ریاکاری

قیامت کی وہ نشانیاں جن کا ظہور ہو چکا ہے ان میں سے ایک نشانی یہ ہے کہ لوگ دکھاوے کے لئے نماز، روزہ، زکوٰۃ اور حج کریں گے۔ موجودہ دور میں یہ نشانی عروج پر ہے۔ آج جو حج کرلے وہ حاجی مشہور ہو جاتا ہے۔ حالانکہ صحابہ کے دور میں کوئی ایسا بول سوچ بھی نہیں سکتا تھا۔ چنانچہ ہمارے حضرت فرماتے ہیں کہ ایک حاجی کے پاس کچھ مہمان آئے تو انہوں نے ملازم سے کہا کہ تیسرے حج سے جو کھجوریں لایا تھا وہ لے آؤ چنانچہ ایک بول پر اس حاجی نے تینوں حجوں کا ثواب ضائع کر دیا۔

حضرت شداد بن اوس رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ رونے لگے دریافت کیا گیا کہ آپ کیوں رو رہے ہیں؟ فرمایا کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک ارشاد یاد آ گیا جسے میں نے خود سنا ہے۔ اس نے مجھے رُلا دیا۔ وہ ارشاد یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے

فرمایا: ''مجھے اپنی امت کے متعلق سب سے زیادہ شرک اور چھپی ہوئی شہوت کا خوف ہے۔'' میں نے (تعجب سے) عرض کیا۔ کیا آپ کے بعد آپ کی امت شرک کرنے لگے گی؟

## چھوٹا شرک

ایک موقع پر حضور شہنشاہِ مدینہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا خبردار وہ (کسی) آفتاب و ماہتاب اور پتھر و بت کو نہ پوجیں گے بلکہ (ان کا شرک یہ ہوگا) کہ اپنے اعمال کا دکھاوا کریں گے اور چھپی ہوئی شہوت یہ ہوگی کہ ان میں سے ایک شخص روزہ کی نیت کرے گا اور پھر خواہشات نفس میں سے کسی خواہش کے پیش آجانے کی وجہ سے روزہ چھوڑ دے گا۔

حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ کچھ صحابہ رضی اللہ عنہم بیٹھے ہوئے دجال کا ذکر کر رہے تھے کہ اسی اثناء میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی تشریف لے آئے اور ارشاد فرمایا کہ میں تمہیں وہ چیز بتا دوں جو میرے نزدیک تمہارے حق میں دجال سے بھی زیادہ خطرہ کی چیز ہے؟ ہم نے عرض کیا۔ جی ارشاد فرمائیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ شرک خفی ہے۔ (جس کی مثال یہ ہے) کہ انسان نماز پڑھنے کے لئے کھڑا ہو اور کسی آدمی کے دیکھنے کی وجہ سے نماز کو بڑھا دے لمبی کر دے۔ (مشکوۃ)

حضرت محمود بن ولید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مجھے تم پر سب سے زیادہ شرک اصغر (چھوٹے شرک) کا خطرہ ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: شرک اصغر کیا ہے؟ ارشاد فرمایا: دکھاوا۔ (احمد)

## نارِ عجیب

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت قائم نہیں ہوگی۔ یہاں تک کہ حجاز کی زمین سے آگ نکلے گی جو مقام بصریٰ میں

اونٹوں کی گردنوں کو روشن کردے گی۔

تشریح: مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کی زمینوں کو حجاز کہتے ہیں اور بصریٰ ملک شام کا ایک شہر ہے جو دمشق سے چند منزل کی دوری پر ہے۔ قاضی عیاض رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہ وہی آگ ہے جو حشر کے لئے لوگوں کو ہانک کر لے جائے گی۔ اس کی ابتداء یمن سے ہوگی اور قوت حجاز میں ہوگی حالانکہ یہ بات صحیح نہیں ہے۔ امام نووی رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حدیث سے یہ نہیں نکلتا کہ یہ حشر کی آگ ہے بلکہ یہ قیامت کی ایک نشانی ہے اور یہ آگ ہمارے زمانے میں 654 ہجری میں مدینے کے مشرقی جانب حرہ کے پیچھے سے نکلی اور دوسرے ملکوں کے لوگوں کو متواتر اس کا علم ہے۔ حافظ ابن کثیر رحمتہ اللہ علیہ ابن حجر رحمتہ اللہ علیہ مفسر قرطبی رحمتہ اللہ علیہ وغیرہ سب اس بات پر متفق ہیں کہ 654ھ میں یہ نشانی ظاہر ہو چکی ہے۔

## مختلف آراء

یہ عظیم آگ بھی فتنہ تاتار سے تقریباً ایک سال پہلے مدینہ طیبہ کے نواح میں انہی صفحات کے ساتھ ظاہر ہو چکی ہے جو ان احادیث میں بیان کی گئی ہے۔ یہ آگ جمعہ 6 جمادی الثانی 654ھ کو نکلی اور بحر زخائر کی طرح میلوں میں پھیل گئی جو پہاڑ کی زد میں آ گئے انہیں راکھ کا ڈھیر بنا دیا۔ اتوار 27 رجب (25 دن) تک مسلسل بھڑکتی رہی اور پوری طرح ٹھنڈی ہونے میں تقریباً تین ماہ لگے۔ اس آگ کی روشنی مکہ مکرمہ ینبوع تیماء حتیٰ کہ حدیث کی پیش گوئی کے مطابق بصریٰ جیسے دور دراز مقام پر بھی دیکھی گئی۔ اس کی خبر تواتر کے ساتھ پورے عالم اسلام میں پھیل گئی۔ چنانچہ اس زمانہ کے محدثین و مورخین نے اپنی تصانیف اور شعراء نے اپنے کلام میں اس کا بہت تفصیل سے تذکرہ کیا ہے۔ صحیح مسلم کے مشہور شارح علامہ نووی رحمتہ اللہ علیہ جو اسی زمانہ کے بزرگ ہیں وہ مذکورہ بالا حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں: حدیث میں آگ کی خبر دی گئی ہے یہ علامات قیامت

میں سے ایک مستقل علامت ہے اور ہمارے زمانہ میں مدینہ طیبہ میں ایک آگ 654ھ میں نکلی جو بہت عظیم آگ تھی۔ مدینہ طیبہ سے مشرقی سمت میں حرہ کے پیچھے نکلی ہے تمام اہل شام اور سب شہروں میں اس کا علم بدرجہ تواتر پہنچ چکا ہے اور خود مجھے مدینہ کے ان لوگوں نے خبر دی ہے جو اس وقت وہاں موجود تھے۔ (شرح صحیح مسلم 393/2)

مشہور مفسر علامہ محمد بن احمد قرطبی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی 671 ہجری) بھی اسی زمانہ کے بلند پایہ عالم ہیں۔ انہوں نے اپنی کتاب ''التذکرۃ باموراالآخرۃ'' میں اس کی آگے مزید تفصیلات بیان کی ہیں۔ بخاری مسلم کی اس حدیث کے ذیل میں فرماتے ہیں۔ ''حجاز میں مدینہ طیبہ میں ایک آگ نکلی اس کی ابتداء زبردست زلزلہ سے ہوئی جو بدھ جمادی الثانیہ 652ھ کی رات عشاء کے بعد آیا اور جمعہ کے دن چاشت کے وقت تک جاری رہ کر ختم ہوگیا اور آگ قریظہ کے مقام پر حرہ کے پاس نمودار ہوئی جو ایسے عظیم شہر کی صورت میں نظر آرہی تھی جس کے گرد فصیل بنی ہوئی ہو اور اس پر کنگرے، برج اور مینارے بنے ہوئے ہوں کچھ ایسے لوگ بھی دکھائی دیتے تھے جو اسے ہانک رہے تھے جس پہاڑ پر گزرتی تھی اسے ڈھا دیتی اور پگھلا دیتی تھی۔ اس مجموعہ میں سے ایک حصہ سرخ اور نیلا نہر کی سی شکل میں نکلتا تھا جس میں بادل کی سی گرج تھی۔ وہ سامنے کی چٹانوں کو اپنی لپیٹ میں لے لیتا اور عراقی مسافرین کے اڈا تک پہنچ جاتا تھا۔ اس کی وجہ سے راکھ ایک بڑے پہاڑ کی مانند جمع ہوگئی پھر آگ مدینہ کے قریب تک پہنچ گئی مگر اس کے باوجود مدینہ میں ٹھنڈی ہوا آتی رہی۔ اس آگ میں سمندر کے سے جوش وخروش کا مشاہدہ کیا گیا۔ میرے ایک ساتھی نے مجھے بتایا کہ میں نے اس آگ کو پانچ یوم کی مسافت سے فضا میں بلند ہوتا ہوا دیکھا اور میں نے سنا ہے کہ وہ مکہ اور بصریٰ کے پہاڑوں پر سے بھی دیکھی گئی ہے۔ اسی زمانہ کے ایک اور بزرگ علامہ قطب الدین القسطلانی رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ وہ فرماتے ہیں مجھے ایک شخص نے بتایا ہے جس پر میں اعتماد کرتا ہوں کہ اس نے حرہ کے پتھروں میں سے ایک بہت بڑا پتھر اپنی آنکھوں سے دیکھا

ہے جس کا بعض حصہ حرم مدینہ کی حد سے باہر تھا۔ آگ اس کے صرف اس حصہ میں لگی جو حدحرم سے خارج تھا اور جب پتھر کے اس حصہ پر پہنچی جو حدحرم میں داخل تھا تو بجھ گئی اور ٹھنڈی ہوگئی یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک اور معجزہ ہے کہ اتنی بڑی آگ حرم مدینہ میں داخل نہ ہوسکی حتیٰ کہ ایک پتھر کا حصہ حرم سے باہر تھا۔ اسے آگ نے جلا دیا اور جو حصہ اندر تھا وہاں پہنچ کر آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ (فتح الباری)

فائدہ:

حدیث میں جس آگ کی طرف اشارہ کیا گیا ہے وہ کچھ اس قسم کی ہوگی۔

(۱) ایک بہت بڑی آگ، اونچے شعلوں والی

(۲) اس کی روشنی سینکڑوں میل تک دکھائی دے گی۔

(۳) وہ مشرق سے برآمد ہوگی

(۴) وہ لوگوں کو دھکیل کر مغرب میں لے جائے گی۔

(۵) وہ پانی کی طرح چلنے والی آگ ہوگی یعنی آبادیوں کو اور جنگلوں کو صاف کرتی ہولی چلے گی۔ بعض جدید مفسرین نے اس آگ کو متوقع ایٹمی جنگ سے تعبیر کیا ہے، لیکن ہمارا قیاس مختلف ہے۔ حدیث کے الفاظ سے جنگ کی طرف کوئی اشارہ نہیں ملتا۔ اس کے علاوہ اس آگ کے نکلنے کا زمانہ قیامت کے انتہائی قریب بتایا گیا ہے جب پہلے ہی جنگ وجدال اور فتنوں کے نتیجے میں بہت تھوڑے لوگ روئے زمین پر باقی ہوں گے۔ یہ آگ دراصل زمین سے نکلنے والی یا آتش فشاں کے پھٹنے سے پیدا ہونے والی آگ ہو گی۔ اس وقت اراضی تبدیلیاں واقع ہوں گی۔ زمین کئی مقامات سے شق ہوجائے گی۔ پہاڑوں سے لاوا بہہ نکلے گا۔ اس طرح ایک قسم کی آگ نکلے گی جو مشرق کے زرخیز آباد علاقوں سے لوگوں کو مغرب کے غیر آباد اور بنجر علاقوں کی طرف لے جائے گی۔ جب لوگ ایک جگہ جمع ہوجائیں گے تب مکمل تباہی اور قیامت کا نقارہ بجا دیا جائے گا۔

## کالے جھنڈے

امام زہری رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ مجھے یہ روایت پہنچی کہ قیامت سے قبل کالے جھنڈے خراسان سے نکلیں گے تو جب وہ خراسان سے اتریں گے تو اسلام کی طلب میں اُتریں گے اور کوئی چیز ان کے آڑے نہیں آئے گی، سوائے اہل عجم کے جھنڈوں کے جو مغرب سے آئیں گے۔ (کنز العمال 162/11 الفتن نعیم ابن حماد)

فائدہ:

یعنی اللہ کی زمین پر اللہ کا نظام نافذ کرنے کے علاوہ اِن کا کوئی ذاتی مفاد نہ ہوگا لہذا ابلیسی قوتیں کہاں برداشت کریں گے سو ان کے مقابلے کے لئے تمام کفر جمع ہو جائے گا لیکن جیسا کہ آگے آنے والی حدیث میں بتایا گیا ہے کہ کوئی ان کا راستہ نہ روک سکے گا۔ افغانستان کا نام اس زمانے میں خراسان تھا پھر اس کے بعد آباد نہ ہوا بعد میں افغانستان نام پڑا۔ موجودہ پاکستان کا ایک حصہ بھی اس میں شامل تھا۔ خصوصاً قبائلی علاقہ جات۔ کالے پرچم سے مراد پرچم نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے جس میں کالے میں سفید دھاری ہے جیسے کہ جمعیت علماء اسلام کا پرچم ہے لیکن اس میں سفید دھاری چوڑی ہے اور عرب مجاہدین کے پرچم کی سفید دھاری باریک ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ مجاہدین کے گروہوں کا شاید ایک سلسلہ ہوگا جو جاری رہے گا۔ دمشق میں ان کا مقابلہ مغربی فوجوں سے ہوگا اور ایلیا میں شاید اسرائیل سے ہو۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت مروی ہے کہ جب کالے جھنڈے مشرق سے نکلیں گے تو ان کو کوئی چیز نہیں روک سکے گی۔ حتیٰ کہ وہ ایلیا (بیت المقدس) میں نصب کر دے جائیں گے۔

فائدہ:

حضور جان کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے مبارک میں خراسان کی حدود عراق سے ہندوستان تک اور شمال میں دریائے آمو تک پھیلی ہوئی تھیں۔ مذکورہ

حدیث کی شرح میں مولانا عاصم عمر صاحب مدظلہ لکھتے ہیں اس وقت افغانستان میں وہ لشکر منظم ہو رہا ہے جس کو باوجود ہر کوشش کے دجالی قوتیں ختم نہیں کر سکی ہیں بلکہ مجاہدین ان پر تابڑ توڑ حملے کر رہے ہیں۔ عرب مجاہدین (القاعدہ) کا پرچم بھی کالے رنگ کا ہے اور انشاء اللہ تمام طوفانوں کا سینہ چیرتے ہوئے یہ لشکر بیت المقدس فتح کرے گا۔ (واللہ اعلم) ایسا لگتا ہے جیسے یہودی ان تمام حدیثوں کو سامنے رکھ کر منصوبہ بندی کر رہے ہیں حالانکہ آقائے مدنی صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ احادیث امت مسلمہ کے لئے بیان فرمائی تھیں۔ ان مشکل حالات میں ان حدیثوں کو سامنے رکھ کر اپنی منصوبہ بندی ظاہر کرے، مبارکباد کے مستحق ہیں وہ لوگ جو ان حدیثوں کو سمجھ کر اس وقت افغانستان کے پہاڑوں کو اپنا مرکز بنا رہے ہیں۔ اس حدیث میں ان مجاہدین کے لئے خوشخبری ہے کہ دجالی قوتیں اس خطہ پر آگ برسا کر آگ کے سمندر میں کیوں نہ تبدیل کر دیں لیکن محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کا رب اس لشکر کو ضرور منظم فرمائے گا۔ جو تاریخ کے دھاروں کو اور دنیا کے نقشے کو تبدیل کر کے رکھ دیں گے۔ یہ حدیث بہار نو کی نوید ہے۔ ان اہل دل کے لئے جو مجاہدین کی شکستہ حالی دیکھ کر مایوسیوں کے صحراؤں میں کھو گئے تھے کہ اب مایوس نہ ہوں بلکہ اس لشکر کا حصہ بن جائیں۔ فتح جن کا مقدر بن گئی ہے یہ خوشخبری ہے ان بوڑھوں کے لئے جن کے بازو گن نہیں اٹھا سکتے لیکن فاتحین ہندوستان و بیت المقدس کی ضروریات تو پوری کر سکتے ہیں۔ ہاں بہنو بھائیوں کو دولہا بنانے کا وقت آ گیا ہے۔ اس خوش خبری کے موقع پر چہروں پر اداسی نہیں بلکہ مسکراہٹیں ہونی چاہئیں۔ آنکھوں میں آنسو نہیں بلکہ فتح کی چمک ہونی چاہئے کہ اب ہماری باری ہے۔ یہ اللہ والے دنیا کے فرعونوں کو قبرستان پر جھنڈے گاڑھ کر خوشی کے نعرے لگانے والوں کو بتائیں گے کہ فتح کیا ہوتی ہے۔ جنگ کس کو کہتے ہیں اور انصاف کس کو کہا جاتا ہے۔

فائدہ:

اس حدیث میں جو یہ ذکر ہے کہ اس لشکر کو کوئی نہیں روک سکے گا تو اس کا مطلب یہ

نہیں کہ ان کے راستے میں رکاوٹیں نہیں آئیں گی بلکہ رکاوٹیں تو بہت ہوں گی لیکن یہ ساری رکاوٹوں کو عبور کرتے ہوئے بیت المقدس پہنچیں گے۔

## نہ رکھنے والی سنت

حضرت انسؓ بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ نے جب سے مجھے بھیجا اس وقت سے جہاد جاری ہے اور (اس وقت تک جاری رہے گا جب تک کہ) میری امت کی آخری جماعت دجال کے ساتھ قتال کرے گی۔ اس جہاد کو نہ تو کسی ظالم کا ظلم ختم کر سکے گا اور نہ کسی انصاف کرنے والے کا انصاف۔ (ابوداؤد 18/3)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یہ دین باقی رہے گا۔ اس کی حفاظت کے لئے مسلمانوں کی ایک جماعت تک قتال کرتی رہے گی۔ (مسلم 1524/3)

حضرت عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تک آسمان سے بارش برستی رہے گی تب تک جہاد تروتازہ رہے گا۔ (یعنی قیامت تک) اور لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ جب ان میں پڑھے لکھے لوگ بھی یہ کہیں گے کہ یہ جہاد کا دور نہیں ہے لہٰذا ایسا دور جس کو ملے تو وہ جہاد کا بہترین زمانہ ہوگا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا کوئی مسلمان ایسا کہہ سکتا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں! (ایسا وہ پڑھے لکھے لوگ کہیں گے) جن پر اللہ کی لعنت فرشتوں کی لعنت اور تمام لوگوں کی لعنت ہوگی۔

(السنن ابورواۃ فی الفتن 751/3)

## فالج کی کثرت

حضرت انس بن مالک سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا فالج

ضرور پھیلے گا۔ یہاں تک کہ لوگ اس کو طاعون سمجھنے لگیں گے۔ (اس کے تیزی سے پھیلنے کی وجہ سے) (مصنف عبدالرزاق ج3 ص 587)

(ا) فائدہ:

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ خشکی اور سمندر میں فساد پیدا ہو گیا۔ لوگوں کے اپنے کرتوتوں کی وجہ سے ممکن ہے انسانیت کے دشمنوں کی جانب سے انسانوں پر ایسے وائرس کے حملے کئے جائیں جو فالج کا سبب بنیں یا پھر ابھی سے لوگوں کو ایسے ٹیکے یا کسی دوائی کے قطرے پلائے جائیں جو آگے چل کر اس بیماری کا سبب بنیں۔ اس وقت ایسی مشینیں بنائی جا چکی ہیں جن کے ذریعے فضا میں موجود مختلف بیماریوں کے جراثیم اکٹھے کر کے جراثیمی ہتھیار بنائے جا رہے ہیں اور ان سے لوگوں میں بیماریاں پھیلتی ہیں لہٰذا مسلم ممالک کو عالمی یہودی اداروں کی جانب سے دی جانے والی کسی بھی طبی امداد کو پہلے اپنی تجربہ گاہوں میں ٹیسٹ کرا کر ہی عوام تک پہنچانا چاہئے اور کسی بھی ایسی دوائی یا ویکسین کو قبول نہیں کرنا چاہئے جس پر اس کا فارمولا نہ لکھا ہوا ہو۔ پولیو ویکسین کی مہم جس بے ہودہ انداز میں چلائی جا رہی ہے۔ اس کے بارے میں ملک کے سنجیدہ حلقوں کو فوری توجہ دینے کی ضرورت ہے نہ تو کسی کو اس کا فارمولا پتہ ہے اور نہ یہ علم ہے کہ اس کی خوراک کی مقدار کیا ہے؟ چونکہ غیر معیاری ویکسین کی خبریں پاکستانی اخباروں میں آچکی ہیں جس سے پولیو کے مریضوں میں اضافہ ہو رہا ہے نیز برطانیہ اور بین الاقوامی سائنسدانوں نے اپنی تحقیقات میں پولیو کے قطروں کو ایڈز ہڈیوں کے کینسر کمزوری اور بے شمار مہلک امراض کا بنیادی سبب قرار دیا ہے۔ اس کے سامنے آنے کے بعد ان پر فوراً پابندی لگنی چاہئے۔

## برکت اسلام

قیامت کی علامات میں سے ایک علامت یہ کہ اسلام ختم ہو جانے تک قیامت قائم

نہیں ہوگی۔قرآن صحیفوں اور دلوں سے اٹھالیا جائے گا۔ یہاں تک کہ زمین میں قرآن مجید کی ایک آیت بھی باقی نہیں رہے گی اور لوگوں میں جہالت پھیل جائے گی۔سیّدنا حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اسلام اسی طرح پرانا ہو جائے گا جس طرح کپڑے کے نقش ونگار پرانے ہو جاتے ہیں حتیٰ کہ روزہ، نماز قربانی اور صدقہ کا جاننے والا کوئی شخص باقی نہیں رہ جائے گا اور کتاب اللہ ایک ہی رات میں ایسی غائب ہوگی کہ اس کی ایک آیت بھی باقی نہیں رہے گی بس کچھ لوگوں کے گروہ باقی رہ جائیں گے جن کے بوڑھے مرد اور بوڑھی عورتیں کہیں گے کہ ہم نے اپنے باپ دادا کو **لا الٰہ الا اللہ** کہتے سنا لہٰذا ہم بھی یہ کہہ رہے ہیں۔

(حوالہ سنن ابن ماجہ: 4049)

جب سیّدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ نے یہ حدیث بیان کی تو آپ سے اس حدیث کو روایت کرنے والا راوی صلہ بن زفر کہنے لگا: اے حذیفہ **لا الٰہ الا اللہ** ان کے کس کام آئے گا اور وہ نہیں جانتے ہوں گے کہ روزہ کیا ہے اور صدقہ کیا ہے اور قربانی کیا ہے؟ سیّدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ نے ان سے منہ موڑ لیا۔ انہوں نے تین بار یہی سوال کیا ہر بار جناب حذیفہ رضی اللہ عنہ منہ موڑ لیتے پھر تیسری بار ان کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا: اے صلہ یہ کلمہ انہیں جہنم کے عذاب سے بچالے گا۔ یہ نشانی بھی ابھی تک ظاہر نہیں ہوئی۔ الحمد للہ دین اسلام اس وقت اپنی پوری قوت کے ساتھ پھیل رہا ہے اور دینی درس گاہیں اور مساجد دین کا علم حاصل کرنے والوں سے آباد ہیں۔

## عجیب معاملہ

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قرآن پر ایک ایسی رات گزرے گی کہ لوگ صبح کریں گے تو ہر جگہ سے قرآن کی آیت اور حروف مٹا دیئے گئے ہوں۔ (حجتہ اللہ 247/2 بحوالہ ابن ماجہ 302)

یعنی قیامت سے پہلے قرآن مجید کے اوراق سے ایک ہی رات میں سارے کے سارے الفاظ اٹھالئے جائیں گے۔ جلدوں میں صرف سفید اوراق رہ جائیں گے۔ واللہ اعلم بالصواب!

## حضور نبی غیب داں

قیامت سے قبل مسلمان اس حالت میں ہوں گے کہ ایک شخص پکار کر کہے گا لوگو! دجال تمہارے گھر میں گھس آیا۔ یہ سنتے ہی وہ سب کام چھوڑ کر اپنے گھر کی طرف دوڑ پڑیں گے اور دس سواروں کو دجال کی خبر کی تحقیق کے لئے بھیجیں گے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ان سواروں کے نام ان کے باپوں کے نام اور ان کے گھوڑوں کے رنگ تک جانتا ہوں وہ گھڑ سوار اس زمانے میں روئے زمین کے بہترین سوار ہوں گے۔

(صحیح مسلم الفتن واشراط الساعۃ 2899)

اسی طرح علماء نے لکھا ہے کہ دجال کی آمد سے پہلے تلواروں اور قدیم ہتھیاروں کا دور دوبارہ لوٹ آئے گا۔ قسطنطنیہ کی فتح سے پہلے جنگ عظیم برپا ہوگی۔ اس جنگ میں تمام جدید قسم کے اسلحہ جات تباہ و برباد ہو جائیں گے اور اس جنگ کے بعد قسطنطنیہ کی جنگ تلواروں سے ہوگی۔ اس کے علاوہ ایک روایت میں گھوڑوں کا بھی ذکر ملتا ہے۔

(حوالہ مسلم کتاب الفتن)

## تمام سے قبل ٹڈی

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں جس سال ان کی وفات ہوئی تھی ٹڈی گم ہوگئی جس کی وجہ سے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ بہت ہی فکر مند ہوئے اور اس کی تلاش میں ایک سوار یمن کی طرف بھیجا اور ایک عراق کی طرف اور ایک شام کی طرف تاکہ وہ یہ معلوم کریں کہ اس سال ٹڈی دیکھی گئی ہے یا نہیں۔ جو صاحب یمن گئے تھے وہ ایک مٹھی ٹڈیاں لائے اور حضرت عمر

فاروق رضی اللہ عنہ کے سامنے ڈال دیں جب آپ نے دیکھیں تو (خوشی میں) اللہ اکبر کا نعرہ بلند کیا اور فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ بیشک اللہ جل شانہ نے (حیوانات) کی ایک ہزار قسمیں پیدا فرمائی ہیں جن میں سے 600 دریائی اور 400 خشکی کی ہیں اور ان میں سب سے پہلے (قیامت کے قریب) ٹڈی ہی ہلاک ہو گی۔ پھر ان کے بعد دوسری جاندار مخلوقات کی ہلاکت لگاتار اس طرح ہونے لگے گی جس طرح موتیوں کی لڑی کا دھاگہ کٹ جائے تو موتی لگاتار گرنے لگتے ہیں۔

(مشکوٰۃ 472/2 اشراط الساعۃ)

ابھی تک ٹڈیوں کا وجود دنیا سے ختم نہیں ہوا ہے۔ اس لئے ظاہر ہے کہ ابھی تک قیامت کی اس نشانی کا وجود نہیں ہوا ہے۔ ہاں اتنی بات ضرور ہوگئی ہے کہ اب ٹڈیوں کی تعداد بہت کم ہوگئی ہے۔ حکومتیں ان کے انڈوں اور بچوں کے ہلاک کرنے میں بڑی جدوجہد کر رہی ہے جس کا انجام اس کے سوا اور کیا ہوگا کہ ایک نہ ایک دن ٹڈیوں کی نسل فنا ہو جائے گی اور قیامت کی ایک نشانی معرض وجود میں آ جائے گی۔

## گندے لوگوں کا خروج

قیامت کی علامات میں سے ایک علامت یہ ہے کہ مدینہ قیامت سے قبل اپنے میں سے لوگوں کو نکال دے گا جیسا کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد پاک ہے ''لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ آدمی اپنے چچا زاد بھائیوں اور رشتہ داروں کو بلا کر کہیں گے کہ جس جگہ آسانی اور سہولت ہو اس جگہ کو چل کر چلو اور مدینہ ان کے لئے بہتر ہے کاش! وہ جان لیں قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ اللہ وہاں سے کسی کو نہیں نکالے گا۔ سوائے اس کے کہ جو وہاں سے اعراض کرے گا تو اللہ اس کی جگہ وہاں سے آباد فرمائیں گے کہ جو اس سے بہتر ہوگا۔ آگاہ رہو کہ مدینہ ایک بھٹی کی طرح ہے جو خبیث چیز یعنی میل کچیل کو باہر نکال دیتا ہے

اور قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ مدینہ اپنے میں سے برے لوگوں کو باہر نکال کر پھینکے گا جس طرح لوہار کی بھٹی لوہے کے میل کچیل کو باہر نکال دیتی ہے۔ (مسلم)

## غیر اسلامی گفتگو

حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ:

(i) ان مسجدوں میں ان کی دینوی باتیں ہوں گی۔

(ii) لہٰذا تم لوگ ایسے لوگوں کی صحبت میں نہ بیٹھو۔

(iii) کیونکہ اللہ تعالیٰ کو ایسے لوگوں کی کوئی پرواہ نہیں ہے۔

(حجۃ اللہ، جلد ۲، صفحہ ۳۲۷، بیہقی بحوالہ)

قیامت کی یہ نشانی پوری ہو چکی ہے کیونکہ تمام دنیا کے مسلمان اس بلا میں گرفتار ہیں کہ چند منٹوں کے لئے لوگ مسجدوں میں نماز کے لئے آئے ہیں تو خواہ مخواہ بلند آواز سے دنیا کی باتیں اور دھندے روزگار کی باتوں کا تذکرہ کرنے لگتے ہیں۔ حضورِ اکرم نورِ مجسم سیّد دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کو یہ حکم فرمایا ہے کہ ایسے لوگوں کے پاس نہ بیٹھیں بلکہ ان لوگوں سے دور رہیں سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ اس معاملے میں بہت سخت تھے۔ مسجد کی معمولی سی بے حرمتی بھی کبھی برداشت نہ کرتے تھے چنانچہ لڑکوں کو بھی مسجد میں کھیلتے دیکھتے تو درّہ سے خبر لیتے اور عشاء کے بعد مسجد کی خبر گیری رکھتے۔ قرآن میں ہے کہ ”بے شک مسجدیں اللہ تعالیٰ کی ہیں پس اللہ کے ساتھ کسی اور کو مت پکارو مفسرین نے اس آیت کے ضمن میں یہ لکھا ہے کہ مسجدیں صرف ذکر اللہ کے لئے ہیں۔ ان میں صرف اللہ تعالیٰ کی تسبیح تقدیس ہونی چاہئے۔ چنانچہ صاحب جمل فرماتے ہیں مذکورہ آیت کے معنی یہ ہیں کہ مسجدوں کو اللہ کے ذکر کے لئے مخصوص کرلو اور غیر کے لئے اس میں کوئی حصہ نہ بناؤ۔ اس سے واضح تر عبارت ملا جیون رحمۃ اللہ علیہ کی ہے۔ فرماتے ہیں

(تفسیر احمدی صفحہ 598)

اس آیت کے ساہر سے استدلال کیا گیا ہے کہ مسجد میں دنیا کی باتیں کرنا جائز نہیں چنانچہ علامہ ابوبکر حصاص رازی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں یہ آیت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ مسجدوں کو دینوی کاموں سے پاک وصاف رکھنا واجب ہے جیسے خرید وفروخت دست کاری اور دوفائدہ باتیں کرنا اور اسی طرح نادانی وغیرہ کی باتیں کرنا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں مسجدوں کا پورا پورا احترام کیا جاتا تھا۔ احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ عہد نبوی میں مسجدوں میں دینوی باتیں کرنے کا لوگوں کو وہم وگمان بھی نہ تھا۔ فقیہ ابواللیث رحمتہ اللہ علیہ نے بھی ایک روایت نقل کی ہے کہ لوگوں پر ایک ایسا زمانہ بھی آنے والا ہے کہ اسلام کا بجز نام کے اور قرآن کا سوائے نشان اور رسم کے اور کچھ باقی نہیں رہے گا۔ ان کی مسجدیں بنی تو ہوں گی لیکن ذکر اللہ سے ویران ہوں گی۔

(تنبیہ الغافلین صفحہ ۱۵۱)

مذکورہ روایات کو پڑھ کر ڈر لگتا ہے کہ کیا معلوم جس زمانوں کے بارے میں یہ پیش گوئی کی گئی ہے وہ ہمارا یہی زمانہ ہو۔ اس کے لئے ارباب علم ودانش اور عوام الناس اپنے اعمال پر غور وفکر کریں۔ اس زمانے میں سیاسی تقریروں کا رواج مسجد میں عام ہوتا جارہا ہے اور وہ بھی آداب مسجد کا لحاظ نہ کرتے ہوئے ایسی غیر ذمہ داری کی باتیں جو کہیں بھی کہنی جائز نہیں ان کا مسجد میں کہنا کیونکر جائز ہوسکتا ہے۔ حدیث میں ہے کہ مسجدوں کو بچوں جھگڑوں بلند آوازی اجزائے حدود اور تلوار کھینچنے سے بچاؤ۔

(ابن ماجہ باب مایکرہ فی المساجد)

اور آج کل مسجدوں میں جو سیاسی جلسے ہوتے ہیں ان میں قریباً یہ تمام چیزیں کم وبیش پائی جاتی ہیں۔

## تیس کذاب

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت سے پہلے ۳۰ دھوکے باز جھوٹے آدمی پیدا ہوں گے ان میں سے ہر ایک یہ

دعویٰ کرے گا کہ وہ اللہ کا رسول ہے۔ (مسلم شریف کتاب الفتن)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک دو عظیم جماعتیں جنگ نہ کریں گی ان دونوں جماعتوں کے اندر خونریزی ہوگی حالانکہ دونوں کا دعویٰ ایک ہی ہوگا اور یہاں تک کہ بہت سے جھوٹے دجال بھیجے جائیں گے۔ تقریباً ۳۰ دجال۔ ان میں سے ہر ایک کا دعویٰ ہوگا کہ وہ اللہ کا رسول ہے۔ (صحیح بخاری کتاب الفتن 7121)

مسند احمد کی روایت میں یہ اضافہ ہے کہ ان جھوٹے نبیوں سے محتاط رہنا (ان کے بہکاوے میں نہ آنا) (مسند احمد 122/5)

اسی مضمون کی ایک حدیث جو حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میری امت میں ۳۰ جھوٹے ظاہر ہوں گے۔ ان میں سے ہر ایک گمان کرے گا کہ وہ نبی ہے حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں۔ میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ (ابوداؤد جامع الترمذی)

## کچھ گزرے ہوئے کذاب

حضور اکرم رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے اب تک کئی لوگوں نے حتیٰ کہ عورتوں تک نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے۔ ان میں چند یہ ہیں۔ تفصیل کے لئے احقر کی کتاب گستاخ رسول کا عبرت ناک انجام کا مطالعہ کریں۔

### (۱) اسود عنسی:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی کے آخری دور میں یمن میں اسود عنسی نے مرتد ہو کر نبی ہونے کا دعویٰ کر دیا۔ اس کا مرتد ہونا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں پہلا مرتد ہونے کا واقعہ تھا۔ اس کے ساتھ جو بھی لڑاکے تھے وہ بھی اس مرتد کے دفاع کے لئے حرکت میں آ گئے۔ تین یا چار ماہ کے عرصہ میں وہ پورے یمن پر غالب آ گیا۔ رسول اکرم رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کے مسلمانوں کی طرف ایک خط بھیجا جس میں

لوگوں کو اس سے جنگ کرنے کی ترغیب دی گئی تھی۔ لوگوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پکار پر لبیک کہا اور اس جھوٹے شخص کو اس کی بیوی کی مدد سے اس کے گھر میں قتل کر دیا۔ اس جھوٹے نے اپنی بیوی کا پہلا شوہر قتل کر دینے کے بعد اس سے جبری شادی کر لی تھی۔ یہ عورت اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان رکھنے والی تھی۔ اس ملعون کے قتل ہونے سے اسلام اور اہل اسلام پھر سے یمن پر غالب آ گئے اور انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ایک خط لکھا مگر اس سے پہلے اسی رات آپ کے پاس آسمانوں پر خبر پہنچ چکی تھی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بتا دیا تھا۔ اس جھوٹے نبی کے ظاہر ہونے سے لے کر اس کے قتل ہونے تک تقریباً تین یا چار ماہ کا عرصہ یمن پر اس کا غلبہ رہا۔

## (۲) طلیحہ بن خویلد الاسدی:

کئی بار اس سے مسلمانوں کی جنگیں ہوئیں پھر یہ مسلمان ہو گیا اور اچھا مسلمان ثابت ہوا اور مسلمانوں کے لشکر سے مل کر جنگیں لڑیں۔ جہاد میں بہت سخت آزمائش کا سامنا کرنا پاڑ۔ آخر کار معرکہ نہاوند میں شہادت پائی۔

## (۳) مسیلمہ کذاب:

ان ہی جھوٹی نبوت کا دعویٰ کرنے والوں میں ایک مسیلمہ کذاب تھا۔ اس کا گمان تھا کہ اندھیرے میں اس کے پاس وحی آتی ہے۔ سیّدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اس کا مقابلہ کرنے کے لئے جناب خالد بن ولید حضرت عکرمہ بن ابو جہل اور سیّدنا شرجیل بن حسنہ رضی اللہ عنہ کی قیادت میں ایک لشکر روانہ کیا۔ مسیلمہ نے اپنے چالیس ہزار کے لشکر کے ساتھ ان لوگوں کا استقبال کیا۔ ان کے مابین انتہائی خونریز جنگ لڑی گئی جن میں ہزیمت مسیلمہ اور اس کے ماننے والوں کا مقدر رہی۔ آخر کار یہ جھوٹا نبی سیّدنا اولیس بن حرب رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں واصل جہنم ہوا۔ اللہ تعالیٰ نے حق کی نصرت فرمائی اور توحید کا جھنڈا بلند ہو گیا۔

## (۴) شجاع بن حارث:

اس کا تعلق قبیلہ بنو تغلب سے تھا۔ یہ عیسائی عربوں کی ایک عورت تھی اس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد نبوت کا دعویٰ کیا اور دیکھتے ہی دیکھتے اس کے خاندان میں اور باہر کے لوگوں کی ایک جماعت اس کے پاس جمع ہوگئی۔ اس نے اپنے آس پاس کے قبیلوں پر شب خون مارا اور اپنی پیش قدمی کو جاری رکھتے ہوئے یمامہ جا پہنچا جہاں پر اس نے مسیلمہ کذاب کی تصدیق کرتے ہوئے اس پر اپنے ایمان کا اظہار کیا اور اس کے ساتھ شادی رچالی جب مسیلمہ قتل ہوگیا تو یہ اپنے علاقے میں واپس چلی گئی اور اپنی قوم بنی تغلب میں ہی مقیم رہی۔ اس کے بعد اس نے بھی اسلام قبول کر لیا اور ایک اچھی مسلمان ثابت ہوئی پھر اس کے بعد بصرہ منتقل ہوئی اور وہیں اس کا انتقال ہوگیا۔

## (۵) مختار ثقفی:

تابعین کرام کے زمانے میں اس کا خروج ہوا اس نے سب سے پہلے اپنے آپ کو ایک شیعہ کے طور پر ظاہر کیا جس کی وجہ سے اس کے آس پاس شیعہ کی ایک بڑی جماعت جمع ہوگئی۔ یہ گمان کرتا تھا کہ اس کے پاس جبریل امین وحی لے کر آتے ہیں۔ اس کے اور سیّدنا مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کے مابین کئی معرکہ ہوئے۔ آخر کار یہ ملعون مارا گیا۔

## (۶) حارث بن سعید:

ان ہی جھوٹوں میں سے ایک حارث بن سعید کذاب بھی تھا جس نے پہلے پہل دمشق میں عبادت گزاری ظاہر کی پھر یہ گمان کرنے لگا کہ وہ نبی ہے جب اسے معلوم ہوا کہ اس بات کی خبر خلیفہ عبدالملک بن مروان تک پہنچ گئی ہے تو چھپ گیا بصرہ کے ایک آدمی نے اس کے گھر کا پتہ لگایا اور اس نے ظاہر طور پر خود کو اس کے ماننے والوں میں سے ایک بتایا حارث نے اپنے خواص کو حکم دے دیا کہ جب بھی یہ شخص اس کے پاس آنا چاہے تو اسے نہ روکا جائے۔ اس شخص نے یہ خبر عبدالملک بن مروان تک پہنچائی جس نے

اس آدمی کے ساتھ ایک لشکر بھیجا جنہوں نے اس آدمی کو گرفتار کرلیا۔ اسے عبدالملک کے پاس لایا گیا۔ عبدالملک نے علماء فقہا کی ایک جماعت کا انتخاب کیا تاکہ وہ اسے وعظ ونصیحت کریں اور سمجھائیں کہ ایسا دعویٰ صرف شیطانی دعویٰ ہے جب اس نے ان علماء کی بات ماننے اور توبہ کرنے سے انکار کردیا تو پھر اسے قتل کردیا گیا۔

### (۷) مرزا غلام احمد قادیانی:

اس زمانے میں تقریباً ایک سو سال پہلے ہندوستان میں ایک آدمی ظاہر ہوا جسے غلام احمد قادیانی کہا جاتا تھا۔ اس نے نبوت کا دعویٰ کیا اس کا خیال تھا کہ اس کے پاس آسمان سے وحی آتی ہے اور اس کے ذہن میں یہ بات بھی سما گئی تھی کہ اللہ تعالیٰ نے اسے خبر دی ہے کہ وہ اسی (۸۰) سال تک زندہ رہے گا۔ (لوگ اس کے دھوکے میں آگئے) اور اس کے ماننے والوں کی ایک اچھی خاصی تعداد اس کے گردونواح میں جمع ہوگئی۔ علماء کرام نے اسے چیلنج کیا اور اس کے دعوؤں پر رد کیا اور بیان کیا کہ یہ ایک دجال ہے۔

## نبوت کے دعویداروں پر ایک اشکال اور اس کا جواب

یہاں پر بعض لوگوں کے دلوں میں شبہ پیدا ہوسکتا ہے کہ آپ نے تو تیس جھوٹے نبیوں کے ظاہر ہونے کے متعلق خبر دی تھی مگر آج تک جن لوگوں نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے ان کی تعداد اس سے کہیں بڑھ کر ہے اس کی کیا وجہ ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ ان تیس سے مراد وہ تیس ہیں جن کی شہرت ہوگی اور بڑی تعداد میں ان کے ماننے والے ہوں گے اور ممکن ہے کہ کہیں یہ لوگ اپنا ملک قائم کرنے میں بھی کامیاب ہوجائیں مگر جو لوگ ان کے علاوہ ہوں گے وہ کسی شمار میں نہیں آئیں گے۔

## مرجانے کی خواہش

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قیامت قائم نہیں ہوگی حتیٰ کہ ایک آدمی دوسرے آدمی کی قبر پر گزرے گا تو کہے گا

کاش اس جگہ میں (قبر میں) ہوتا۔ (صحیح مسلم)

## وضاحت

دنیا میں شر وفساد اور مصائب وآلام کی اتنی کثرت ہو جائے گی کہ انسان زندگی پر مرنے کو ترجیح دے گا۔ یہ فساد عام بھی قیامت کے قریب ہوگا موجودہ دور میں اس نشانی کا ظہور کسی نہ کسی وجہ سے ہو چکا ہے گناہوں کی نحوست کی وجہ سے لوگ مختلف پریشانیوں میں گھرے ہوئے ہیں اگر خودکشی کرنا جائز ہوتا تو کئی لوگ خودکشی کر چکے ہوتے حالانکہ یہ لوگ سوچتے نہیں کہ پریشانیوں کی وجہ اللہ کی ناراضی اور نافرمانی ہے جب پالنے والا ہی ناراض ہو تو ایسے شخص کو دنیا کی کوئی راحت خوشی نہیں دے سکتی۔

## دلوں کا چین

قرآن مجید میں حق تعالیٰ کا ارشاد ہے: اے لوگو! سن لو تمہارے دلوں کا چین میری یاد میں ہے یعنی مجھ سے دوستی کرنے میں ہے اور اللہ اسی کو اپنا دوست بناتا ہے جو اللہ کا باوقار بندہ ہوتا ہے۔ آج ہمیں پریشانی آتی ہے تو ہم عاملوں کے پیچھے بھاگتے ہیں یہ نہیں کہ قرآن اللہ کے نافرمانوں کے بارے میں کیا کہتا ہے۔ جو میرا نافرمان بنے گا میں ضرور بہ ضرور اس کی زندگی کو تلخ کر دوں گا جس کی زندگی کو اللہ ویران اور پریشان کر دے اسے کوئی چیز سکون نہیں دے سکتی۔ سوائے اللہ کی دوستی اور توبہ کے۔ سکون اور پریشانیوں سے نجات اور گناہوں سے بچنے کے لئے احقر کی ان کتابوں کا مطالعہ بہت ہی مفید ثابت ہوگا۔

(۱) کیا آپ سکون چاہتے ہیں

(۲) تنگی رزق کا قرآنی علاج

(۳) گناہوں سے بچنے کے انعامات

(۴) آپ کی پریشانیوں کا حل وظائف نبوی کی روشنی میں۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔ قریب ہے کہ ایسا وقت آئے گا کہ مومن کو موت ٹھنڈے پانی سے بھی زیادہ محبوب ہوگی۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ لوگوں پر ایک وہ زمانہ آئے گا ایک روایت میں یہ لفظ ہیں" آدمی کہے گا کاش! میں اس (قبر کی) جگہ ہوتا اس لئے کہ اسے اللہ تعالیٰ سے ملاقات کی (شدید) محبت ہوگی۔" (مسند احمد 702/2)

تشریح:

اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ جب قیامت قریب ہو جائے گی تو قسم قسم کے فتنوں کی وجہ سے ایسے ایسے مصائب اور تکالیف کے طوفان مومن پر آئیں گے کہ دین پر قائم رہنا اتنا ہی مشکل ہو جائے گا جتنا کہ آگ کا انگارہ ہاتھ میں اٹھائے رہنا اس قسم کی بلاؤں میں بہت سے مومنین کا دین برباد ہو جائے گا اور آدمی رنج وغم وقلق سے بلبلا کر قبرستان میں جائے گا اور کسی قبر پر سر پٹخ پٹخ کر لوٹے گا اور یہ کہے گا کاش میں اس برے وقت سے پہلے ہی مر گیا ہوتا اور اس قبر والے کی بجائے میں اس قبر میں دفن ہو گیا ہوتا تو ان مصیبتوں اور بلاؤں سے بچ گیا ہوتا اور میرا دین وایمان بھی سلامت رہ گیا ہوتا۔

## مرنے کی خواہش منع ہے

خودکشی حرام ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ نبی کریم مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے موت کی تمنا سے منع کیا ہے حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے" تم میں سے کوئی شخص موت کی تمنا نہ کرے کیونکہ اگر وہ نیک ہے تو شاید وہ مزید اچھے عمل انجام دے گا اور اگر وہ برا ہے تو شاید وہ توبہ کرے۔"

(بخاری: کتاب المرضیٰ: باب تمنی المریض الموت 5673)

## موت کی تمنا کرنے کی حقیقت

سیّدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور سرکار مدینہ راحت قلب

وسینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کسی بیماری یا تکلیف سے تنگ آ کر کوئی شخص موت کی تمنا نہ کرے اور اگر اسے تمنا کرنی ہے تو یہ کہے: اے اللہ مجھے اس وقت تک زندہ رکھ جب تک زندگی میرے لئے بہتر ہے اور مجھے اس وقت موت دے دے جب موت میرے لئے بہتر ہو۔ (مسلم کتاب الذکر باب 4 بخاری باب 9 کتاب المرضیٰ)

سیّدنا انس رضی اللہ عنہ ہی سے ایک روایت ہے کہ حضور جان کائنات فخر موجودات صاحب معجزات صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''تم میں سے کوئی بھی موت کی تمنا نہ کرے اور نہ اس کے آنے سے قبل اس کو دعوت دے کیونکہ موت تمام اعمال کا سلسلہ ختم کر دیتی ہے اور نیکی مومن کی عمر کو بڑھا دیتی ہے۔ (مسلم، کتاب الذکر باب 4 حدیث نمبر 2682)

ایک اور حدیث میں حضور سیّد دو عالم فخر بنی آدم مکی مدنی سرکار صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم میں سے کوئی بھی موت کی تمنا نہ کرے کیونکہ اگر وہ نیک اور صالح ہے تو اس کی نیکیوں میں اضافہ ہوتا رہے گا اور اگر وہ گنہگار ہے تو شاید اس کو (دیر سے مرنے کی وجہ سے) توبہ اور گناہوں سے رجوع کی توفیق حاصل ہو جائے۔

(بخاری کتاب التمنی باب 6 مسند الدارمی، جلد۲ صفحہ ۳۱۳)

علماء نے لکھا ہے کہ کسی بیماری یا مصیبت سے تنگ آ کر موت کی تمنا کرنا یا اپنے آپ کو موت کے گھاٹ اتار دینا مصیبت سے رہائی کا حل نہیں کیونکہ موت بذات خود بہت بڑی مصیبت ہے چنانچہ قرآن حکیم میں بھی اسے مصیبت کے لفظ ہی سے یاد کیا گیا ہے۔

''پھر پہنچے تم کو مصیبت موت کی۔'' (مائدہ:106)

ہاں اس وقت موت کی تمنا کی اجازت ہے جب انسان کو دین کے جانے اور اس میں فساد کا یقین ہو جیسا کہ حافظ ابن عبد البر رحمتہ اللہ علیہ نے التمہید میں امام احمد بن حنبل رحمتہ اللہ علیہ نے مسند میں اور طبرانی نے المعجم الکبیر میں کسی تابعی سے روایت کیا ہے کہ میں ابوعبس غفاری رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایک چھت پر تھا۔ انہوں نے دیکھا کہ لوگ طاعون سے بھاگ رہے ہیں۔ انہوں نے کہا: اے طاعون! مجھے پکڑ لے یہ کلمہ انہوں

نے تین مرتبہ کہا۔ میں نے ان سے پوچھا آپ ایسا کیوں کرتے ہیں حالانکہ حضور شہنشاہِ مدینہ باعث نزولِ سکینہ آمنہ کے لال صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ موت کی تمنا نہ کرو کیونکہ موت کے آنے سے اعمال کا سلسلہ منقطع ہو جاتا ہے۔ (اور آدمی کو چونکہ واپس لوٹ کر نہیں آنا اس لئے وہ تباہ و برباد ہو جائے گا) جواب میں سیّدنا ابوعبس غفاری رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کیا تم نے نہیں سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ چھ چیزوں کے آنے سے قبل مر جاؤ۔

(۱) احمقوں بے وقوفوں کی حکومت آنے سے پہلے

(۲) شرط کی زیادتی سے پہلے

(۳) حکمت کی باتوں کے (یا فیصلوں کے) بیچنے سے پہلے

(۴) خون کی ناقدری سے پہلے

(۵) قطع رحمی سے پہلے

(۶) اور ان لوگوں سے پہلے جو قرآن کو گانے کی طرح پڑھیں گے۔

(شرح الصدر صفحہ ۲۸ مسند احمد جلد ۳ صفحہ ۴۹۴ مجمع الزوائد جلد ۲ صفحہ ۱۶۹)

## وعدہ خلافی کی کثرت

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سرورِ کون و مکان سید انس و جان نے فرمایا: تمہارا کیا حال ہوگا جب ایسا وقت آئے گا کہ (نیک) لوگ برے لوگوں سے الگ کر دیئے جائیں گے اور صرف برے ہی باقی رہ جائیں گے وعدے اور امانت خلط ملط ہو جائیں گے (یعنی ان کی پرواہ نہیں کی جائے گی) لوگ با[illegible] جائیں گے۔ اچھے اور برے لوگ آپس میں یوں گھل مل جائیں گے۔ اور آپ نے ایک ہاتھ کی انگلیاں دوسرے ہاتھ کی انگلیوں میں ڈال کر دکھائیں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: اگر ایسا وقت ہم پر آ جائے تو ہم کیا کریں؟ حضور سرورِ کون و مکان سیّد انس و جان صلی

اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جسے نیکی سمجھو اس پر عمل کرنا جسے برا سمجھو اسے چھوڑ دینا اور اس وقت اپنے قابل اعتماد لوگوں کے پاس چلے آنا اور دوسروں کو ان کے حال پہ چھوڑ دینا۔ (ابن ماجہ ابواب الفتن)

## وضاحت

وعدہ کے بارے میں حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے "جسے اپنے وعدے کا لحاظ نہیں اس کا کوئی دین نہیں۔" (احمد)

# التجا مقبول نہ ہوگی

دنیا کے خاتمہ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی دعا کا قبول نہ ہونا ہے۔ یہ وہ نشانی ہے جس کا ظہور کسی نہ کسی درجے میں ہو چکا ہے۔ آج بھی ایسے لوگ ہیں جن کی دعا اللہ تعالیٰ رد نہیں کرتا مگر قیامت کے آخری دور میں دعا کو شرفِ قبولیت بالکل نہیں دیا جائے گا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے دعا کے ذریعے بارشیں برسوالیں، بنجر زمین کو سرسبز کروالیا، مرے ہوئے گھوڑے کو زندہ کروالیا، کشتی نہ ملنے پر گھوڑے کو مثل کشتی کے دریا پار کروالیا۔ خشک کنوئیں کو پانی سے لبالب بھرالیا مگر آج ہماری دعائیں قبول نہیں ہوتیں۔ اس کی وجوہات کے لئے درج ذیل احادیث پڑھیں:

حضرت انس رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لوگوں پر ایک ایسا دور آئے گا کہ مومن مسلمانوں کی جماعت کے لئے دعا کرے گا مگر قبول نہیں کی جائے گی۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے تو اپنی ذات کے لئے اور اپنی پیش آمدہ ضروریات کے لئے دعا کر میں قبول کرتا ہوں لیکن عام لوگوں کے حق میں قبول نہیں کروں گا۔ اس لئے کہ انہوں نے مجھے ناراض کرلیا ہے اور ایک روایت میں ہے کہ میں ناراض ہوں۔

(کتاب الرقائق 155-389)

# نیکی کی دعوت نہ دینے پر سزا

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم راحۃ اللعاشقین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے، تمہیں نیکی کا حکم کرنا ہوگا اور برائی سے روکنا ہوگا ورنہ کچھ بعید نہیں کہ اللہ تعالیٰ تم پر عذاب نازل فرمائیں پھر تم اللہ سے اس عذاب کے ٹلنے کی دعائیں کروگے تو قبول نہ ہوں گی۔ (جامع ترمذی صفحہ 39 جلد 2)

حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک موقع پر ارشاد فرمایا۔ آخری زمانہ میں ایسے لوگ آئیں گے جن کے چہرے آدمیوں کی طرح ہوں گے اور ان کے دل شیطانوں کے دلوں کی طرح ہوں گے۔ ان کے دلوں میں رحمت کا کچھ حصہ نہ ہوگا یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان میں جو برباد ہے وہ گمراہ ہوگا۔ ان میں جو امر بالمعروف (نیکی کا حکم کرنے والے) ہوں گے وہ بدعمل ہوں گے۔ مومن ان میں کمزور ہوگا۔ فاسق کی تعظیم کی جائے گی۔ سنت کو بدعت مانیں گے اس وقت ان لوگوں پر شریر لوگوں کو مسلط کر دیا جائے گا۔ ان میں سے نیک لوگ دعا کریں گے تو دعا قبول نہ ہو گی۔

# اونچی بلڈنگوں کی کثرت

آج سے 100 سال قبل کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ 100 منزلہ گھر ہوں گے 100 سال قبل جب لوگ حضور پرنور شافع محشر صلی اللہ علیہ وسلم کی اس علامت کو پڑھتے ہوں گے تو یہ سوچ کر حیران ہوتے ہوں گے مگر آج حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیان کردہ یہ پیشگوئی ہمارے سامنے ہے۔ اسی طرح حضور جان کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کا مکہ میں گڑھے (سرنگیں) کھودنے کی یہ پیش گوئی پارکنگ کے لئے کھودی جانے والی سرنگوں کی صورت میں سامنے آ چکی ہے۔ اب حضور سرور دو عالم سید شاہِ بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ملاحظہ فرمائیں۔ ابن ابی شیبہ نے

اپنی سند سے یعلی بن عطاء سے نقل کیا ہے وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں وہ فرماتے ہیں میں حضرت عبداللہ بن عمرو کی سواری کی لگام پکڑے ہوئے تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس وقت تمہارا کیا حال ہوگا جب تم اس گھر کو گرادو گے اور اس کے کسی پتھر پر کوئی پتھر باقی نہیں چھوڑو گے۔ میں نے کہا: اور کہا اس وقت ہم اسلام پر ہوں گے۔ میں نے کہا تو پھر کیا ہوگا۔ فرمایا: پھر پہلے سے خوبصورت تعمیر کی جائے گی جب تم دیکھو گے کہ مکہ میں زیر زمین گڑھے کھودے جائیں۔ (سرنگیں لگائی جائیں) اور مکہ کے پہاڑوں پر بلند بالا عمارتیں تعمیر ہوں تو سمجھ لو کہ قیامت تمہارے سر پر سایہ کیے ہوئے ہے۔

(مصنف ابن ابی شیبہ)

# خواتین کی کثرت

(۱) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے کہ یقیناً قیامت کی آمد کی نشانیوں میں سے (چھ نشانیاں) یہ ہیں:

(۱) قیامت سے قبل علم اٹھالیا جائے گا

(۲) جہالت کی کثرت ہوجائے گی

(۳) زناکاری بڑھ جائے گی

(۴) بکثرت شراب پی جائے گی

(۵) مردوں کی تعداد کم ہوجائے گی

(۶) عورتوں کی تعداد بڑھ جائے گی۔ یہاں تک کہ پچاس عورتوں کا انتظام کرنے والا اکیلا ایک مرد ہوگا۔ (صحیح بخاری کتاب المحاربین من اھل الکفر والردۃ باب اثم الزنا 6808)

(۲) حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لوگوں پر ایک ایسا وقت ضرور آئے گا کہ آدمی

سونے کے مال کا صدقہ لے کر گھومے پھرے گا لیکن کوئی ایسا شخص نہیں پائے گا جو اسے قبول کرے اور یہ حالت بھی دیکھنے میں آئے گی کہ چالیس چالیس عورتیں ایک ایک آدمی کی نگرانی اور پناہ میں ہوں گی اور ایسا مردوں کی کمی اور عورتوں کی کثرت کی وجہ سے ہوگا۔
(صحیح مسلم کتاب الزکوٰۃ 1012)

(۱) مذکورہ نشانی کا ظہور کسی نہ کسی درجہ میں ہو چکا ہے۔ کیونکہ تقریباً تمام مغربی اور اشتراکی ممالک میں یہ کیفیت ہے کہ ایک ہزار مردوں کے مقابلے میں بارہ سو سے پندرہ سو تک عورتیں موجود ہیں۔ گزشتہ چند سالوں سے پاکستان وغیرہ ممالک میں بھی مختلف مقامی اداروں کے ریکارڈ پیدائش و اموات سے ظاہر ہوتا ہے کہ لڑکوں کے مقابلے میں لڑکیوں کے پیدا ہونے کی شرح بہت بڑھ گئی ہے۔ آگے آگے دیکھئے ہوتا ہے کیا؟

## اس کا سبب

مذکورہ نشانی کے ظہور کی دو صورتیں (دو پہلو) نمایاں طور پر سمجھ آتی ہیں۔ ایک تو یہ کہ قیامت سے پہلے خونریز جنگوں کا سلسلہ شروع ہوگا جس کے نتیجے میں مردوں کی ایک بڑی تعداد جنگوں میں شرکت کی وجہ سے مقتول ہو جائے گی اور بچنے والے مردوں کے مقابلے میں عورتیں زیادہ ہوں گی۔ دوسری صورت یہ بھی ہوسکتی ہے کہ عورتوں کی شرح پیدائش بہ نسبت مردوں کے بہت بڑھ جائے گی اور مذکورہ پیش گوئی سے دو چار ہونا پڑے۔ مذکورہ حدیث کے مطالعہ سے معلوم ہوا کہ قیامت سے قبل عورتوں کی کثرت ہو گی۔ اس کا سبب فتنوں کی کثرت اور آدمیوں کا جنگوں میں کثیر تعداد میں قتل ہو جانا ہوگا۔ بعض نے کہا اس کا سبب فتوحات کی کثرت ہوگی۔ جس کی وجہ سے لونڈیاں زیادہ ہو جائیں گی۔ حتیٰ کہ ایک آدمی کے پاس کئی کئی لونڈیاں ہوں گی۔ حافظ بن حجر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں، یہ بات صحیح معلوم نہیں ہوتی، کیوں کہ صحیح مسلم کی حدیث میں قلت کی صراحت موجود ہے۔ ایک ایک مرد کے ساتھ چالیس چالیس عورتیں ہوں گی جو اس کی

پناہ حاصل کریں گی۔ یہ مردوں کی قلت اور عورتوں کی کثرت کے سبب ہوگا۔
(صحیح مسلم کتاب الزکوٰۃ 2338)

اس حدیث میں صراحت ہے عورتوں کی کثرت مردوں کی قلت کی وجہ سے ہی ہو گی۔ اس کے علاوہ کوئی اور سبب نہیں۔

## قیامت سے قبل پچاس عورتوں کے مقابلہ میں ایک مرد ہو

اس کی تائید صحیح مسلم کی روایت سے بھی ہوتی ہے کہ عورتوں کی کثرت کا سبب مردوں کا چلے جانا ہوگا کیونکہ مرد اکثر بیشتر لڑائیوں میں کام آجاتے ہیں۔ روایت ہے مرد گزر جائیں گے عورتیں باقی رہ جائیں گی حتیٰ کہ پچاس عورتوں کی نگرانی ایک مرد کرے گا۔ (صحیح مسلم کتاب العلم باب رفع العلم وقبضہ وظہور الجہل 6785)

### وضاحت

اس حدیث میں تعداد پچاس آئی ہے۔ اوپر والی حدیث میں چالیس تو یہ حدیث اوپر والی حدیث کے منافی نہیں کیونکہ چالیس پچاس میں داخل ہیں یہ بھی ہوسکتا ہے کہ حقیقی عدد مراد نہ ہو بلکہ مردوں کی نسبت عورتوں کی کثرت میں مبالغہ کا ارادہ کیا گیا ہو پچاس عورتوں کے لئے ایک نگران ہوگا۔ یہ مطلب نہیں ہے کہ ایک ایک مرد کی پچاس پچاس بیویاں ہوں گی بلکہ یہ مراد ہے کہ ایک مرد کے کندھے پر پچاس پچاس عورتوں کی کفالت وخبر گیری کا بوجھ ہوگا۔ علامہ ابن حجر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ عورتوں کی کثرت اور مردوں کی قلت کسی ظاہری سبب سے نہ ہوگی بلکہ یہ اللہ تعالیٰ کی تقدیر اور اس کی حکمت کا تقاضا ہوگا کہ آخری زمانے میں لڑکے کم پیدا ہوں گے اور لڑکیاں زیادہ پیدا ہوں گی۔ (فتح الباری شرح صحیح البخاری)

## زنا کی نحوست

حدیث شریف میں ہے کہ جو قوم زنا کار ہوگی وہ عذاب جہنم سے پہلے دنیا ہی میں

قحط کا شکار ہو گی۔

## خواتین کا رعب

یہ بھی قیامت کے سلسلے کی ایک نشانی ہے جس کی طرف متعدد احادیث میں اشارہ کیا گیا ہے عورتوں کے غلبے کی کئی صورتیں ہو سکتی ہیں تعداد میں غلبہ سیاسی اثر کا پھیلنا، مردوں پر حکومت، منظر عام پر نمودار ہونا مردوں کے اختیار سے باہر آ جانا، وغیرہ گزشتہ ایک صدی سے عورتوں کی آزادی اور خود مختاری کی متعدد تحریکیں اٹھتی رہی ہیں۔ انگلستان میں عورتوں کی آزادی کی تحریک کا آغاز خاتون دانشور میری والسٹون کرافٹ نے کیا تھا۔ اس کے بعد یہ تحریک زور پکڑ گئی۔ امریکہ میں ایلزبتھ کیڈی اسٹالٹن لوکریشیا موٹ اور سوسن انتھونی اس تحریک میں پیش پیش رہیں۔ ان تحریکوں کی تان مردوں کے ساتھ مسابقت اور ہر میدان زندگی میں ان کا ساتھ حریفانہ مقابلے پر ٹوٹتی رہی۔ پہلے انہیں ووٹ کا حق ملا پھر اسمبلیوں میں جانے کا اس کے بعد انہوں نے مطالبہ کیا کہ انہیں طلاق اور بچوں اور جائیداد کے حقوق کے سلسلے میں برابری کا درجہ دیا جائے۔ یہ مطالبہ بھی تسلیم کیا گیا۔ اس کے بعد عورتوں نے ایک قدم آگے بڑھایا۔ مردانہ پیشے اختیار کرنے شروع کر دیئے۔ بے شمار خواتین ڈاکٹر، انجینئر، ڈرائیور، کنڈیکٹر، ہیئر ڈریسر، کلرک، ٹائپسٹ یہاں تک کہ روایتی مردانہ پیشوں فوج اور پولیس میں آ دھمکیں۔ انہوں نے مردوں کا لباس پہننا شروع کر دیا پتلون اور ٹائی تک نوبت جا پہنچی۔ مردوں کی طرح بال کٹوانا اور چہرے پر مردانہ خوشبوئیں لگانا فیشن ٹھہرا۔ ہپیوں کا دور آیا تو عورت اور مرد میں کوئی فرق ہی نہ رہا۔

## بد دیانتی کی کثرت

قیامت کی علامتوں میں سے ایک علامت امانت کو حق دار کے سپرد نہ کرنا بھی ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے درمیان جلوہ گر تھے کسی معاملہ میں گفتگو فرما رہے تھے۔ اسی دوران ایک اعرابی

آیا۔ اس نے کہا: قیامت کب قائم ہوگی؟ آپ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب امانت ضائع کر دی جائے تو قیامت کا انتظار کرنا'' اس نے عرض کیا، امانت کیسے ضائع ہوگی؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب معاملہ نااہل کے سپرد کر دیا گیا تو قیامت کا انتظار کرنا۔ (بخاری مشکوٰۃ باب السرلطۃ)

قیامت کی یہ نشانی بھی ظاہر ہونے لگی ہے چنانچہ دیکھ لیجئے کہ حکومت وسلطنت اس دور میں ایسے لوگوں کے سپرد کی جانے لگی ہے جو کسی طرح بھی اس کے اہل نہیں ہیں۔ اسی طرح گاؤں کی سرداری اور پردھانی بھی نااہلوں کو دی جا رہی ہے۔ حد ہو گئی ہے کہ مسجدوں کی تولیت اور انتظام بھی ان بے نمازی سیٹھوں اور مال داروں کے سپرد کیا جا رہا ہے جو عید و بقرعید یا زیادہ سے زیادہ جمعہ کی نماز پڑھنے کے لئے مسجدوں میں آتے ہیں۔

## خیانت کی کثرت

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں دو حدیثیں بیان فرمائیں جن کا ایک ظہور تو میں دیکھ چکا ہوں اور دوسری کا منتظر ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے فرمایا کہ امانت لوگوں کے دلوں کی گہرائی میں اتری پھر انہوں نے اسے قرآن سے جانا پھر سنت سے جانا یعنی فطری امانت جو آدمی کے دل میں ہے قرآن مجید اور حدیث سے اس کی مضبوطی ہو جاتی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے امانت کے اٹھ جانے کے متعلق فرمایا: ایک (اچھا بھلا ایماندار) آدمی (رات کو) سوئے گا اور اس کے دل سے ایمانداری نکال لی جائے گی۔ پس ایک سیاہ داغ کی طرح ایمانداری کا نشان رہ جائے گا اگلے روز سوئے گا تو (رہی سہی) ایمان داری بھی اس کے دل سے اٹھا لی جائے گی اور صرف آبلہ کی طرح ایک ہلکا سا نشان باقی رہ جائے گا جس طرح (آگ کا) ایک انگارہ اپنے پاؤں پر لڑھکائے تو آبلہ پھول آتا ہے جس کا نشان تو ہوتا ہے لیکن اس کے اندر کچھ نہیں ہوتا۔

وضاحت

پھر حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے اپنی مٹھی میں کنکریاں پکڑیں اور ان کو اپنی پنڈلی پر لڑھکا دیا۔ قیامت کے قریب لوگ خرید و فروخت کریں گے لیکن ان کے اندر ایمانداری نہیں ہوگی۔ یہاں تک کہ (ایماندار آدمی کی صرف مثال باقی رہ جائے گی) لوگ کہیں گے کہ فلاں خاندان میں ایک امانت دار آدمی موجود ہے۔ (اور حال یہ ہوگا) کہ ایک آدمی کے بارے میں لوگ کہیں گے فلاں بڑا عقلمند ہے، بلند حوصلے والا ہے، بڑا بہادر ہے لیکن اس کے دل میں رائی کے دانے کے برابر بھی ایمان نہیں ہوگا۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں مجھ پر ایسا وقت گزر چکا ہے کہ مجھے اس بات کی قطعاً پرواہ نہیں تھی کہ کس سے تجارت کروں اور کس سے نہ کروں اگر مسلمان ہوتا تو اسلام اسے مجبور کرتا ہے کہ بے ایمانی نہ کرے، عیسائی ہوتا تو حاکم اسے مجبور کرتا کہ وہ بے ایمانی نہ کرے لیکن اب تو میں صرف فلاں فلاں (یعنی ایک دو آدمیوں) کے ساتھ ہی تجارت کرتا ہوں۔

(حوالہ صحیح بخاری کتاب الرقاق)

# قابلِ فخر سارق (چور)

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے امانت داری کا زمانہ اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا اور امانت ختم ہو جانے کا دور آنے سے پہلے ہی دنیا سے رُخصت ہو گئے۔ مگر ہماری آنکھیں آج اس دوسرے زمانے کو دیکھ رہی ہیں کہ امانت عنقاء ہو گئی ہے۔ انسانوں کی عام زندگی کا رُخ اس طرف مڑ گیا کہ جہاں تک ہو سکے دوسرے سے لے لو اور جس طرح بھی ہو اس کا حق نہ دو، اگر کوئی اپنا حق بھول جائے تو بہت غنیمت سمجھا جاتا ہے اور اسے حق یاد دلانے اور ادا کرنے کی ضرورت نہیں سمجھی جاتی۔ ریل میں مثلاً بغیر ٹکٹ بیٹھ کر چلے گئے اور ٹکٹ چیکر کو پتہ نہ چلا تو ہرگز نہ سوچیں گے کہ ہم خود حق ادا کر دیں بلکہ حق دبا لینے پر خوش ہوں گے کہ آج تو ہم نے مفت میں سفر کیا اور ٹی ٹی کو گالی دے کر کہیں گے کہ دماغ حاضر رکھا کرو ابھی تو ٹکٹ دیا ہے۔

# امانت کی ایک قسم

یہ واضح رہے کہ امانت داری کا صرف مال ہی سے تعلق نہیں بلکہ ہر وہ حق جو ہمارے ذمہ کسی کا ہو اس کی حق تلفی خیانت میں شامل ہے مثلاً حدیث شریف میں ہے کہ مجلس امانت کے ساتھ ہوتی ہیں (یعنی مجلس کی بات نقل کرنا امانت داری کے خلاف ہے) نیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب کوئی شخص بات کرے اور اسے چھپانے کے لئے ادھر اُدھر دیکھتا ہو کہ کوئی سن تو نہیں رہا تو وہ بات امانت ہے اور فرمایا کہ جس سے مشورہ لیا جائے وہ امانت دار ہوتا ہے اور فرمایا کہ یہ بڑی خیانت ہے کہ تمہارا بھائی تمہیں سچا سمجھ رہا ہو اور تم اس سے جھوٹی بات بیان کر رہے ہو اور فرمایا کہ جو شخص کسی جماعت کا امام بنا اور اس نے صرف اپنے لئے دعا کی اور مقتدیوں کو دعا میں شامل نہ کیا تو اس نے خیانت کی اور جس نے بلا اجازت کسی کے گھر میں نظر ڈالی تو اس نے خیانت کی۔ (مشکوٰۃ)

ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے کندھے پر ہاتھ مارا اور کہا: اے ابوذر! تو کمزور آدمی ہے یہ (عہدہ اور منصب) امانت ہے اور اس سے قیامت کے دن رُسوائی اور شرمندگی کے سوا کچھ حاصل نہ ہو گا مگر جو اس کو جائز طریقے سے لے اور ذمہ داری کو خوب نبھائے۔

(صحیح مسلم، کتاب الامارۃ باب کراسیۃ الامارۃ بغیر ضرورۃ 4819)

مجلس کی باتیں بھی امانت ہیں۔ مجلس میں کسی کے بارے میں بات ہوئی ہے وہ باتیں اپنے تک محدود رکھنا متعلقہ آدمی کو نہ پہنچانا چاہئے کہ اس سے دلوں میں بغض وعناد پھیلتا ہے۔ حدیث میں یہی بیان کیا گیا ہے۔

**المجالس بالامانۃ:**

مجالس امانت کے ساتھ وابستہ ہیں۔ البتہ تین چیزیں مستثنیٰ ہیں۔ ناجائز خون ریزی، بدکاری اور ڈاکہ زنی یعنی کسی مجلس میں یہ منصوبہ بنایا جائے کہ فلاں آدمی کو قتل کرنا

ہے یا فلاں عورت سے بدکاری کرنی ہے یا فلاں کے گھر میں ڈاکہ ڈالنا ہے تو شرکائے مجلس کی ذمہ داری ہے کہ وہ متعلقہ لوگوں کو خبردار کردے ایسی مجلسوں کی باتیں امانت نہیں ہیں۔(ابوداؤد کتاب الادب باب فی نقل الاحدیث 4868 صحیح الجامع 6667)

راز کی بات بھی امانت ہے جب کوئی آدمی بات کرتے وقت ادھر ادھر دیکھ رہا ہو تو اس کی بات کو افشاء کرنا جائز نہیں ہے کیونکہ اس کا جھانکنا اس بات کی دلیل ہے کہ وہ ڈر رہا ہے کہ کوئی سن نہ لے وہ بات کو صیغہ راز میں رکھنا چاہتا ہے۔ حدیث میں یہی بیان کیا گیا ہے کہ جب کوئی آدمی بات کرے پھر ادھر اُدھر دیکھے پس اس کی یہ بات امانت ہے۔
(صحیح ابوداؤد کتاب الادب باب فی نقل الحدیث 4868)

اس طرح خاوند بیوی کی آپس کی باتیں بھی امانت ہیں۔ اسے اپنے دوستوں اور سہیلیوں میں بیان کرنا امانت میں خیانت ہے اور بہت بڑا جرم ہے۔
(صحیح مسلم، کتاب النکاح باب تحریم افشاء سر المراءۃ 3542)

# کثرت قطع رحمی

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی کریم رحمتہ اللعاشقین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت سے پہلے جان پہچان والوں کو سلام کرنا، تجارت کا عام ہونا حتیٰ کہ تجارت میں بیوی اپنے شوہر کی معاون ہوگی اور قطع رحمی عام ہو جائے گی۔
(حوالہ مسند امام احمد)

امام احمد بن حنبل رحمتہ اللہ علیہ نے سیّدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

قیامت سے پہلے قطع رحمی عام ہو جائے گی۔(مسند احمد 333/5 وقال اسناد صحیح)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے رشتہ داری توڑنے والوں کے لئے وعید سنائی ہے، رشتہ دارِی توڑنے والا کبھی جنت میں داخل نہ ہو سکے گا۔

(اشراط الساعۃ فی مسند الامام احمد، تالیف خالد بن ناصر الغامدی، الجزالاول 3869)

وضاحت:

قطع رحمی کے بارے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: ''جس نے تین دن سے زیادہ اپنے بھائی سے ترک تعلق کیا اور مر گیا تو وہ جہنم میں جائے گا۔'' (ابوداؤد)

## صلہ رحمی کی فضیلت

مسلم ہی کی ایک اور روایت میں سیّدنا ابو ہریرہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے بعض رشتے دار ایسے ہیں کہ میں ان سے تعلق جوڑتا ہوں اور وہ مجھ سے تعلق توڑتے ہیں۔ میں ان کے ساتھ نیکی کرتا ہوں اور وہ میرے ساتھ برائی کرتے ہیں۔ میں ان کے ساتھ بردباری کے ساتھ پیش آتا ہوں اور وہ میرے ساتھ جہالت آمیز سلوک کرتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تم درحقیقت ایسا ہی کرتے ہو جیسا کہ تم نے کہا ہے تو تم ان کو جلتی ہوئی راکھ کھلا رہے ہو اور جب تک تم اس پر روش پر رہو گے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کے مقابلے میں تمہارا ایک مددگار رہے گا۔

سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے بھی اسی مضمون کی ایک حدیث مسلم ہی میں منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

رحم عرش کے ساتھ لٹکا ہوا ہے اور یہ کہہ رہا ہے کہ جس نے مجھ سے تعلق جوڑا اللہ اس کے ساتھ تعلق جوڑے گا اور جس نے میرے ساتھ تعلق منقطع کیا اللہ تعالیٰ اس سے تعلق منقطع کرے گا۔ (مسلم 112/6)

## بھوکے بادشاہ

حدیث جبرائیل میں بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کی نشاندہی فرمائی ہے جب ننگے بدن اور ننگے پاؤں لوگ عوام کے لیڈر اور سردار بن جائیں تو یہ بھی قیامت کی نشانیوں میں سے ہے۔ (مسلم 163/1)

# نافرمان اللہ عزوجل کے گھروں پر قابض

اسی سلسلہ میں وہ حدیث بھی جو سیّدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''قیامت کی نشانیوں میں سے یہ بھی ہے کہ مسجدوں پر فاسق وفاجر لوگ قابض ہو جائیں گے یعنی مسجد کمیٹیوں کے صدر سیکرٹری اور انتظامیہ کے سربراہ فاسق وفاجر لوگ ہوں گے اور برے لوگ نیک لوگوں پر غالب آجائیں گے۔

(حلیۃ الاولیاء 64/6)

اس حدیث سے یہ پتہ چلا کہ نہ صرف حکومت اور تمام معاشرے پر کمینہ صفت اور فاسق وفاجر لوگوں کا قبضہ ہو جائے گا بلکہ مساجد اور مدارس وغیرہ دینی ادارے بھی انہی کی تحویل میں آجائیں گے اور اسی قسم کے لوگ عہدہ داروں کی شکل میں دینی اداروں پر قابض ہو جائیں گے۔

## برے لوگ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور جان کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب تمہارے حاکم نیک اور پسندیدہ ہوں تمہارے مالدار کشادہ دل اور سخی ہوں اور تمہارے معاملات باہمی (خیر خواہانہ) مشورے سے طے ہوں تو تمہارے لئے زمین کی پشت اس کے پیٹ سے بہتر ہے (یعنی مرنے سے جینا بہتر ہے اور جب تمہارے حاکم شریر ہوں تمہارے مالدار بخیل ہوں اور تمہارے معاملات عورتوں کے سپرد ہوں (کہ بیگمات جو فیصلہ کر دیں وفادار نوکر کی طرح تم اس کو نافذ کرنے لگو) تو تمہارے لئے زمین کا پیٹ اس کی پشت سے بہتر ہے۔ (یعنی اسی زندگی سے مرجانا بہتر ہے) (جامع ترمذی)

جامع ترمذی ہی میں سیّد العالمین کا ارشاد گرامی ہے کہ اس وقت تک قیامت قائم نہ ہوگی جب تک دنیا کا سب سے زیادہ حصہ ایسے شخص کو نہ مل جائے جو خود بھی ذلیل ہوگا

اوراس کا باپ بھی ذلیل ہوگا۔ جامع ترمذی میں ہی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اس وقت تک قیامت قائم نہ ہوگی جب تک کہ اس کے وارث شریر لوگ نہ بن جائیں۔ (جامع ترمذی)

## ظالم بادشاہ

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور سرورِ کون مکان سیّد انس وجان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے اس دین کی ابتداء نبوت رحمت سے فرمائی پھر (دورِ نبوی کے بعد) خلافت ورحمت کا دور ہوگا۔ اس کے بعد کاٹ کھانے والی بادشاہت ہوگی۔ اس کے بعد خالص آمریت، صبر واستبداد اور اُمت کے عمومی بگاڑ کا دور آئے گا۔ یہ لوگ زنا کاری، شراب نوشی اور ریشمی لباس پہننے کو حلال کرلیں گے اور اس کے باوجود ان کی مدد بھی ہوتی رہے گی اور انہیں رزق بھی ملتا رہے گا۔ یہاں تک کہ وہ اللہ کے حضور پیش ہوں گے۔ (یعنی مرتے دم تک) (رواہ ابوداؤد طیالسی/بیہقی فی شعب الایمان)

محدثین کرام اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں کہ اس حدیث مبارک میں رسول سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انتہائی لطیف انداز میں قیامت تک کے لئے مسلمانوں کی طرز حکمرانی کی وضاحت فرمادی ہے۔ محدثین کرام لکھتے ہیں کہ مذکورہ بالا حدیث میں خلافت ورحمت سے مراد خلافت راشدہ کا دور ہے جب کہ کاٹ کھانے والی ملوکیت یا بادشاہت سے مراد دورِ یزید اور اس کے بعد بنواُمیہ وبنوعباس کے بعض حکمرانوں اور اُمراء کی آمریت سے ہے۔

حضرت زبیر بن عدی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہم نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی خدمت میں ان مصائب کی شکایت کی جو حجاج بن یوسف کی طرف سے پیش آرہے تھے۔ انہوں نے سن کر فرمایا صبر کرو تم پر جو بھی دور آئے گا۔ اس کے بعد کا دور اس سے بھی بدتر ہوگا۔ یہاں تک کہ تم اپنے رب سے جا ملو میں نے تمہارے نبی صلی اللہ

علیہ وسلم سے یہ ہی سنا۔ (صحیح بخاری)

## حجر اسود کی چوری

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ رکن (حجر اسود) کو اس جگہ سے اٹھالیا جائے گا۔ اس حدیث کو ہجزی محدث نے روایت کیا ہے۔ (حجتہ اللہ العالمین 829/2)

قیامت کی یہ نشانی ظاہر ہو چکی کیونکہ خلافت عباسیہ کے دور میں ایک ملحد اور باغی ابوطاہر قرمطی نے مکہ معظمہ پر چڑھائی کر کے اس مقدس شہر پر قبضہ کر لیا اور خاص ذوالحجہ کی آٹھویں تاریخ کو مسجد حرام کے اندر حاجیوں کو قتل کر ڈالا اور حجر اسود پر اپنا گرز مار کر اس مقدس پتھر کو توڑ ڈالا پھر اس کو اکھاڑ کر وہ اپنے دارالسلطنت ''ہجر'' میں لے گیا اور بیس برس حجر اسود کعبہ معظمہ سے جدا ہو کر ''ہجر'' میں پڑا رہا۔ پھر عباسی خلیفہ مطیع کے زمانہ میں جب ابوطاہر کے متعین مغلوب ہو گئے تو حجر اسود ہجر سے لا کر پھر کعبہ معظمہ کے ایک کونے میں بدستور سابق دیوار میں جوڑ دیا گیا۔

مؤرخین نے لکھا ہے کہ جب ابوطاہر قرمطی اس مقدس پتھر کو جس اونٹ پر لادتا وہ اونٹ مرجاتا تھا یہاں تک کہ مکہ مکرمہ سے ہجر تک کا راستہ طے کرنے میں چالیس اونٹ مر گئے اور جب اس مقدس پتھر کو ہجر سے مکہ معظمہ بیس برس کے بعد لایا گیا تو ایک لاغر اونٹنی پر اس کو لادا گیا اور وہی ایک اونٹنی اس کو مکہ معظمہ لے کر چلی آئی اور اس برکت سے مکہ مکرمہ پہنچ کر یہ اونٹنی خوب فربہ ہوگئی۔ ابوطاہر قرمطی اپنے وقت کا فرعون تھا محمد بن ربیع بن سلیمان کا بیان ہے کہ جس سال قرامطہ کا مکہ مکرمہ پر غلبہ ہو گیا۔ میں مکہ مکرمہ میں موجود تھا۔ میں نے یہ دیکھا کہ ان لوگوں میں ایک آدمی کعبہ پر چڑھ گیا اور کعبہ کا جو پرنالہ چاندی کا بنا ہوا تھا اس کو اکھاڑنے لگا۔ میں یہ منظر دیکھ کر تڑپ گیا اور مجھ سے صبر نہ ہو سکا تو میں نے یہ کہا کہ میرے پروردگار تو کیا ہی حلیم ہے۔ میرے منہ سے یہ لفظ نکلا ہی تھا کہ

وہ شخص سر کے بل زمین پر گر گیا اور مر گیا۔ محمد بن ربیع کہتے ہیں کہ ابو طاہر قرمطی مسجد حرام کے منبر پر چڑھ کر یہ کہنے لگا کہ میں خدا کی قسم مخلوق کو پیدا بھی کرتا ہوں اور ان کو فنا بھی کرتا ہوں۔ اس کے بعد ہی ابو طاہر قرمطی کو ایسی خطرناک چیچک نکلی کہ اس کا سارا بدن گل سڑ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا۔ (حجۃ اللہ علی العالمین 829/2)

# ایک عجیب علامت

حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا قیامت قائم نہیں ہو گی: یہاں تک کہ کچھ قوموں کے سر آسمانوں کے تاروں سے کچل دیئے جائیں گے۔ اس لئے کہ وہ لوط قوم کے عمل (لواطت) کو حلال سمجھنے لگیں گے۔ (حجۃ اللہ العالمین 829/2 بحوالہ دیلمی)

قیامت کی اس نشانی کا بھی ظہور ہو چکا ہے۔ چنانچہ 323ھ میں جبکہ عباسی خلیفہ رضی اللہ عنہ کا دورِ حکومت تھا، رات بھر تارے ٹوٹ ٹوٹ کر زمین پر گرتے رہے اور اس کے بعد بھی کئی آسمان سے شہاب ثاقب گرتے رہے اور انسانوں کے سر کچل کچل کر ہلاک کرتے رہے۔ (حجۃ اللہ 829/2)

لواطت گناہ کبیرہ ہے اور وہ ملعون کام ہے کہ قوم لوط اسی گناہ کبیرہ کی وجہ سے اسی طرح ہلاک کر دی گئی کہ ان کی پوری بستی پر پتھروں کی بارش ہوئی پھر وہ بستی اُلٹ پلٹ کر دی گئی۔ اس حدیث میں حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ خبر دی ہے کہ جو لوگ اس فعل حرام کو حلال سمجھنے لگیں ان کے سر ٹوٹنے والے تاروں سے ہلاک کر دیئے جائیں گے۔

حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کہ لواطت کرنے والوں پر اللہ کی لعنت ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے منقول ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے دورِ خلافت میں لواطت کرنے والوں کو یہ سزا دی کہ فاعل و مفعول دونوں کو آگ میں جلا ڈالا۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنی خلافت کے زمانے میں لواطت کرنے والے فاعل ومفعول دونوں کو زمین پر بٹھا کر ان کے اوپر دیوار گرادی اور یہ دونوں دب کر مر گئے۔ (مشکوۃ 313/2)

## کثرتِ ربا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یقیناً لوگوں پر ایسا دور بھی آئے گا جبکہ کوئی شخص بھی سود سے محفوظ نہیں رہے گا چنانچہ اگر کسی نے براہِ راست سود نہ بھی کھایا تب بھی سود کا بخار یا غبار (یعنی اثر) تو اسے بہر صورت پہنچ کر ہی رہے گا۔ (گو اس صورت میں براہِ راست سود خوری کا مجرم نہ ہو لیکن پاکیزہ مال کی برکت سے تو محروم ہی رہا)۔ (مشکوۃ 245)

رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے یہ پیش گوئی بھی آج کے دور پر صادق آ رہی ہے آج ہم دیکھتے ہیں کہ ہمارا تمام اقتصادی نظام سود پر قائم ہے ہمارا رواں رواں سودی معاشیت میں جکڑا ہوا ہے دنیا کے اکثر ترقی پذیر ممالک عالمگیر مہاجن مالیاتی اداروں بینکوں سے قرض لے کر بھاری سود ادا کرتے ہیں اور یہی سود وہ ترقیاتی کاموں میں صرف کرتے ہیں۔ دنیا کے تقریباً تمام مالیاتی ادارے سودی نظام سے براہ راست یا بدلے ہوئے ناموں کے ذریعے منسلک ہیں۔ مالیاتی شعبوں میں آئی ایم ایف اور ورلڈ بینک کے محتاج ہیں۔ ایسے میں کوئی شخص ایسا نہیں جو یہ دعویٰ کرسکے کہ وہ اس سودی نظام سے باہر ہے۔ اس طرح پیارے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ حدیث لفظاً بہ لفظاً پوری ہو رہی ہے کہ کوئی شخص بھی ایسا باقی نہ رہے گا جو سود کھانے والا نہ ہو اور اگر سود نہ بھی کھائے تو اس کو سود کا غبار ضرور پہنچے گا۔

## بالوں کے جوتے

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول جان کائنات فخر موجودات

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی، جب تک تم ترکوں سے جنگ نہ کرلو جن کی آنکھیں چھوٹی، منہ سرخ، ناک موٹی اور پھیلی ہوئی اور چہرے چمڑہ ڈھال کی طرح چوڑے ہوں گے اور قیامت اس وقت تک بھی قائم نہیں ہوگی جب تک تم ان لوگوں سے جنگ نہ کرلو جو بالوں کے جوتے پہنتے ہیں۔ (بخاری، کتاب الجہاد، باب قتال الترک)

وضاحت

اس حدیث میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی یہ نشانی بتائی کہ قیامت سے پہلے مسلمانوں کی ترک کافروں سے جنگ ہوگی اور اس قوم کا حلیہ بتاتے ہوئے آپ نے ارشاد فرمایا کہ یہ لوگ بال کے جوتے پہنے ہوئے ہوں گے۔ اس کے دو مطلب ہو سکتے ہیں: ایک تو یہ کہ یہ لوگ جانوروں کے بالوں کو بٹ کر دھاگہ بنائیں گے اور ان دھاگوں سے موزے کی طرح جوتا بنا کر پہنیں گے اور اس کا مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ لوگ ایسا چمڑے کا جوتا پہنے ہوں گے جس پر بال ہوں گے۔ ان لوگوں کی آنکھیں عربوں کی آنکھوں کی بہ نسبت چھوٹی ہوں گی اور ان لوگوں کی ناک چھوٹی اور پست ہوگی اور ان لوگوں کے رنگ سرخ ہوں گے جو گولائی لئے ہوں گے اور ان لوگوں کے چہروں پر اس قدر گوشت ابھرا ہوگا جیسے تہ بہ تہ چمڑا چڑھائی ہوئی گول مٹول موٹی ڈھال۔ (حوالہ بخاری شریف مسلم 395/2 باب اشراط الساعۃ)

وضاحت

اس حدیث کے بارے میں شیخ محی الدین ابوزکریا۔ یحییٰ ابن شرف نووی (متوفی 676ھ) کا بیان ہے کہ قیامت کی یہ نشانی معرض وجود میں آچکی ہے۔ کیونکہ ترکوں سے بارہا مسلم افواج کی جنگ ہو چکی ہے۔ (بلکہ اس وقت ہوا میں ہے) اور یہ حدیث حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ کا معجزہ ہے کہ آپ نے ترکوں کا حلیہ بیان فرماتے ہوئے ان لوگوں سے مسلمانوں کی جنگ اور لڑائیوں کی خبر دی جو بلاشبہ غیب کی خبریں ہیں۔ (شرح المسلم للنووی 395/2)

حدیث میں بیان کئے گئے لوگوں سے مراد وہ تاتاری منگول ہیں جنہوں نے 656 ہجری بمطابق 1258 میں متعدد اسلامی ممالک میں تباہی پھیلا دی اور بے شمار لوگوں کو خاک وخون میں تڑپا دیا مگر بالآخر حکمت الٰہی کا تقاضہ یہ ہوا کہ یہ لوگ اسلام قبول کر کے امت اسلامیہ کا حصہ بن گئے۔

## ٹڈی کی آنکھیں

ابن ماجہ کی روایت میں ہے کہ قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی جب تک چھوٹی آنکھوں، چوڑے چہرے والی ایسی قوم سے جنگ نہ کرو جن کی آنکھیں ایسی ہوں گی۔ٹڈی کی آنکھیں، ان کے چہرے ایسے چپٹے ہوں گے جیسے تہ بہ تہ ڈھال، وہ بال پہنیں گے اور چمڑے کی ڈھال لیں گے اور اپنے گھوڑے نخیل میں باندھیں گے۔ ابوداؤد کی روایت میں ہے کہ تم ایک چھوٹی آنکھوں والی قوم یعنی ترکیہ سے جنگ کرو گے۔تم انہیں تین مرتبہ ہنکاؤ گے یہاں تک کہ انہیں جزیرۂ عرب میں کھڑا کر دو گے۔ پہلی مرتبہ بھگانے میں ان میں سے بھاگ جانے والے نجات پا جائیں گے۔ دوسری مرتبہ بھگانے میں بعض نجات پا جائیں گے اور بعض ہلاک ہو جائیں گے اور تیسری مرتبہ صلح کر لیں گے۔

امام قرطبی رضی اللہ عنہ نے فرمایا ترک بنو قطورا ہیں جیسے کہ ایک روایت میں آتا ہے قطورا حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کی باندھی کا نام ہے جس کے بطن سے کئی بچے ہوئے اور ترک اس کی نسل سے ہیں۔ بعض یہ کہتے ہیں کہ ترک ترک یافث کی اولاد میں سے ہیں۔ یہ بہت سی اقسام پر مشتمل ہے۔ بعض شہروں میں رہتے ہیں، بعض پہاڑوں کی چوٹیوں پر، جنگلوں، دیہاتوں اور گھاٹیوں میں۔ یہ شکار کرتے ہیں اور جو شکار نہ کرے وہ اپنی سواری کی گردن کی رگ کاٹ کر خون کو آنت میں ڈال کر بھون کر کھا لیتا ہے۔ اسی طرح یہ گدھ اور کوے وغیرہ بھی کھاتے ہیں۔ ان کا کوئی مذہب اور کوئی دین نہیں۔ البتہ

ان میں بعض مجوسی ہیں۔ حضرت وہب بن منبہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا ترک یاجوج ماجوج کے چچازاد بھائی ہیں ۔ واللہ تعالیٰ اعلم

حافظ ابونعیم رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: قریب ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہارے ہاتھ عجمیوں (کے خون) سے بھر دے، پھران کو سخت بنادے اور وہ تم سے ڈر کر نہ بھاگیں اور وہ تمہارے جنگ کرنے والوں کو قتل کردیں اور تمہارے مالِ غنیمت وغیرہ کھاجائیں۔ واللہ اعلم!

## حضور نبی غیب داں پیش گوئی

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری اُمت کے کچھ لوگ نشیبی جگہ مین اُتریں گے اور اس جگہ کا نام بصرہ رکھیں گے یہ جگہ ایک دریا کے قریب ہوگی جسے دجلہ کہاجائے گا۔ اس پر ایک پل بھی ہوگا۔ یہ مسلمانوں کا ایک بڑا اور گنجان شہر آباد ہوگا۔ جب آخری زمانہ ہوگا تو قطورا کی اولاد آئے گی جن کے چہرے چوڑے ہوں گے آنکھیں چھوٹی ہوں گی اور وہ دریا کے کنارے پڑاؤ کریں گے۔ شہر بصرہ کے لوگ تین گروہوں میں تقسیم ہوجائیں گے۔ ایک گروہ میں وہ لوگ ہوں گے جو [illegible] میں پکڑے جنگل کا رخ کریں گے، مگر تباہ وبرباد ہوجائیں گے۔ دوسرا گروہ [illegible] قطورا کی اولاد سے ایمان طلب کریں گے اور وہ بھی ہلاک ہوجائیں [illegible] ان لوگوں کا ہوگا جو اپنی اولاد کو پیچھے رکھ کر جنگ کریں گے اور مقام شہادت پر فائز ہوں گے۔ (احمد 5/54-60، ابوداؤد 4306 فوارد الزمان 1873)

ایک روایت میں ہے کہ ایک گروہ ایمان طلب کرے گا اور مرتد ہوجائے گا اور ایک گروہ جنگ کرے گا جن کے مقتول شہید ہیں اور ان کے باقی بچنے والے فتح سے ہمکنار ہوں گے۔ ایک موقع پر حضور سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم اس وقت تک حبشوں اور ترکوں سے چھیڑ چھاڑ نہ کرو جب تک وہ تمہیں کچھ نہ کہیں۔

(ابوداؤد، کتاب الجہاد 4302، احمد 5/41

اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک تم عجمیوں کے شہر خوز اور کرمان والوں سے جنگ نہ کرلو گے۔ ان کے چہرے سرخ ہوں گے ناک چپٹی ہوگی آنکھیں چھوٹی ہوں گی اور چہرے ایسے ہوں گے جیسے تہ بہ تہ ڈھال ہوتی ہے نیز ان کے جوتے بالوں والے ہوں گے۔

(بخاری، کتاب المناقب، باب علامات النبوۃ 3590)

فوائد حدیث:

(۱) ترکوں سے جنگ قیامت کی نشانی ہے جس کا ظہور ہو چکا ہے۔

(۲) ترکوں کے علاقے مشرقی خراسان سے چین کے مغرب اور ہند کے شمال کے درمیان واقع ہیں۔

(۳) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے چند ایک واضح صفات بھی ذکر فرمائی ہیں: چھوٹی آنکھیں چپٹی ناک سرخ اور چپٹے (یا موٹے) چہرے۔

(۴) ترکوں کو بنو قطورا بھی کہا گیا ہے قطورا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ایک لونڈی تھی جس سے یہ نسل پیدا ہوئی۔

## ظہورِ قحطانی

قیامت کی علامات میں سے ایک علامت یہ بھی ہے کہ قیامت سے قبل بنو قحطان میں سے ایک شخص ظاہر ہوگا جس کی قیادت وسیادت پر تمام لوگ متفق ہو جائیں گے۔

(۱) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس وقت تک قیامت قائم نہ ہوگی جب تک قبیلہ قحطان سے (جو یمن میں رہتے ہیں) ایک ایسا شخص نہ ظاہر ہو (جو اپنے اقتدار کے سبب) لوگوں کو اپنی لکڑی سے ہانکے گا۔ (بخاری ومسلم)

یعنی سب لوگ اس کی بات کو مانیں گے اور متفق ہو کر اس کی حکومت تسلیم کریں

گے۔ (مرقات) حافظ ابن حجر رحمتہ اللہ علیہ نے بحوالہ قرطبی بعض علماء کا یہ قول نقل کیا ہے کہ سخت طبیعت اور ظالم ہونے کی وجہ سے وہ شخص لوگوں کو حقیقتاً اونٹوں اور بکریوں کی طرح ہانکے گا۔ (صحیح بخاری کتاب الفتن 3517 صحیح مسلم، الفتن واشراط الساعۃ 2910)

## وضاحت

قحطان یا تو یمنی اقوام کے مورثِ اعلیٰ کا نام ہے یا یمنی قبائل میں سے ایک قبیلہ کا نام ہے۔ بہرحال اس حدیث کا یہ مطلب ہے کہ خاندان قحطان کا ایک بادشاہ ہوگا جو اپنی لاٹھی کے زور سے لوگوں پر اس طرح حکومت کرے گا جس طرح کوئی آدمی اپنی لاٹھی سے جانوروں کو جہاں اور جدھر چاہتا ہانک کرلے جاتا ہے اور کوئی جانور سرتابی نہیں کرسکتا اسی طرح یہ ظالم بادشاہ امیر وغریب اور شریف وذلیل سب کو اپنی ایک ہی لاٹھی سے ہانکے گا۔ اس کی لاٹھی کے ڈر سے کوئی شخص چوں وچرا کرنے کی مجال نہ کرے گا۔ بعض محدثین نے فرمایا کہ بادشاہ کسی عرب کا آزاد کردہ غلام ہوگا اور اس کا نام جہجاہ ہوگا۔

(مرقات 157/5)

علامہ قرطبی رحمتہ اللہ علیہ مذکورہ حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں کہ لوگوں کو اپنے ڈنڈے سے ہانکے گا۔ کہتے ہیں یہ کنایہ ہے کہ لوگ اس کی اطاعت کریں گے۔ لوگوں کا اس کی بادشاہت پر اتفاق ہوگا عصا سے مراد حقیقی عصا نہیں بلکہ یہ مثال اس لئے ہے کہ لوگ اس کی اطاعت کریں گے اور اس کو ان پر تسلط ہوگا۔ (التذکرہ 635)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی دوسری روایت میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اس وقت تک رات اور دن ختم نہ ہوں گے جب تک جہجاہ نامی ایک شخص بادشاہ نہ بن جائے جو غلاموں کی نسل سے ہوگا۔ (مسلم)

حضرت شاہ صاحب نے قیامت نامہ میں قحطان بادشاہ کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا جانشین بنایا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب!!

# انجان لوگ

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم سے قیامت کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کا علم میرے رب کے پاس ہے اور وہی اس کے وقت سے خوب واقف ہے، لیکن میں تمہیں قیامت کی کچھ علامتیں بتاتا ہوں، جو قبل از قیامت رونما ہوں گی۔ قیامت سے پہلے فتنہ اور ہرج ظاہر ہوگا لوگوں نے کہا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فتنہ تو ہم جانتے ہیں۔ یہ ہرج کیا ہے؟ فرمایا حبشی زبان میں ھرج بمعنی قتل ہے اور فرمایا: لوگ آپس میں اجنبی ہوں جائیں گے۔ گویا کوئی دوسرے کو پہچانتا ہی نہیں ہے۔

(مسند احمد 389/5)

## وضاحت

لوگوں کا مسلمان ہونے کے باوجود اجنبی ہو جانا قیامت کی ایک علامت ہے۔ یہ نشانی ممکن حد تک واضح ہو چکی ہے مگر بتدریج اس میں اضافہ ناگزیر ہے۔ ایک ہی مسجد کے دو نمازی بھی ایک دوسرے کے حالات سے ناواقف ہوتے ہیں بلکہ ایک دوسرے کا نام بھی بسا اوقات معلوم نہیں کر پاتے۔ ایک گھر کے افراد اپنے پڑوسی گھر کے افراد سے اجنبی ہوتے ہیں۔ بڑے بڑے شہر بالخصوص لاہور اور کراچی اس کی منہ بولتی تصاویر ہیں۔ مذکورہ نشانی میں اضافے کے امکان کو مسترد نہیں کیا جا سکتا مگر ہمیں اپنے عمل سے اس کے برخلاف لوگوں کے دکھ سکھ میں شامل ہونے کا ثبوت فراہم کرنا چاہیے تاکہ کم از کم مذکورہ نشانی کے مصداق نہ بن سکیں۔ (بحوالہ قیامت کی نشانیاں 148)

مذکورہ حدیث کی شرح میں شیخ عبدالرحمن العریفی لکھتے ہیں کہ یہ حدیث لوگوں کے آج کے حالات وواقعات کے مطابق ہے۔ آج لوگوں کی ایک بڑی تعداد ایسی ہے جو اپنے رشتہ داروں تک کو نہیں جانتی۔ نوبت یہاں تک پہنچ چکی ہے کہ ایک شخص اپنے ہی

بعض عزیزوں کے گھر سے باہر پبلک پارکوں وغیرہ میں ملتا ہے اور وہ نہیں جانتا کہ یہ لوگ اس کے رشتہ دار ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ آج کل زیادہ تر تعلقات شخصی اور ذاتی فوائد کی بناء پر استوار کئے جاتے ہیں۔ دینوی مصلحتوں پر مبنی یہ کمزور تعلقات جس تیزی سے قائم ہوتے ہیں اسی تیزی سے اختتام پذیر بھی ہو جاتے ہیں کیونکہ یہ ایمان باللہ اور اخوت کی بنیاد پر نہیں بلکہ شخصی اور دنیاوی مصلحت کی بناء پر قائم ہوتے ہیں۔

## چھ مزید علامات

حضرت عوف بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جنگ تبوک میں آیا۔ اس وقت آپ چمڑے کے خیمہ میں تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت سے پہلے تم چھ نشانیاں گن لو۔ میری وفات، بیت المقدس کی فتح، ایک وبا (طاعون) جو تم کو پکڑے گی جو بکریوں کی گلٹی کی بیماری کی طرح ہوگی، مال کی اس قدر زیادتی ہوگی کہ کسی آدمی کو سو دینار دیئے جائیں گے پھر بھی وہ (اس کو کم سمجھ کر) ناراض ہی رہے گا، ایک ایسا فتنہ جو عرب کے ہر گھر میں داخل ہو جائے گا، تمہارے اور رومیوں کے درمیان ایک صلح ہوگی مگر رومی کفار بدعہدی کریں گے اور اتنا بڑا لشکر لے کر تم پر حملہ آور ہوں گے کہ اس لشکر میں 80 جھنڈے ہوں گے اور ہر جھنڈے کے نیچے بارہ بارہ ہزار فوجیں ہوں گی۔ قیامت کی یہ سبھی نشانیاں تقریباً ظاہر ہو چکی ہیں۔

(مشکوٰۃ 466/2 باب الملاحم)

---

